


# قومی اسمبلی میں قادیانی مسئلہ پر بحث کی
# مصدقہ رپورٹ





تحقیق وتخریج

حضرت مولانا اللہ وسایا مدظلہ

جلد اوّل

۱، ۲، ۳

عالمی مجلسِ تحفظِ ختمِ نبوت ملتان

# قومی اسمبلی میں قادیانی مسئلہ پر بحث کی

# مصدقہ رپورٹ

جلد اوّل

۱، ۲، ۳

تحقیق وتخریج

حضرت مولانا اللہ وسایا مدظلہ

مبلغ

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان

بسم اللہ الرحمن الرحیم!

نام کتاب : ”قومی اسمبلی میں قادیانی مسئلہ پر بحث کی سرکاری رپورٹ“
جسے حکومت پاکستان نے اوپن کیا

انٹرنیٹ ایڈریس جہاں سے یہ کتاب حاصل کی گئی

www.secondhandislam.co.uk

حکومتی ایڈیشن مکمل 21 حصص کو اب موجودہ ایڈیشن میں
5 جلدوں میں سمودیا گیا ہے۔

حواشی، عنوانات،
حوالہ جات کی
تحقیق وتخریج وناشر: اللہ وسایا مبلغ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان
مطبع : ناصر زین پریس لاہور
طبع اوّل : ستمبر 2013ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم!

سرکاری طور پر طبع شدہ کارروائی کی انٹرنیٹ سے کاپی لے کر فقیر نے اس پر عنوان قائم کیے، حواشی لکھے، حوالہ جات کی تحقیق وتخریج کی اس کتاب پر اپنی اس محنت کا

# انتساب!

قائد جمعیت علماء اسلام، مفکر اسلام، شیخ الحدیث،

## حضرت مولانا مفتی محمود رحمۃ اللہ علیہ

کے نام

- ...... جن کی قائدانہ صلاحیتوں سے اسمبلی کے ایوان میں قدرت حق نے اسلام کو فتح اور قادیانیت کو شکست سے دوچار کیا۔
- ...... جنہوں نے قومی اسمبلی میں آل پارٹیز مرکزی مجلس عمل تحفظ ختم نبوت پاکستان کے مرتب کردہ ''مؤقف ملت اسلامیہ'' کو پڑھا (جو قادیانی گروہ کے محضر نامہ کا مدلل ومکمل جواب تھا)
- ...... جن کی قیادت میں شیخ الحدیث مولانا عبدالحق رحمۃ اللہ علیہ، شیر اسلام مولانا غلام غوث ہزاروی رحمۃ اللہ علیہ، قائد اہل سنت مولانا شاہ احمد نورانی رحمۃ اللہ علیہ، مولانا عبدالمصطفیٰ الازہری رحمۃ اللہ علیہ، مولانا ظفر احمد انصاری رحمۃ اللہ علیہ، پروفیسر غفور احمد رحمۃ اللہ علیہ، چوہدری ظہور الٰہی رحمۃ اللہ علیہ، مولانا عبدالحکیم رحمۃ اللہ علیہ، جناب عبدالحفیظ پیرزادہ، جناب اٹارنی جنرل یحییٰ بختیار رحمۃ اللہ علیہ، جناب سپیکر فاروق علی خان، جناب ذوالفقار علی بھٹو رحمۃ اللہ علیہ، وزیراعظم پاکستان اور ان کے دیگر گرامی قدر رفقاء نے حقانیت اسلام کی جنگ لڑی اور قادیانیت جیسے کفر بواہ کو چاروں شانوں چت کیا۔

قائد تیری عظمت کو سلام

کہ آج آپ کے جانشین قائد جمعیت مولانا فضل الرحمٰن مدظلہ

اس محاذ پر بھی آپ کی جانشینی کا حق ادا کر رہے ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم!

# دیباچہ!

۲۹ مئی ۱۹۷۴ء کو چناب نگر ریلوے اسٹیشن پر قادیانی اوباشوں نے قادیانی دھرم کے نام نہاد چوتھے گرو مرزا طاہر احمد کی قیادت میں نشتر میڈیکل کالج ملتان کے طلباء پر قاتلانہ حملہ کیا۔ اس کے ردعمل میں پاکستان میں تحریک چلی۔ اس وقت پاکستان کے وزیراعظم جناب ذوالفقار علی بھٹو تھے۔ انہوں نے اعلان کیا کہ قادیانی مسئلہ کو قومی اسمبلی میں فیصلہ کے لئے پیش کریں گے۔ جو قومی اسمبلی کے اراکین، آزادانہ، منصفانہ اور جمہوری فیصلہ کریں گے۔ وہ سب کے لئے قابل قبول ہوگا۔ یہ اعلان ہونے کی دیر تھی کہ قادیانی جماعت نے وزیراعظم پاکستان اور قومی اسمبلی کے جنرل سیکرٹری کو درخواست بھجوائی کہ اسمبلی میں ہمارے عقائد پر بحث ہونا ہے تو ہمیں بھی قومی اسمبلی میں پیش ہونے کا موقعہ دیا جائے۔ چنانچہ وزیراعظم پاکستان نے قائد حزب اختلاف، مفکر اسلام حضرت مولانا مفتی محمودؒ سے مشاورت کے بعد قادیانی ولاہوری دنوں گروہوں کے سربراہوں کو ان کی درخواست پر قومی اسمبلی میں آکر موقف پیش کرنے کی اجازت دے دی۔

اس وقت قومی اسمبلی کے سپیکر جناب صاحبزادہ فاروق علی خان تھے۔ وہ قومی اسمبلی کی اس خصوصی کمیٹی کے بھی چیئرمین قرار پائے۔ ان کی زیر صدارت مہینہ بھر کمیٹی کے اجلاس وقفہ وقفہ سے منعقد ہوتے رہے۔

قادیانی جماعت کے تیسرے چیف گرو مرزا ناصر احمد اور لاہوری گروپ کے لاٹ پادری صدرالدین لاہوری، مسعود بیگ لاہوری، عبدالمنان لاہوری پیش ہوئے۔ جبکہ اس وقت پاکستان کے اٹارنی جنرل جناب یحییٰ بختیار تھے۔ چنانچہ طے ہوا کہ تمام قومی اسمبلی کے اراکین جو خصوصی کمیٹی کے بھی اراکین قرار پائے تھے۔ وہ قادیانی، لاہوری گروپ کے قائدین سے قادیانی دھرم کے بارے میں سوالات کرسکتے ہیں۔ لیکن وہ تمام سوالات اٹارنی جنرل یحییٰ بختیار کے ذریعہ ہوں گے۔

جناب ذوالفقار علی بھٹو قومی رہنما تھے۔ وہ چاہتے تھے کہ قادیانی مسئلہ ایسے طور پر حل ہو کہ باہر کی دنیا کا کوئی شخص اس پر حرف گیری نہ کرسکے۔ اس لئے آپ نے قادیانی مسئلہ کو قومی

اسمبلی کے سپرد کیا کہ وہ آزادانہ فیصلہ کریں۔اب مشکل یہ پیش آئی کہ قادیانی ولاہوری گروپ کے سربراہان اوران پر سوال کرنے والے جناب اٹارنی جنرل قومی اسمبلی کے ارکان نہ تھے۔ انہیں قومی اسمبلی کی کاروائی میں حصہ لینے کا کیسے اہل قرار دیا جائے؟۔اس مشکل کو حل کرنے کے لئے پوری قومی اسمبلی کو''خصوصی کمیٹی برائے بحث قادیانی ایشو''میں بدل دیا گیا۔قومی اسمبلی کے تمام ممبران کو اس خصوصی کمیٹی کا ممبر قرار دیا گیا۔یوں قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی میں غیر ممبران قومی اسمبلی کو بھی بلانے کا راستہ نکالا گیا۔ان دنوں قومی اسمبلی کے اجلاس پاکستان سٹیٹ بینک اسلام آباد کی بلڈنگ میں ہوتے تھے۔چنانچہ قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی میں ۵راگست ۱۹۷۴ء بروز پیر صبح دس بجے قومی اسمبلی کے ہال واقع پاکستان سٹیٹ بینک اسلام آباد میں مرزا ناصر پر جرح کا آغاز ہوا۔

۵راگست سے لے کر ۱۰راگست تک ۶ردن اور پھر۔۲۰راگست سے لے کر ۲۴راگست تک ۵ردن۔کل گیارہ دن مرزا ناصر احمد چیف قادیانی گروہ پر جرح ہوئی۔۲۷راگست ۲۸راگست ۲ردن ......صدرالدین،عبدالمنان عمر اور مرزا مسعود بیگ،لاہوری گروپ کے نمائندوں پر جرح ہوئی۔کل تیرہ دن قادیانی ولاہوری گروپ کے نمائندوں پر جرح مکمل ہوئی۔

قادیانی گروپ کے مرزا ناصر احمد نے قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی میں ۵راگست سے پہلے اپنا بیان پڑھا تھا۔قادیانی گروپ لیڈر نے قومی اسمبلی کے ہر رکن کو اس کی ایک ایک مطبوعہ کاپی دے دی تھی۔اس لئے تمام اراکین نے اس کا مطالعہ کرلیا۔اسے اپنے طور پر قادیانیوں نے شائع بھی کیا۔حکومت نے جو سرکاری رپورٹ شائع کی ہے۔اس کا آغاز ۵راگست کی کاروائی یعنی مرزا ناصر احمد پر پہلے دن کی جرح سے کیا ہے۔

کل جماعتی مرکزی مجلس عمل تحفظ ختم نبوت کی طرف سے ملت اسلامیہ کا قادیانی فتنہ کے خلاف موقف پیش کرنا تھا۔ چنانچہ مرکزی مجلس عمل کے سربراہ شیخ الاسلام حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ نے راولپنڈی میں ڈیرہ جمالیا۔ پارک ہوٹل میں آپ کا قیام طے ہوا۔ دفتر مرکزیہ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ملتان کی لائبریری سے قادیانیت کی کتب اور اخبارات کا ایک ذخیرہ راولپنڈی منتقل کیا گیا۔قادیانی فتنہ سے متعلق مذہبی بحث کو لکھنے کے لئے شیخ الاسلام حضرت مولانا محمد تقی عثمانی کو اور سیاسی بحث لکھنے کے لئے حضرت مولانا سمیع الحق صاحب کو راولپنڈی بلالیا گیا۔حضرت مولانا محمد تقی عثمانی کی مدد کے لئے فاتح قادیان حضرت مولانا محمد حیاتؒ اور حضرت

مولانا عبدالرحیم اشعرؒ کے ذمہ حوالجات مہیا کرنے کا کام لگایا گیا۔ قادیانی فتنہ سے متعلق سیاسی بحث لکھنے کے لئے حوالجات مہیا کرنے کا کام حضرت مولانا تاج محمودؒ اور حضرت مولانا محمد شریف جالندھریؒ کے ذمہ لگایا گیا۔ دن بھر خصوصی کمیٹی کے اجلاس میں مفکر اسلام حضرت مولانا مفتی محمودؒ، امام اہل سنت حضرت مولانا شاہ احمد نورانیؒ، فخر قوم چوہدری ظہور الٰہی مرحوم، جناب عزت مآب پروفیسر غفور احمدؒ شریک ہوتے۔ رات کو حضرت شیخ بنوریؒ کے ہاں یہ سب حضرات یا جو فارغ ہوتے تشریف لاتے۔ البتہ حضرت مفتی صاحبؒ بہر حال ہر روز تشریف لاتے۔ دن بھر میں محضر نامہ کا جتنا حصہ تیار ہو جاتا وہ سنتے۔ حضرت شیخ بنوریؒ کے حکم پر حضرت پیر طریقت سید نفیس الحسینیؒ اپنے کاتب شاگردوں کی ٹیم کے ہمراہ راولپنڈی تشریف لائے جو حصہ محضر نامہ کا تیار ہو جاتا۔ وہ حضرت سید نفیس الحسینیؒ کے سپرد کر دیا جاتا۔ وہ اس کی کتابت کراتے۔ غرض اللہ رب العزت نے فضل فرمایا کہ دن رات مشین کی طرح تمام حضرات اپنا اپنا کام کرتے رہے۔ ادھر ۲۸؍اگست کو لاہوری گروپ پر جرح مکمل ہوئی۔

اگلے دن ۲۹؍اگست (ملت اسلامیہ کا موقف جو پہلے سے لکھا جا چکا تھا) کو حضرت مفکر اسلام مولانا مفتی محمودؒ نے قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی میں پڑھنا شروع کیا۔ ۲۹، ۳۰؍اگست کو حضرت مولانا مفتی محمودؒ نے اپنا بیان مکمل فرمایا جو ملت اسلامیہ کا موقف اور چار ضمیمہ جات پر مشتمل تھا۔ ضمیمہ نمبر۱، فیصلہ مقدمہ بہاول پور۔ ضمیمہ نمبر۲، فیصلہ مقدمہ راولپنڈی، ضمیمہ نمبر۳، فیصلہ مقدمہ جمیس آباد، ضمیمہ نمبر۴، فیصلہ مقدمہ جی ڈی کھوسلہ گرداسپور۔ یہ تمام مسودہ حضرت مولانا مفتی محمودؒ نے دو دن میں مکمل فرمایا۔

مجاہد ملت حضرت مولانا غلام غوث ہزارویؒ ایم این اے نے اپنی طرف سے علیحدہ محضر نامہ تیار کیا تھا۔ جسے حضرت مولانا عبدالحکیم ایم این اے نے ۳۰؍اگست کے اجلاس کے آخری حصہ میں پڑھنے کا عمل شروع فرمایا۔ جو ۳۱؍اگست کے اجلاس کے اختتام تک مکمل ہو گیا۔ ۲؍ستمبر کے اجلاس میں سردار مولا بخش سومرو، شہزادہ سعید الرشید عباسی، صاحبزادہ صفی اللہ، ڈاکٹر ایس محمود عباس بخاری، سردار عنایت الرحمٰن عباسی، چوہدری جہانگیر علی، کرنل حبیب احمد، مولانا غلام غوث ہزاروی، مغل اورنگزیب، راؤ خورشید علی خان، مولانا عبدالمصطفیٰ ازہری، میاں عطاء اللہ، بیگم نسیم جہان، پروفیسر غفور احمد، خواجہ غلام سلیمان تونسوی، سید عباس حسین گردیزی، جناب عبدالعزیز بھٹی، حضرت مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی، چوہدری غلام رسول تارڑ، جناب محمد افضل

رندھاوا، چوہدری ممتاز احمد، غلام نبی چوہدری، ملک کرم بخش اعوان، جناب غلام حسن خان ڈھانڈلہ، مخدوم نور محمد ہاشمی اور دیگر ممبران نے قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی کی بحث میں حصہ لیا اور قادیانی مسئلہ پر اظہار خیال کیا۔ قادیانی ولاہوری گروپ پر جرح کے بعد قادیانی مسئلہ پر جوان کی رائے تھی اپنے اپنے خطابات میں اس کا کھل کر اظہار کیا۔

۳ر ستمبر کو جناب غلام رسول تارڑ، جناب کرم بخش اعوان، مولانا غلام غوث ہزاروی، پروفیسر غفور احمد، ڈاکٹر محمد شفیع، چوہدری جہانگیر علی، مولانا ظفر احمد انصاری، جناب حنیف خان، خواجہ جمال کوریجہ، حضرت مولانا عبدالحق، ممبران قومی اسمبلی نے بحث میں حصہ لیا۔

(۴ر ستمبر کو سری لنکا کے وزیر اعظم تشریف لائے۔ ان کے اعزاز میں قومی اسمبلی کا اجلاس ہوا۔ اس لئے آج کی کاروائی خصوصی کمیٹی کا حصہ نہ تھی۔)

۵ر ستمبر کو پھر قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی کا اجلاس شروع ہوا۔ جناب چوہدری محمد حنیف خان، ارشاد احمد خان، ملک محمد سلیمان، جناب عبدالحمید جتوئی، ملک محمد جعفر، ڈاکٹر غلام حسین، چوہدری غلام رسول تارڑ، احمد رضا خان قصوری کے قادیانی مسئلہ پر قومی اسمبلی میں بیانات ہوئے۔ آج کے اجلاس کے آخری حصہ میں جناب یحییٰ بختیار اٹارنی جنرل نے بحث کو سمیٹنا شروع کیا۔

۶ر ستمبر کو ممبران قومی اسمبلی اور جناب یحییٰ بختیار کے بیانات و بحث اختتام کو پہنچی۔

۷ر ستمبر کو بھی خصوصی کمیٹی کے اجلاس میں ممبران نے بحث میں حصہ لیا۔ ۵ر اگست سے ۷ر ستمبر تک مہینہ بھر سے زائد کے عرصہ میں اسمبلی کی اس مسئلہ پر کارکردگی کے کل ۲۱ر دن ہیں۔ جس کا خلاصہ یوں ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| مرزا ناصر احمد | پر جرح | ۱۱ر دن | ہوئی۔ |
| لاہوری گروپ | پر جرح | ۲ر دن | ہوئی۔ |
| حضرت مولانا مفتی محمودؒ | کا بیان | ۲ر دن | ہوا۔ |
| حضرت مولانا عبدالحکیم | کا بیان | ار دن | ہوا۔ |
| ممبران قومی اسمبلی | کے بیانات | ۳ر دن | ہوئے۔ |
| ممبران و یحییٰ بختیار | کے بیانات | ۲ر دن | ہوئے۔ |
| | کل | ۲۱ر دن کی کاروائی تھی | |

۷ر ستمبر کو قومی اسمبلی کا اجلاس ہوا جس میں قادیانی، لاہوری مرزا قادیانی کے ماننے والے دونوں گروہوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا گیا۔ اس زمانہ میں قومی اسمبلی کی یہ تمام تر کاروائی آڈیو ریکارڈ کے ذریعہ محفوظ کی گئی۔ خصوصی کمیٹی کی اس تمام کاروائی کو ٹاپ سیکرٹ (انتہائی خفیہ) قرار دے کر سر بمہر کر دیا گیا۔ البتہ اسمبلی کے قواعد وضوابط کے مطابق تمام آڈیو کیسٹوں سے اسے کاغذ پر اسمبلی کے عملہ نے منتقل کیا۔ اس خصوصی کمیٹی کی کاروائی کو انتہائی خفیہ کاروائی قرار دے کر اس کی اشاعت کو ممنوع اس لئے قرار دیا گیا کہ قادیانی گروہ نہیں چاہتا تھا کہ ہمارا کچا چٹھا قادیانی عوام کے سامنے آئے کہ کس طرح دن رات ہر اجلاس میں کئی بار قادیانی قیادت نے اپنے عقائد ونظریات سے انحراف کیا۔ سیاہ دلی کے ساتھ سفید جھوٹ بولے۔ قادیانی شاطر قیادت نے دن رات جھوٹ بول کر اپنے عوام کے سامنے میاں مٹھو بنے کہ اگر اسمبلی کی وہ کاروائی چھپ جائے تو آدھا پاکستان قادیانی ہو جائے۔ قادیانی سربراہ مرزا طاہر کا یہ بیان تاریخ کا حصہ ہے۔

ان دنوں جس ٹیم نے قادیانی مسئلہ کو قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی کے سامنے پیش کرنے کے لئے محنت کی۔ فقیر راقم کو بھی ان کی جوتیوں میں بیٹھنے کی سعادت حاصل تھی۔ تب مفکر اسلام مولانا مفتی محمودؒ، مولانا شاہ احمد نورانیؒ، چوہدری ظہور الٰہی اور دیگر اراکین اسمبلی دن بھر کی کاروائی سنانے کے لئے شیخ الاسلام حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ کے پاس راولپنڈی پارک ہوٹل تشریف لاتے۔ ان کی تمام گفتگو، قادیانیوں سے سوالات وجوابات کو تفصیل کے ساتھ فقیر نے کاپی پر نوٹ کیا۔ اسمبلی میں بھی رپورٹنگ کے لئے ساتھی موجود ہوتے تھے۔ جو ہنڈس لیتے رہتے تھے۔ وہ تمام کاروائی بھی فقیر نے قلمبند کی۔ کچھ مواد ممبران سے بھی مل گیا۔ اس طرح ''تاریخی قومی دستاویز'' کتاب تیار ہوگئی۔ اس دوران میں اللہ رب العزت کے کرم کا معاملہ ہوا کہ جوہانسبرگ میں لاہوری گروپ کی طرف سے ایک کیس دائر ہوا۔ جوہانسبرگ افریقہ کے مسلمانوں نے رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ سے اس کیس کی پیروی کے لئے مدد مانگی۔ رابطہ نے پاکستان کے اس وقت کے صدر جناب ضیاء الحق سے اس کیس کی پیروی کے لئے درخواست کی۔ پاکستان سے بھاری بھرکم سرکاری وفد افریقہ کے لئے گیا۔ اس میں پاکستان کے لاء سیکرٹری جناب جسٹس (ر) محمد افضل چیمہ صاحب بھی تھے۔ چنانچہ چیمہ صاحب کے ذریعہ وفد کو پاکستان کی قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی کی وہ کاروائی جو آڈیو سے رجسٹروں پر منتقل کی گئی تھی۔ اس کی کاپی صدر مملکت کے حکم پر فراہم کی گئی۔ اس وفد میں عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے رہنمایان حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ، مولانا عبدالرحیم اشعرؒ، جناب عبدالرحمن باوا، مولانا منظور

احمد الحسینیؒ اور بہت سارے حضرات شریک تھے۔ چنانچہ اس خصوصی کمیٹی کی انتہائی خفیہ کاروائی کی کاپی عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے ان رہنماؤں کو بھی میسر آ گئی۔ اس تمام مواد سے ملخص کتاب فقیر نے مرتب کی تھی۔ وہ بلا مبالغہ پچاس ساٹھ ہزار کے قریب چھپ کر دنیا میں تقسیم ہوئی۔ انگلش، بنگلہ وغیرہ زبانوں میں اس کے تراجم ہوئے۔

قادیانی جب اسمبلی کی کاروائی کا تذکرہ کرتے تو اس کا خلاصہ یا مفہوم (تاریخی قومی دستاویز) جو بھی آپ فرمائیں ان کے سامنے کیا جاتا تو وہ دم بخود ہو جاتے۔ قادیانی قیادت اس صورت حال سے بہت پریشان ہوئی۔ ''قومی تاریخ دستاویز'' پونے چار سو صفحات کی کتاب کی اہمیت کم کرنے کے لئے قادیانی قیادت نے مستقل جھوٹ گڑھنے والی پارٹی کا اجلاس کیا اور ایک مضمون تیار کر کے انٹرنیٹ پر رکھ دیا کہ یہ کتاب غلط بیانی پر مشتمل ہے۔ ہم ان سے کہتے رہے کہ یہ غلط ہے تو جو صحیح ہے وہ آپ لائیں۔ لیکن جھوٹ بولنا اور جھوٹ کی پردہ داری پر سانپ سونگھ جانا۔ یہ قادیانی قیادت کے حصہ میں لکھا ہے۔ غرض اس پر سالہا سال بیت گئے۔

ایک بار محترمہ بینظیر بھٹو کے عہد حکومت میں قومی اسمبلی کے ریکارڈ روم میں آگ بھڑک اٹھی۔ جو ریکارڈ جل گیا ان میں وہ قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی کا آڈیو ریکارڈ بھی تھا۔ اس سے تشویش ہوئی کہ قادیانی اس ریکارڈ کو ضائع کرنے کے درپے ہیں۔ لیکن اطمینان تھا کہ وڈیو سے وہ کاغذوں پر منتقل شدہ حصہ ریکارڈ محفوظ تھا۔ آج سے تقریباً ڈیڑھ سال قبل ایک دن خبر آئی کہ محترمہ ڈاکٹر فہمیدہ مرزا اسپیکر قومی اسمبلی پاکستان نے اس کاروائی کو اوپن کرنے کا حکم دے دیا ہے۔ اور وہ کاروائی قومی اسمبلی سیکرٹریٹ شائع کر رہا ہے۔ اس اقدام کا ملک بھر میں خیر مقدم کیا گیا۔ اس پر خوشی کے جذبات پر مشتمل مضامین ہم نے شائع کئے۔

لیکن زخمی سانپ کی طرح قادیانی قیادت بلوں میں تڑپتی رہی۔ انہوں نے چپ کا روزہ نہ توڑا۔ محترمہ فہمیدہ مرزا کے بیان پر بھی چھ ماہ بیت گئے۔ اسمبلی کی کاروائی نہ چھپی تو پھر قادیانیوں نے کہنا شروع کیا کہ وہ کیوں نہیں چھاپتے۔ وہ اعلان کا کیا بنا؟۔ ہمیں اس پر شبہ ہوا کہ شاید پھر قادیانیوں نے اس پر پابندی نہ لگوا دی ہو۔ آج سے چند ماہ قبل بزنس ریکارڈز اسلام آباد میں بٹ صاحب کا ایک مضمون شائع ہوا کہ وہ کاروائی چھپ گئی ہے۔ اس کی بابت تسلی تو ضرور ہوئی۔ لیکن ابھی واہمہ کا شکار تھے کہ اب ۲۰ رجنوری ۲۰۱۲ء کے روزنامہ جنگ میں خبر شائع ہوئی ہے جسے پڑھ کر ہمارے جسم کا ذرہ ذرہ خوشی سے وجد کرنے لگا۔ آپ بھی خبر پڑھیں اور اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کریں۔ لیجئے باقی باتیں پھر۔ ابھی تو آپ خبر پڑھیں جو یہ ہے:

## قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے کا خفیہ پارلیمانی ریکارڈ اوپن کر دیا گیا

"اسلام آباد (طاہر خلیل) قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے کا خفیہ پارلیمانی ریکارڈ اوپن کر دیا گیا۔ اسپیکر ڈاکٹر فہمیدہ مرزا نے ۳۸ سال بعد قادیانی آئینی ترمیم کا خفیہ ریکارڈ اوپن کرنے کی منظوری دے دی ہے۔ ذرائع نے بتایا ہے کہ ۷؍ستمبر ۱۹۷۴ء کو بھٹو دور میں قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے کے لئے قومی اسمبلی نے دوسری آئینی ترمیم کی منظوری دی تھی۔ اس مقصد کے لئے پورے ایوان کو قائمہ کمیٹی قرار دے کر اس کے خفیہ اجلاس منعقد کئے گئے۔ چار خفیہ اجلاس میں جماعت احمدیہ کے اس وقت کے سربراہ مرزا طاہر احمد نے دلائل دیئے تھے جس پر اٹارنی جنرل یحییٰ بختیار نے تفصیلی جرح کی۔ چونکہ ساری کاروائی خفیہ تھی۔ اس لئے تحریری ریکارڈ پارلیمنٹ ہاؤس میں سربمہر رکھا گیا۔ ذرائع نے کہا کہ آفیشل سیکرٹ ایکٹ کے تحت کوئی بھی دستاویز ۳۰ سال تک خفیہ رہ سکتی ہے۔ تیس سال کے بعد اسے اوپن کر دیا جاتا ہے۔ چنانچہ ۳۸ سال کے بعد موجودہ اسپیکر نے خفیہ قادیانی ترمیمی بل کا سارا ریکارڈ اوپن کرنے کی منظوری دے دی۔

ذرائع نے یہ بھی انکشاف کیا کہ قادیانی آئینی بل کا خفیہ آڈیو ریکارڈ بینظیر دور ۱۹۹۳ء میں جل گیا تھا۔ قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے کے خفیہ ریکارڈ کی تیاری اور طباعت پر قومی اسمبلی کو ۴۶ لاکھ روپے خرچ کرنا پڑے ہیں اور سارا ریکارڈ اوپن کر کے جمعرات کو پارلیمنٹ ہاؤس کی لائبریری میں رکھ دیا گیا ہے۔ جہاں اراکان اس سے استفادہ کر سکیں گے۔ علاوہ ازیں سینٹ کے اپوزیشن لیڈر مولانا عبدالغفور حیدری نے بھی قادیانیوں کو اقلیت قرار دینے کا پارلیمانی ریکارڈ حاصل کرنے کے لئے قومی اسمبلی سیکرٹریٹ سے باضابطہ رابطہ کر لیا ہے۔"

اس خبر اور بٹ صاحب کے مضمون کے بعد سے ہم مسکین اس کی تلاش میں فکر مند ہوئے۔ حضرت مولانا محمد خان شیرانی صاحب چیئرمین اسلامی نظریاتی کونسل پاکستان سے دفتر ختم نبوت ملتان میں مستقل ایک میٹنگ کی۔ گزشتہ سال ۱۴۳۲ھ کے حج سے پہلے سکھر میں حضرت مولانا عبدالغفور حیدری سے میٹنگ ہوئی۔ حج کے بعد دوبارہ رابطہ ہوا۔ کئی سفر کئے۔ مولانا عزیزالرحمن ثانی، قاری نذیر احمد لاہور سے اسلام آباد اتنی بار آئے، گئے کہ شاید ڈائیو والے بھی پریشان ہو گئے ہوں گے۔ لیکن کام نہ ہوا۔ مولانا قاضی ہارون الرشید، مولانا قاری احسان اللہ، مولانا مفتی محمد اویس عزیز، پیر طریقت حضرت مولانا عزیزالرحمن ہزاروی، مولانا محمد طیب فاروقی، مولانا عبدالوحید قاسمی، مولانا محمد اکرم طوفانی، پتہ نہیں جنون کی حالت میں کس کس کی منتیں کیں۔

بخدا!!اس آفیشل اور مکمل کاروائی کو حاصل کرنے کے لئے اتنا جنون تھا کہ بس نہ پوچھیئے کہ غم عاشقی میں کہاں کہاں سے گزر گیا۔

روبرو، کوبکو، دربدر اور سربسر۔ کہاں کہاں پر کوشش کی؟۔ یہ بے قراری کی حالت میں مخلصانہ محنت کی کیفیات تو اللہ رب العزت جانتے ہیں۔ جب بیل منڈھے چڑھتی نظر نہ آئی تو حضرت صاحبزادہ سعید احمد صاحب کے گھر لاہور میں مخدوم گرامی حضرت مولانا فضل الرحمٰن صاحب دامت برکاتہم سے میٹنگ کرنے کے لئے ملتان سے سفر کر کے لاہور گیا۔ مولانا عزیز الرحمٰن ثانی، صاحبزادہ سعید احمد، ڈاکٹر قاری عتیق الرحمٰن، سیکرٹری جنرل جمعیت علمائے اسلام پنجاب کے ہمراہ پون گھنٹہ حضرت مولانا فضل الرحمٰن سے میٹنگ ہوئی۔ قائد جمعیت نے فرمایا کہ رکاوٹ کیا ہے؟۔ عرض کیا کہ حضرت حیدری صاحب مدظلہ کئی ملاقاتیں کر چکے ہیں۔ سپیکر فہمیدہ صاحبہ نہیں مان رہی۔ کاروائی چھپ گئی ہے۔ کئی اس کے سیٹ تیار ہو کر اسمبلی، ڈپٹی سپیکر کے دفتر کے ساتھ والے کمرہ میں محفوظ ہیں۔ لیکن تقسیم کے لئے محترمہ آمادہ نہیں۔ اس پر چھیالیس لاکھ ہماری غیر مصدقہ اطلاعات کے مطابق گورنمنٹ کا طباعت پر خرچہ آیا ہے۔ لیکن محترمہ تقسیم پر راضی نہیں۔ مخدوم محترم قائد جمعیت حضرت مولانا فضل الرحمٰن صاحب نے فرمایا کہ آپ کے خیال میں اس کے نہ دینے کا باعث کیا ہے؟۔ فقیر نے عرض کیا کہ حکومت کی دون ہمتی یا قادیانی لابی نے باہر سے زور ڈلوایا ہے کہ تقسیم نہ ہو یا حکومت کا واہمہ کہ کوئی قضیہ نہ کھڑا ہو جائے۔ لیکن ہمارے لئے مسئلہ یہ ہے کہ چاہے خود قادیانی رکاوٹ ہوں۔ لیکن وہ میاں مٹھو بن جائیں گے کہ باہر کیوں نہیں لاتے؟۔ تو اس کا تقاضہ ہے کہ یہ ملنی چاہئے۔ یہ بھی اندیشہ ہے کہ......!اس پر حضرت مولانا فضل الرحمٰن صاحب دامت برکاتہم نے روک دیا۔ فرمایا چھوڑ دیجئے۔ میں سمجھ گیا۔ کوشش کرتے ہیں۔ وقت لگے گا نکلوانے میں۔ لیکن مل جائے گی۔ اس پر بھی کافی عرصہ بیت گیا۔ تو مولانا صاحبزادہ عزیز احمد کے ذریعہ بارہا حضرت مولانا فضل الرحمٰن صاحب دامت برکاتہم کو یاددہانی کرائی۔ لیکن حضرت مولانا کا خیال مبارک تھا کہ ایک دفعہ کہوں گا اور ایسے طور پر کہ وہ انکار نہ کر سکیں۔ حضرت مولانا کا موقف سو فیصد صحیح تھا۔ لیکن ہماری بے قراری کو کاروائی حاصل کئے بغیر کیسے قرار آئے گا؟ مولانا صاحبزادہ عزیز احمد صاحب دامت برکاتہم کے اس مسئلہ پر اتنے کان کھائے کہ ان کو اس کا نام سنتے ہی الرجی ہو جاتی۔

قارئین جانے دیں۔ ہر کام کے لئے وقت مقرر ہوتا ہے۔ تھوڑا عرصہ ہوتا ہے کہ برادر زادہ مولانا سہیل باوا کا لندن سے فون آیا کہ لندن کی ایک ویب سائیڈ پر قومی اسمبلی کی خصوصی کمیٹی

برائے قادیانی مسئلہ کی سرکاری آفیشل مکمل کارروائی آ گئی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا۔ ان سے عرض کیا کہ اس کی سی ڈی بنوائیں۔ ابھی فقیر یہ خبر چھپائے ہوئے تھا کہ برادر جناب محمد متین خالد صاحب نے فرمایا کہ ویب سائیڈ پر کارروائی بندہ نے مکمل دیکھ لی ہے۔ مبارک ہو۔ اب سوچوں کہ یا اللہ یہ کیسے ملے گی؟۔ کچھ دیر کے بعد جناب مولانا قاضی احسان احمد صاحب کا کراچی سے فون آیا کہ قومی اسمبلی کی کارروائی ویب سائیڈ پر آ گئی ہے۔ آپ کے علم میں ہے؟۔ فقیر نے عرض کیا سنا تو ہے۔ لیکن جب تک دیکھ نہ پائیں آنکھیں کیسے ٹھنڈی ہوں؟۔ قاضی صاحب نے فرمایا کہ برادر نبیل صاحب اور جناب سید انوار الحسن صاحب نے اس کا پرنٹ نکالنا شروع کر دیا ہے۔ فقیر اب ان دونوں سے ڈائریکٹ ہو گیا۔ کاغذ اچھا لگائیں۔ کوئی صفحہ رہ نہ جائے۔

لیجئے! خلاصہ یہ کہ مکمل کارروائی انٹرنیٹ لندن کی ویب سائیڈ سے مل گئی۔ کل ۲۱ ردنوں کی کارروائی کے ۲۱ حصص اور ۳۰۸۳ صفحات تھے۔

مطبوعہ کارروائی کی کاپی ۲۰۱۲ء عید قربان سے چند دن قبل فقیر کو انٹرنیٹ سے ملی۔ پہلے مرحلہ میں مکمل کارروائی کو علیحدہ علیحدہ جلد کرایا۔ اکیس دنوں کی کارروائی اکیس جلدوں میں جلد ہوئی۔ پھر دوبارہ ہر جلد کا دوسرا فوٹو کرایا اور اس پر کام کا آغاز کیا۔

## جدید ایڈیشن

ابتداء میں یہی خیال تھا کہ اس کا مکمل عکس لے کر شائع کر دیا جائے۔ چونکہ انٹرنیٹ پر ایک چیز پہلے سے موجود ہے۔ حکومت نے شائع کی، مگر تقسیم نہیں کر رہی۔ قادیانیوں نے اسے شائع نہیں کرنا، اب ہمارا فرض بنتا ہے کہ اسے شائع کریں۔ لیکن اس کو چونکہ انٹرنیٹ سے لیا تھا جس نے انٹرنیٹ پر اس کو لوڈ کیا۔ اس نے بھی سکین کر کے چڑھایا اور ہم نے اس کا پرنٹ لیا۔ پرنٹ میں تمام تر احتیاط کے باوجود نقل در نقل سے یہ مطلہ کاپی ایسے نہ تھی جو شائع ہو سکے۔ اب شائع بھی کرنا چاہتے ہیں۔ کمپوزنگ موجود نہیں جو شائع شدہ ہے۔ دوبارہ شائع کرنے سے زرلٹ صحیح نہ آئے گا۔ مجبوراً فیصلہ کیا کہ اس کو دوبارہ کمپوز کرایا جائے۔

۲..... خیال ہوا کہ جب کمپوزنگ دوبارہ کرانا ہے تو جتنا انگریزی کا حصہ ہے اس کا ترجمہ بھی ہو جائے تاکہ اردو پڑھا لکھا تمام طبقہ اس کے ایک ایک حرف سے فائدہ حاصل کر سکے۔ جو کارروائی کی قلمی کاپی جوہانسبرگ کیس کے سلسلہ میں ملی تھی اس کاپی میں انگلش کا اردو ترجمہ شہید اسلام حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ نے راولپنڈی کے جناب کے. ایم سلیم سے اس زمانہ

میں کرایا تھا۔ اب جو مطبوعہ سرکاری پرنٹ شدہ کاپی کا عکس انٹرنیٹ سے ملا۔ اس قلمی نسخہ کا ترجمہ اس پرنٹ شدہ نسخہ پر نقل کیا گیا۔ لائبریری میں فقیر کے معاون مولانا محمد صفدر نے بہت مدد کی۔ آج اس موقعہ پر مجھے حضرت مولانا اجمل شہید جو کراچی میں مجلس کے مبلغ تھے اور شہادت کی سعادت سے بہرہ ور ہوئے وہ بہت یاد آرہے ہیں اور ان کی جدائی کے صدمہ نے پھر زخم کو ہرا کر دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو کروٹ کروٹ جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام نصیب فرمائیں کہ قلمی نسخہ کے کے۔ایم سلیم کے ترجمہ کو مطبوعہ سرکاری رپورٹ کے صفحات پر منتقل کیا اور اس کے لئے مرحوم نے بلا مبالغہ دن رات ایک کر دیئے۔ بہت ہی کام کے آدمی تھی۔ آج ان کے کام کو دیکھتا ہوں تو وجدان میں یادوں کی ٹیس بے قرار کر دیتی ہے۔ جب تک یہ کتاب دنیا میں رہے گی مرحوم کو ثواب ملتا رہے گا۔ مرحوم کے لئے یہ کتاب صدقہ جاریہ ہے۔ مولانا محمد صفدر، مولانا محمد اجمل دونوں انگریزی سے بقدر ضرورت شناسائی رکھتے تھے۔ جہاں ضرورت پیش آتی مزید رہنمائی عزیز مکرم مولانا حافظ محمد انس سے لیتے تھے۔ اب جونہی ترجمہ کی نقل کا کام مکمل ہو جاتا وہ حصہ فقیر کے سپرد کر دیتے۔ فقیر ان کے حوالہ جات پر کام کرنا شروع کر دیتا۔ جن جلدوں پر کام مکمل ہو جاتا وہ کمپوزنگ کے لئے دے دی جاتیں۔ کچھ جلدیں حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہیدؒ کے جانشین حضرت مولانا محمد یحییٰ لدھیانوی کو بھجوائی گئیں کہ وہ انگلش کی پروف ریڈنگ، ترجمہ کی چیکنگ اور سرخیاں لگا دیں۔ آپ نے یہ کام جناب مکرم اطہر عظیم صاحب کو دیا۔ انہوں نے شروع کیا۔ جتنا کیا خوب کیا۔ لیکن ان کی دفتری اپنی مصروفیات کراچی کے حالات کا مدوجزر، پھر اچانک ان کی صحت بگڑ گئی۔ ادھر فقیر کی بے قراری جو کام جتنا جس حالت میں تھا منگوا لیا۔ اردو کے پروف خود پڑھے۔ انگریزی کے پروف پڑھنے کے لئے عزیز مکرم مولانا محمد انس نے سرتوڑ کوشش کی۔ مولانا محمد صفدر ان کے ساتھ رہے وہ مرحلہ مکمل ہوا۔

۳...... ملتان میں کمپوزنگ جناب برادر عدنان سنپال نے کی ان کی معاونت مخدوم زادہ حافظ یوسف ہارون نے کی۔ کچھ کام حضرت مولانا محمد اعجاز مصطفیٰ نے کراچی سے کرایا۔ بہت سی فائلیں ملتان و کراچی کی کمپوز شدہ ان کی پروف ریڈنگ اور سرخیاں قائم کرنے کا کام مولانا محمد اعجاز مصطفیٰ نے سرانجام دیا اور بہت محنت فرمائی۔ اس کراچی کے کام کے انگلش حصہ کی پروف ریڈنگ عزیز مکرم مولانا حافظ محمد انس نے کی۔ غلطیاں جناب برادر عدنان سنپال نے لگائیں۔

۴...... پورے اکیس حصص میں بعض مکمل، بعض ناقص حصے ایسے تھے جن کا انگلش سے اردو میں ترجمہ کا کام باقی تھا۔ وہ جناب برادر عبدالرؤف صاحب کے ذریعہ جناب راؤ ارشد سراج

الدین لاہور نے کیا اور دن رات ایک کر کے کیا۔ وہ حصہ اتنا جامع ترجمہ ہے کہ بہت ہی خوشیوں کا سماں باندھے ہوئے ہے۔ محنت ان دوستوں کی۔ دعا حضرت صاحبزادہ خلیل احمد سجادہ نشین خانقاہ سراجیہ کی، کہ کام ہوا اور خوب ہوا۔ کچھ حصص کا ترجمہ حضرت مولانا عزیز الرحمٰن ثانی کی توجہ سے مولانا غضنفر عزیز جو لمز یونیورسٹی لاہور کے پروفیسر ہیں۔ انہوں نے کر کے یا کرا کے دیا۔

غرض جناب کے۔ایم سلیم راولپنڈی، جناب راؤ ارشد سراج الدین لاہور، جناب مولانا غضنفر عزیز کی محنتوں سے ترجمہ کا کام ہو گیا۔ حکومت کے شائع شدہ نسخہ میں انگلش کا حصہ بغیر ترجمہ کے ہے۔ ہمارے اس مطبوعہ جدید ایڈیشن میں انگلش متن کے ساتھ، اُس کا اردو ترجمہ بھی ہے۔ گویا یہ اس جدید ایڈیشن کی وہ خوبی ہے جس نے اس کتاب سے استفادہ کو ہر اردو پڑھے لکھے دوست کے مطالعہ کے قابل بنادیا ہے۔ البتہ ترجمہ کو ہم نے بین القوسین (ان بریکٹ) کر دیا ہے تاکہ حکومتی ایڈیشن کا امتیاز واضح رہے۔

۵...... اپریل ۲۰۱۳ء کے اوائل میں قریباً کمپوزنگ کا کام اور ترجمہ مکمل ہو گئے تھے۔ فقیر نے حضرت مولانا عزیز الرحمٰن صاحب جالندھری دامت برکاتہم سے اجازت لے کر ڈیرہ غازیخان کے مبلغ حضرت مولانا محمد اقبال صاحب کو اپنے ساتھ شامل کر لیا۔ دن رات، سفر و حضر میں پروف ریڈنگ کا کام ہم کرتے رہے۔ بس ان دنوں مسودہ تصحیح کرتے کرتے نیند آتی تھی اور جاگتے ہی پھر کام پر جت جاتے تھے۔ اوّل سے آخر تک تمام پروف پڑھے۔ سرخیاں جہاں ضرورت تھی قائم کیں۔ پھر پورے مسودہ کے انگلش حصہ کی دوبارہ عزیز مکرم حافظ محمد انس حفظہ اللہ تعالیٰ نے پروف ریڈنگ کی۔ اب برادر جناب عبدالرؤف صاحب کا اصرار تھا کہ تمام مسودہ کا انگریزی حصہ اور ترجمہ جناب راؤ ارشد سراج الدین کی نظر سے گذرنا چاہئے۔ یہ فقیر کے دل کی آواز تھی۔ ۲۸ر اپریل ۲۰۱۳ء کی صبح مسودہ راؤ ارشد سراج الدین صاحب کے سپرد کیا کہ وہ نظر ثانی کریں اور فقیر حجاز مقدس اور ختم نبوت کانفرنس برمنگھم کے سفر پر روانہ ہو گیا۔ روانہ ہوتے وقت فقیر کے اندر کی حالت یہ تھی کہ یہ فیصلہ کرنا مشکل ہو رہا تھا کہ مجھے حجاز مقدس کے سفر کی خوشی زیادہ تھی یا اس کتاب کے کام رکنے کا غم زیادہ تھا۔ کام رکنے کا معنی یہ ہے کہ اگر فقیر پاکستان ہوتا تو محترم راؤ ارشد سراج الدین صاحب جتنا مکمل کرتے جاتے فقیر اس کی غلطیوں کی تصحیح کے بعد فائل کرتا جاتا۔ مہینہ بھر تو یوں گذر گیا۔ پھر جناب تکرکورس کی مصروفیت یوں دو ماہ گذر گئے۔

محترم راؤ صاحب جتنا مکمل کرتے جاتے وہ برادر عدنان سنپال غلطیاں لگا کر مکمل

کرتے جاتے۔ دن رات سفر جاری رہا۔ ۱۰ ررمضان المبارک کو کراچی کے سفر سے ملتان حاضر ہوا تو تمام جلدوں کی پروف ریڈنگ، غلطیوں کی تصحیح وغیرہ کا کام ایک دودن میں مکمل ہوگیا۔

۶...... حکومت کے شائع کردہ نسخہ میں پہلی سطر سے سوال وجواب شروع ہوا۔ پھر تقاریر وتجاویز، چل سو چل ہزار ہا صفحات پر پھیلا ہوا۔ مسودہ ۲۱ حصوں پر مشتمل۔ اوّل سے آخر تک کہیں نہیں معلوم تھا کہ کون سی بات کہاں ہے، ضرورت تھی کہ اس مسودہ کی سرخیاں لگائی جائیں۔ عنوانات قائم کئے جائیں تاکہ استفادہ مزید آسان ہوجائے۔

۷...... قومی اسمبلی کے ممبر حضرات کو قادیانیت کے مباحثہ سے پہلی بار پالا پڑا۔ قادیانی ولاہوری گروپ کے سربراہ قادیانیت کی چالبازیوں کے امام اور فن چکر بازی میں مرزاغلام احمد قادیانی کا مکمل پرتو لئے ہوئے تھے۔ بہت سارے مقامات پر حوالہ جات میں ایسا چکر ڈال دیتے کہ سامنے والا جو مکمل آگاہی نہیں رکھتا وہ ایک بار چونک اٹھے کہ کیا ہوگیا۔ مثلاً سیرۃ الابدال کا حوالہ پیش ہوا کہ ص ۱۹۳ پر عبارت ہے۔ مرزا ناصر نے سر پر آسمان اٹھالیا کہ ۱۶ صفحہ کی کتاب ہے۔ ص ۱۹۳ کہاں سے آگیا۔ اتنی بڑی غلط بیانی، یوں غلط بیانی سے قادیانیت کو بدنام کیا جاتا ہے۔ وغیرہ وغیرہ! اب حوالہ نہ اٹارنی جنرل کو پڑھنے ہی دیا گیا نہ وہ کارروائی میں پیش ہوا۔ نہ مرزا ناصر نے حوالہ کا ذکر کیا کہ کیا حوالہ ہے۔ اتنا شور کیا کہ بات ۱۶ اور ۱۹۳ صفحہ کے شور میں دب گئی۔ اب حوالہ پیش ہی نہیں ہوا۔ کون سا حوالہ تھا۔ کیا فرق لگا۔ کچھ اشارہ بھی ہوتا تو فقیر حوالہ تلاش کر کے لاتا اور معاملہ قارئین پر صاف ہوتا۔ وہ تو نہ ہوا۔ لیکن فقیر عرض کرتا ہے کہ مثلاً تجلیات کے ص ۴ پر عبارت ہے: ''اللہ تعالیٰ نے مجھے چاند قرار دیا اور خود کو سورج قرار دیا۔'' اب قادیانیوں نے کئی کتابوں کو یکجا کر کے شائع کرنا شروع کیا اور اس سلسلہ اشاعت کا نام روحانی خزائن رکھا۔ اس کی جلد ۲۰ کے صفحہ ۳۹۷ پر یہ عبارت ہے۔ اسی صفحہ کی پیشانی پر تجلیات الٰہیہ بھی لکھا ہے۔ صفحہ ۳۹۷ بھی لکھا ہے۔ صفحہ کے بغل میں سائیڈ پر ۴ لکھا ہے۔ اب ایک صاحب صفحہ کی پیشانی کا صفحہ ۳۹۷ دیکھ کر کہہ دے کہ تجلیات الٰہیہ ص ۳۹۷۔ تو مرزائی عیار کہیں گے کہ کتاب ۲۰ صفحات کی ہے۔ ۳۹۷ کدھر سے آگے، ناواقف تو ایک دم پریشان ہوجائے گا اور یہی کاریگری مرزا ناصر کرتا رہا۔

دوسری مثال ایک غلطی کا ازالہ مرزا قادیانی کا رسالہ ۶ ورقی ہے۔ لیکن خزائن جلد ۱۸ کے ص ۲۰۸ سے ۲۱۶ پر یہ شامل اشاعت کیا ہے۔ ہر صفحہ کی پیشانی پر ایک غلطی کا ازالہ بھی درج ہے۔ صفحات ۲۰۸ سے ۲۱۶ تک بھی درج ہیں۔ اب پہلی بار جو مرزا کی کتب کو دیکھے وہ ایک غلطی

کاازالہ ص ۲۰۸ کہہ دے تو قادیانی عیار قیادت کو دھوکہ دہی کے لئے موقعہ مل جائے گا کہ چھ ورقی رسالہ کے صفحات ۲۰۸ کیسے؟ یہ جھوٹ ہے۔ یہ الزام ہے۔ ایک رٹی رٹائی گردان دہرا دیں گے۔ سننے والے، پڑھنے والے حیران ہو جائیں گے۔ حالانکہ جس نے حوالہ دیا وہ بھی صحیح ہے کہ جو لکھا دیکھا، وہی کہہ دیا۔ یہ تو قادیانی دجل ہے کہ ص ۲ کو ص ۲۰۸ پر پہنچا دیا۔ تو حوالہ جات میں جگہ جگہ قادیانی قیادت نے یہی عیاری کی۔ اب قادیانیوں نے اس دھوکہ دہی کا شاہکار کتاب ''خصوصی کمیٹی میں کیا گزری'' شائع کی جو مرزا سلطان احمد کی مرتب کردہ ہے۔ فقیر کے سامنے ہے۔ کچھ حصہ دیکھا بھی مگر فقیر اس کو قابل جواب نہیں سمجھتا کہ قادیانی ہمیں الجھانا چاہتے ہیں۔ یہ ہوا تھا، یہ ہوا تھا۔ اب اس بحث کی ضرورت نہیں۔ جب مکمل کارروائی چھپ کر آگئی ہے اسے عام کرو ہر آدمی خود پڑھ کر فیصلہ کرے کہ کون جیتا کون ہارا؟ چنانچہ قادیانی الجھنوں میں پڑنے کی بجائے ہم نے یہی راستہ اختیار کیا کہ مکمل کارروائی کو شائع کر دیا جائے۔ جو پیش خدمت ہے۔ انہی امور کے لئے بعض بعض مقامات پر مختصر حواشی (فٹ نوٹ) لکھنے پڑے جو اس ایڈیشن کا امتیازی وصف ہے۔

۸...... تین دن برادر عزیز جناب حافظ محمد یوسف ہارون صاحب اور فقیر نے حواشی اور سرخیاں کمپیوٹر پر پڑھیں۔ یوں آج ۲۵ رجولائی ۲۰۱۲ء ۱۵ ر رمضان ۱۴۳۳ھ کو اس کام سے فارغ ہو گئے۔ اب برادر عدنان و برادر ہارون اس کتاب کی سیٹنگ کر رہے ہیں اور فقیر یہ سطریں لکھ رہا ہے۔ فلحمد للہ تعالیٰ اوّلاً و آخراً! یہاں پر اس اعتراف کے بغیر چارہ نہیں کہ مدرسہ ختم نبوت مسلم کالونی چناب نگر کے صدر مدرس مولانا غلام رسول دین پوری نے اس کتاب کے لئے فقیر راقم سے بھی زیادہ محنت کی۔ حق تعالیٰ سب کو جزائے خیر دیں۔

## جدید ایڈیشن کا امتیاز

۱...... حکومت کے شائع کردہ ایڈیشن میں انگلش کا ترجمہ نہیں۔ لیکن اس ایڈیشن میں انگلش کا جگہ جگہ ترجمہ بین القوسین موجود پائیں گے۔

۲...... اس ایڈیشن میں قادیانی، لاہوری جرح پر بعض ناگزیر حواشی موجود پائیں گے۔

۳...... حضرت مولانا مفتی محمود صاحبؒ نے دو دن حکومت اور اپوزیشن دونوں کی طرف سے ''موقف ملت اسلامیہ'' نامی کتاب پڑھی اس کا ضمیمہ نمبر۳ فیصلہ مقدمہ جیمس آباد مطبوعہ

حکومتی کارروائی میں اشاعت کے دوران خلط ہوگیا۔ فیصلہ کا ص۲۲ پہلے کمپوز کردیا۔ پھر ص۲۱۔ اس سے مفہوم ہی بدل گیا۔ ہم نے اسے صحیح کمپوز کردیا۔ اس سے حکومتی ایڈیشن کی کمپوزنگ کی غلطی دور ہوگئی۔

۴...... حکومتی شائع شدہ کارروائی میں جہاں عربی تھی وہ...... عربی...... کمپوز کر کے چھوڑ دی۔ اگر کتاب کا حوالہ تھا تو ہم نے وہ مکمل عربی عبارت نقل کردی جس سے پہلے ایڈیشن کی نسبت یہ ایڈیشن جامع ہوگیا۔ اگر حوالہ ہی نہ تھا تو وہ جگہ مجبوراً ایسے گزارنا پڑی۔

۵...... حکومت کے شائع کردہ ایڈیشن اور ہمارے اس ایڈیشن کے کمپوزنگ میں صفحات کا فرق آگیا۔ چنانچہ اصل حکومتی ایڈیشن کے صفحات کو اس جدید ایڈیشن کے صفحات کے درمیان (بین السطور) میں باریک کر کے ہم نے لکھ دیا۔ اس ایڈیشن کے صفحات کو سامنے رکھ کر حکومتی ایڈیشن سے اس ایڈیشن کا آسانی سے تقابل کیا جاسکتا ہے۔ انشاءاللہ کوئی فرق نہ پائیں گے۔ گویا اس جدید ایڈیشن کے صفحات، پہلے ایڈیشن کے صفحات کو بھی واضح کرتے ہیں۔ فلحمد للہ! ہاں البتہ یاد رہے کہ حکومتی ایڈیشن کی جلد۱۶، ص۲۶۱۷ پر ختم ہوئی۔ جلد۱۷، چار صفحے ٹائٹل کے بعد ص۲۶۲۲ سے شروع ہونی چاہئے تھی مگر وہ ص۲۶۹۹ سے شروع ہوئی۔ گویا ستتر صفحات چھوڑ کر اگلا نمبر لگادیا۔ یہ حکومتی ایڈیشن میں صفحات لگانے میں سرکاری اہلکاروں سے غلطی ہوئی۔ درمیان میں مسودہ غائب نہیں ہے۔ ہر لحاظ سے حکومتی ایڈیشن مکمل ہے۔ ہم نے بھی ہر صفحہ پر بین السطور حکومتی ایڈیشن کے جو صفحات لگائے ان میں اسی غلطی کو رہنے دیا۔ تاکہ حکومتی ایڈیشن اور اس ایڈیشن کا تقابل کیا جائے تو ابہام پیدا نہ ہو۔

۶...... حضرت مولانا غلام غوث ہزارویؒ کا مرتب کردہ محضرنامہ میں مرزا قادیانی نے اپنی مقدس نبوت کے قلم سے مخالفین کو جو گالیاں دیں وہ درج تھیں۔ مولانا نے قادیانیوں کی جن جن کتابوں سے جمع کردہ قادیانی مغلظات کی فہرست دی ہم نے ہر ایک گالی کے آگے قادیانی کتابوں کے حوالے لگادیئے۔ آپ پڑھیں گے تو حیران رہ جائیں گے کہ الف سے یا تک کوئی ایسا لفظ نہیں جس میں مرزا قادیانی نے گالی نہ دی ہو۔ یہ سبّاب اعظم کا ''سب نامہ'' باحوالہ اس ایڈیشن میں موجود ہے۔ پڑھیں پھر سوچیں کہ مرزا قادیانی لکھنؤ کی بھٹیارنوں سے بھی گالیوں میں نمبر لے گئے یا نہیں یہ فیصلہ قارئین فرمائیں گے۔

۷...... حکومتی ایڈیشن کو سامنے رکھ کر جہاں کہیں ترجمہ سرخیوں، حواشی اور حوالہ جات پر ہم نے

کام کیا ہے۔ان سب کو بین القوسین کر دیا ہے۔تا کہ اصل ایڈیشن سے یہ چیزیں ممتاز رہیں۔متن میں ایک لفظ کی بھی تبدیلی نہیں کی۔یوں، یہ ایک ایسا ایڈیشن ہے۔جو پہلے سے بالکل جدا بھی ہے اور ایک حرف کا بھی فرق نہیں۔

بایں ہمہ انسان خطاء کا پتلا ہے۔کہیں غیر ارادی طور پر کوئی سہو ہوا تو اعتراف قصور کے ساتھ گزارش ہے کہ اس کی اطلاع کر کے قارئین ممنون فرمائیں گے تا کہ تصحیح کی جاسکے۔

۸...... حکومت کے شائع کردہ ایڈیشن کے ۲۱ حصے تھے جو ہم نے اس ایڈیشن کی پانچ جلدوں میں سمودیئے۔تفصیل یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| حکومتی ایڈیشن کا حصہ | ۱،۲،۳ | مکمل...... اس ایڈیشن کی جلد۱ | میں ہے۔ |
| حکومتی ایڈیشن کا حصہ | ۴،۵،۶،۷،۸ | مکمل...... اس ایڈیشن کی جلد۲ | میں ہے۔ |
| حکومتی ایڈیشن کا حصہ | ۹،۱۰،۱۱،۱۲ | مکمل...... اس ایڈیشن کی جلد۳ | میں ہے۔ |
| حکومتی ایڈیشن کا حصہ | ۱۳،۱۴،۱۵ | مکمل...... اس ایڈیشن کی جلد۴ | میں ہے۔ |
| حکومتی ایڈیشن کا حصہ | ۱۶،۱۷،۱۸،۱۹،۲۰،۲۱ | مکمل...... اس ایڈیشن کی جلد۵ | میں ہے۔ |

ہر جلد کے اوّل میں اس جلد میں شامل حصوں کی فہرست دے دی ہے۔

آخری جلد کے آخر میں مکمل پانچ جلدوں یعنی ۲۱ حصوں کی فہرست یکجا دے دی ہے۔

## قادیانی حضرات کی کرم فرمائی کے نمونے

۱...... حکومتی سطح پر اس کاروائی کے اوپن ہوتے ہی قادیانیوں نے ایک کتاب شائع کی۔ ’’خصوصی کمیٹی میں کیا گزری‘‘ کتاب کیا ہے۔تمسخر، بدکلامی، پھبتیوں کا مجموعہ مثلاً (۱)’’عقل سلیم سے عاری‘‘ (۲)’’پرلے درجہ کی بے عقلی‘‘ (۳)’’پوری اسمبلی اس معاملہ میں ناکام ہوئی‘‘ (۴)’’ان......کی قوت فیصلہ کو مفلوج کر دیا تھا‘‘ (۵)’’مگر عقل وشعور اس کمیٹی میں (جملہ ممبران قومی اسمبلی) ایک جنس نایاب کی حیثیت رکھتی تھی‘‘ (۶)’’جو کچھ کاروائی کے نام پر ہوا۔وہ محض ایک ڈھونگ تھا‘‘ یہ کلمات ممبران قومی اسمبلی کے لئے استعمال کئے گئے۔یہ چھ جملے صرف نمونہ کے طور پر پیش کئے ہیں۔اس کتاب کو پڑھ کر لگتا ہے کہ حکومت کی طرف سے قومی اسمبلی کی کمیٹی کاروائی کیا شائع ہوئی گویا قادیانیت کے قدموں کے نیچے آگ کا تندور دہکا دیا گیا کہ وہ اب ننگی گالیوں اور بدزبانیوں پر اتر آئے ہیں۔اس سے اندازہ ہوسکتا کہ اس وقت ان کے دل ودماغ کی کیا حالت بد ہے جو انہیں کسی کروٹ چین سے نہیں بیٹھنے دیتی۔

قادیانیوں نے زیادہ تر حوالہ جات پر دھوکہ دہی کی ہے۔ راقم نے جگہ جگہ بین القوسین (ان بریکٹ) اصل قادیانی کتب کے موجودہ ایڈیشن کے حوالہ جات لگا دیئے ہیں۔ قادیانیوں نے اس کتاب میں کیا کہا۔ اس کا نوٹس ہی نہیں لیا۔ حوالہ جات صحیح درج ہونے سے مختلف ایڈیشنوں کے صفحات سے وہ جو دجل کی بولی بولتے تھے وہ ازخود بند ہوگئی۔ البتہ حواشی میں جو آب آں غزل میں اس قادیانی کتاب کے مصنف مرزا سلطان کو منہ لگائے بغیر فقیر نے مرزا ناصر کو کھری کھری سنانے میں کسی بخل سے کام نہیں لیا۔ قادیانی مصنف پوری اسمبلی کو عقل سے عاری، مفلوج، پرلے درجے کے بے عقل کہے اور ہم جواب میں مرزا ناصر کو کچھ سنا دیں تو قادیانیوں کو ہے یہ گنبد کی صدا جیسے کہو ویسے سنو، کا مراقبہ کر لینا چاہئے۔

۲...... پاکستان پیپلز پارٹی کا ۱۹۷۰ء کے الیکشن میں قادیانی جماعت نے ساتھ دیا۔ سپورٹ کی، الیکشن مہم چلائی، مالی، جانی امداد کی۔ اس کتاب ''خصوصی کمیٹی کیا گزری'' مرزا ناصر احمد کا یہ قول نقل کیا۔ ''ہمیں خدا تعالیٰ کا یہ منشاء معلوم ہوتا تھا کہ کسی ایک پارٹی کو مستحکم بنایا جائے۔ چنانچہ ہم نے اپنی عقل سے...... پاکستان پیپلز پارٹی...... ووٹ دینا ملکی مفاد کے عین مطابق سمجھا۔''

قادیانی جماعت نے خدائی اشارہ کو جو اپنی عقل سے سمجھا وہ پاکستان پیپلز پارٹی کی حمایت کی شکل میں ظہور میں آیا۔ اب قادیانی عوام غور فرمائیں۔ خدائی اشارہ میں گڑبڑ ہوگئی یا مرزا ناصر کی عقل نے مار کھائی کہ جس جماعت کے متعلق خدائی اشارہ سمجھا تھا کہ اس کا ساتھ دو اسی جماعت نے ان کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا۔ یہ خدائی اشارہ تھا کہ جس کا نتیجہ غیر مسلم ہونے کی شکل میں بھگتنا پڑا؟

۳...... اس قادیانی کتاب میں اس پر بڑا زور دیا گیا ہے کہ کسی اسمبلی کو کسی کے مذہب کے متعلق فیصلہ کرنے کا اختیار نہیں ہے۔ اگر یہ صحیح ہے تو ہمارا صرف اتنا سوال ہے کہ آپ درخواست دے کر کیوں اسمبلی کی کاروائی کا حصہ بنے۔ اگر یہ بات بنیادی طور پر غلط تھی۔ تو تمہیں درخواست کر کے اس غلط کاروائی کا حصہ نہیں بننا چاہئے تھا۔ درخواست دے کر کاروائی کا حصہ بنے جب دیکھا کہ بات نہیں بنتی نظر آتی تو واویلا شروع کر دیا کہ اسمبلی کو اس فیصلہ کا حق نہیں۔ پھر جرح کے دوران مان بھی لیا کہ کون مسلمان ہے کون نہیں۔ اس پر متعلقہ اتھارٹی کو فیصلہ کرنے کا حق حاصل ہے۔

قارئین کرام!

۱...... اسمبلی کی کاروائی کے دوران میں ایک ممبر اسمبلی ایسا نہیں تھا جس نے ایک دفعہ بھی یہ کہا ہو کہ قادیانی مسلم ہیں ان کو غیر مسلم قرار نہ دیں۔ بلکہ تمام ممبران اسمبلی کا اس امر پر اتفاق تھا کہ قادیانی غیر مسلم ہیں۔ آزاد خیال، آزادانہ ماحول میں بحث سننے کے بعد تمام ممبران قومی اسمبلی متفق اللسان تھے کہ قادیانی کافر ہیں۔ ان کا مسلمانوں سے کوئی تعلق نہیں۔ مرزا ناصر پر جو سوالات ہوئے مرزا ناصر نے جوابات میں جو جو گوہر فشانی کی اس کا نتیجہ پوری قادیانیت کے سامنے ہے۔

آپ کتاب پڑھیں تو معلوم ہوگا کہ کس طرح مرزا ناصر لاجواب ہوا، مبہوت ہوا، ششدر رہ گیا، جواب نہ دے سکا۔ چیئرمین نے رولنگ دی کہ گواہ جواب دینے سے کترا رہا ہے۔ انہیں کہنا پڑا کہ سوال کا جواب نہیں آیا۔ مرزا ناصر کو کئی مقامات پر کہنا پڑا کہ میں غلط سمجھا تھا۔ وہ میری غلطی تھی۔ میں معافی چاہتا ہوں۔ یہ منظر دیکھ کر کتاب پڑھتے پڑھتے کئی مقامات پر میری طبیعت میں وجد کی کیفیت پیدا ہوئی۔ قارئین بھی ایسے ہی محسوس کریں گے۔ میں نے یہ چیزیں ارتجالاً عرض تو کردیں مگر عمداً حوالہ نہیں دیا کہ آپ خود پڑھیں اور فقیر کی طرح حق کی فتح اور باطل کی ذلت آمیز شکست کو اپنی آنکھوں سے دیکھیں اور پھر اللہ تعالیٰ کے حضور سجدہ شکر بجالائیں کہ کفر ہار گیا اور اسلام جیت گیا۔ جاء الحق وزهق الباطل ان الباطل کان زهوقا!

۲...... قادیانی فرماتے تھے کہ اسمبلی کی کاروائی چھپ جائے تو آدھا پاکستان قادیانی بن جائے۔ ہمارے ایک وفد نے اب حال ہی میں قومی اسمبلی کے اس زمانہ کے سپیکر جناب فاروق علی خان سے انٹرویو لیا۔ انہوں نے فرمایا کہ اب قادیانیوں سے کہیں ناں کہ وہ کاروائی چھپ گئی ہے آدھے ملک کو کیوں قادیانی نہیں بناتے۔ بناؤ ناں! اب کیا رکاوٹ ہے؟ لیکن اس موقعہ پر فقیر درخواست گزار ہے کہ جو انصاف پسند قادیانی اسے محبت وبغض سے خالی ہو کر پڑھے وہ ضرور قادیانیت پر چار حرف ڈال کر حق کو قبول کرلے گا۔ پڑھیئے کہ پڑھنے کی چیز ہے۔

۳...... اس کاروائی میں آپ پڑھیں گے کہ جب ایک ممبر نے مرزا قادیانی کے متعلق کہا کہ مرزا صاحب نے فلاں جگہ یوں لکھا ہے تو دوسرا ممبر کھڑا ہو گیا اسمبلی کی کاروائی کے دوران، اسمبلی ہال میں کہ ”مرزا قادیانی...... الحرام تھا“ یہ قومی اسمبلی کے ممبر جناب خواجہ محمد جمال کوریجہ کے الفاظ تھے۔ اتنی بڑی گالی لڑھکائی جو دوران مطالعہ آپ پڑھیں گے۔ اس کاروائی کا یہ حصہ ہے۔ ریکارڈ

پر ہے میرے نزدیک مرزا ناصر کی جرح کے جوابات کا یہ اثر اسمبلی کے ممبران پر پڑا تھا جن کے متعلق کہا جاتا تھا کہ اس کاروائی کو پڑھ کر آدھا ملک قادیانی ہو جائے گا۔ میرا موقف یہ ہے کہ اس کاروائی کو پڑھنے کے بعد خود قادیانی قیادت اپنے عوام کے سامنے سے منہ چھپائے گی۔

۴...... قادیانی قیادت اب بحث بند کرے۔ قیاس کے گھوڑے نہ دوڑائے۔ فریب کے چکر نہ دے۔ کتاب کو ہم نے شائع کر دیا ہے۔ وہ صرف اپنے عوام سے کہے کہ اس کتاب کا مکمل مطالعہ کریں۔ اپنے نصاب کا حصہ سمجھیں۔ یہی اپیل میں اپنے مسلمان بھائیوں سے کرتا ہوں۔ انشاء اللہ! جو بھی مطالعہ کرے گا اس کے سامنے پانی کا پانی اور دودھ کا دودھ ہو جائے گا۔ مطالعہ شرط ہے۔

قارئین کرام! اتنے عرصہ کے بعد یہ کاروائی سامنے آئی ہے۔ جو سرکاری رپورٹ ہے۔ آفیشل ایک سرکاری ادارہ کی رپورٹ ہے۔ اس کو پڑھیں کہ میں اب آپ کے اور اس کتاب کے مطالعہ کے درمیان حائل نہیں رہنا چاہتا۔ پڑھیں اور اپنے بزرگوں کی محنت کی داد دیں کہ کس طرح منبر و محراب کی صداء کو حق تعالیٰ نے قومی اسمبلی میں بلند کرنے کا سامان پیدا کیا۔ فقیر کے خیال میں یہ سب ورفعنالك ذكرك کا مشاہدہ ہے۔ تاکہ حق الیقین کا درجہ حاصل ہو۔ حق کو اللہ تعالیٰ نے سرخرو کیا۔ وتعز من تشاء! قادیانیت پسپا ہوئی۔ وتذل من تشاء! اور اسی منظر کو آپ اس کتاب میں دیکھیں گے۔

## حرف آخر

اس کتاب کی تیاری کے لئے جس جس دوست نے جتنا جتنا حصہ لیا وہ سب مبارک باد کے مستحق ہیں۔ حق تعالیٰ شانہ انہیں اجر عظیم نصیب فرمائیں۔ فقیر نے مرحلہ بمرحلہ سب کا تذکرہ کر دیا ہے۔ اگر کسی دوست کا تذکرہ ہونا رہ گیا ہو تو اللہ تعالیٰ خطاؤں کو معاف فرمانے والے ہیں۔ مجھے شکریہ ادا کرنا ہے اپنے مخدوم و مطاع حضرت مولانا عبدالمجید لدھیانوی مدظلہ، حضرت مولانا عزیز الرحمٰن جالندھری مدظلہ، حضرت مولانا مفتی خالد محمود کراچی، حضرت مولانا مفتی شہاب الدین پوپلزئی، حضرت مولانا محمد اعجاز مصطفیٰ کا کہ وہ گاہے بگاہے اس کتاب کی بابت پوچھتے رہے اور یوں فقیر کی ڈھارس بندھواتے رہے۔

محتاج دعا: فقیر اللہ وسایا!

مورخہ ۲۷؍ جولائی ۲۰۱۳ء، مطابق ۱۷؍ رمضان المبارک ۱۴۳۴ھ

بروز ہفتہ، بوقت ۵؍ بجے شام، دفتر ختم نبوت حضوری باغ روڈ ملتان

بسم اللہ الرحمن الرحیم!

# فہرست ...... حصہ نمبر 1

## فہرست......حصہ نمبر 2

## فہرست......حصہ نمبر 3

No. 1



THE

NATIONAL ASSEMBLY OF PAKISTAN

# PROCEEDINGS

# OF

# THE SPECIAL COMMITTEE OF THE WHOLE HOUSE HELD IN CAMERA TO CONSIDER THE QADIANI ISSUE

## OFFICIAL REPORT

*Monday, the 5th August, 1974*

(Contains Nos. 1-21)

CONTENTS



(Continued)

PRINTED BY THE MANAGER, PRINTING CORPORATION OF PAKISTAN PRESS, ISLAMABAD.
PUBLISHED BY THE NATIONAL BOOK FOUNDATION, ISLAMABAD

No. 1



THE

NATIONAL ASSEMBLY OF PAKISTAN

# PROCEEDINGS OF THE SPECIAL COMMITTEE OF THE WHOLE HOUSE HELD IN CAMERA TO CONSIDER THE QADIANI ISSUE

OFFICIAL REPORT

*Monday, the 5th August, 1974*

Contains No. 1—21

Pages

# [1] *THE NATIONAL ASSEMBLY OF PAKISTAN*

(پاکستان کی قومی اسمبلی)

---

# *PROCEEDINGS OF THE SPECIAL COMMITTEE OF THE WHOLE HOUSE HELD IN CAMERA TO CONSIDER THE QADIANI ISSUE.*

(قادیانی مسئلہ پر غور کرنے کے لئے منعقدہ قومی اسمبلی کے مکمل ہاؤس کی خصوصی کمیٹی کے بند کمرہ کے اجلاس کی کارروائی)

---

## *OFFICIAL REPORT*

(سرکاری رپورٹ)

---

*Monday, August 5. 1974.*

(بروز پیر، ۵ / اگست ۱۹۷۴ء)

---

***The Special Committee of the Whole House of the National Assembly of Pakistan met in Camera in the Assembly Chamber, (State Bank Building), Islamabad, at ten of the clock, in the morning. Mr. Chairman (Sahibzada Farooq Ali) in the Chair.***

(پاکستان کی قومی اسمبلی کے مکمل ایوان کی خصوصی کمیٹی کا بند کمرہ کا اجلاس اسمبلی کے چیمبر (اسٹیٹ بینک بلڈنگ) اسلام آباد میں صبح دس بجے منعقد ہوا۔ اسپیکر نیشنل اسمبلی (صاحبزادہ فاروق علی) بحیثیت چیئرمین تھے)

---

***(Recitation from the Holy Quran)***

(تلاوت قرآن شریف)

---

## [2]*PROCEDURE OF CROSS EXAMINATION*

## (جرح کا طریقہ کار)

***Mr. Chairman:** I think we will start just with in 5 minutes. The Attorney General is busy in my chamber discussing the question with Maulana Zafar Ahmad Ansari and he will be here with in two or three minutes.*

(جناب چیئرمین: میرے خیال میں ہم کارروائی بس پانچ منٹ کے اندر شروع کریں۔ (کیونکہ) اٹارنی جنرل میرے چیمبر میں مولانا ظفر احمد انصاری کے ساتھ سوالات کے بارے میں معروف گفتگو ہیں اور وہ دو یا تین منٹ میں یہاں پہنچ جائیں گے)

ہاں! بلوالیں ان کو۔ وہ ہاؤس میں ہی آ جائیں۔ یہاں ڈسکس کر لیں۔ نہیں، ابھی نہیں۔ ڈیلی گیشن کو نیچے بلوالیں۔

*And again I will request the honourable members that in the presence of the delegation and in the presence of the witnesses, no controversial issues should be raised. The Attorney General may be allowed to put the questions, and if any honourable member is not satisfied with the question or he thinks that the answer is evasive, he can send a chit to me or to the Attorney General and if something of a very important nature comes to the notice of any honourable member, he can make a request and we can adjourn the House for five or ten minutes. We can ask the witness to wait outside and we can discuss the matter among ourselve.*

(میں ممبران گرامی سے ایک مرتبہ پھر درخواست کروں گا کہ وفد اور گواہان کی موجودگی میں کوئی متنازعہ فیہ معاملہ نہ اٹھایا جائے۔ (بس) اٹارنی جنرل کو سوالات کرنے کی اجازت ہوگی اور اگر کوئی ممبر اس سوال سے (جو کیا جائے گا) مطمئن نہ ہو یا وہ سمجھے کہ جواب میں ٹالنے والی بات

کی گئی ہے تو وہ (ممبر صاحب) مجھے یا اٹارنی جنرل کو رقعہ بھیجیں اور اگر کسی معزز ممبر کے علم میں کوئی ایسی بات آتی ہے جو بہت اہم نوعیت کی ہے تو (پھر) وہ (ممبر) درخواست پیش کر سکتا ہے اور ہم پانچ یا دس منٹ کے لئے اجلاس کی کارروائی روک سکتے ہیں اور (پھر) ہم گواہان سے کہیں گے کہ وہ باہر انتظار کریں اور (اس دوران) ہم آپس میں اس معاملہ پر غور وخوض کریں گے)

## (قادیانی گواہ پر جرح کا طریقۂ کار)

جناب محمد حنیف خان: موقع پر کسی کے ذہن میں کوئی نیا سوال آئے، تو اس کے متعلق کیا پروسیجر (طریقہ کار) ہے؟

جناب چیئرمین: اس کے متعلق..........

جناب محمد حنیف خان: اٹارنی جنرل صاحب کو لکھوا دیں؟

جناب چیئرمین: آپ نوٹ کر کے اٹارنی جنرل صاحب کو دے دیں اور اس کے بعد اٹارنی جنرل صاحب نے یہ کہا تھا پرسوں اسٹیرنگ کمیٹی میں بھی کہ *As a Lawyer* (بحیثیت ایک وکیل کے) جو *Difficulties* (مشکلات) ہوتی ہیں، جو *Method* (طریقۂ کار) ہوتا ہے، ہر *Lawyer* (وکیل) کا اپنا *Method* (طریقۂ کار) ہوتا ہے *of putting the questions and getting the answers* تو وہ کہتے ہیں کہ: *for two hours or for one day, let him be allowed to have a free hand in cross-examination, and if the honourable members feel that something is missing or lacking, they can guide him and instruct him. Mr. Attorney General, have you anything to say?* [3] *Have you anything to add?* اچھا! *Should we call the witness? One thing also. I will request that during the cross-examination the quorum may be kept 10 from this side and 30 from that side. The honourable members can come and go but the quorum may be kept intact.*

(دو گھنٹے یا ایک دن کے لئے تو ان کو (اٹارنی جنرل) اجازت دیں کہ وہ جرح کرنے

میں آزاد ہوں۔ لیکن اگر معزز ممبران محسوس کریں کہ کوئی بات رہ گئی ہے تو وہ اٹارنی جنرل کی رہنمائی کر سکتے ہیں۔ کیا آپ کو اس بارے میں کچھ کہنا ہے؟ اچھا۔ کیا اب ہم گواہ کو بلا لیں۔ ایک بات اور، میں گزارش کروں گا کہ جرح کے دوران کورم پورا رکھا جائے، اس طرف سے دس ممبران ہوں اور اس طرف سے تیس۔ بے شک ممبران گرامی آتے جاتے رہیں۔ لیکن کورم برقرار رہے)
ہاں جی بلا لیں۔

*I will request the honourable members to be in their seats. Can come nearer, to the unoccupied seats according to their choice. If they want to sit where they are, it is up to them.*

(میں معزز ممبران سے درخواست کروں گا کہ وہ اپنی نشستوں پر بیٹھے رہیں۔ وہ اپنی پسند کے مطابق قریبی خالی نشستوں پر آ کر بیٹھ سکتے ہیں۔ اگر وہ اپنی نشست پر بیٹھنا چاہتے ہوں تو یہ ان کی مرضی ہے)

*(The delegation entered the Chamber)*

(وفد ہال میں داخل ہوا)

---

## *OATH TAKING BY WITNESS OF THE QADIANI GROUP*

## (قادیانی گروپ کے گواہ کا حلف لینا)

**Mr. Chairman:** *Now we will start the proceedings. I will request the witness to take the oath.*

(جناب چیئرمین: اب کارروائی شروع کی جاتی ہے۔ گواہ سے گزارش ہے کہ وہ حلف اٹھائیں)

مرزا ناصر احمد (گواہ، سربراہ جماعت احمدیہ ربوہ): میں خدا تعالیٰ کو حاضر و ناظر جان کر جو کہوں گا ایمان سے سچ کہوں گا۔

---

## *METHOD OF RECORDING THE CROSS-EXAMINATION*

(جرح کو ریکارڈ کرنے کا طریقۂ کار)

***Mr. Chairman:** Yes, the Attorney General. For the reporters، for every question and answer there should be a separate sheet. Yes.*

(جناب چیئرمین: جی! اٹارنی جنرل۔ سرکاری رپورٹروں کے لئے یہ ہے کہ ہر سوال اور جواب کے لئے وہ علیحدہ صفحہ استعمال کریں۔ جی!)

***Rana Muhammad Hanif Khan:** The proceedings are going to be lengthy. I think if the Attorney General can keep on sitting, that will be much better.*

(رانا محمد حنیف خان: کارروائی بہت لمبی ہوگی۔ اس لئے میں سمجھتا ہوں کہ اٹارنی جنرل اگر (دوران کارروائی) بیٹھے رہیں تو اچھا ہوگا)

***Mr. Chairman:** It is up to him.*

(جناب چیئرمین: یہ ان پر منحصر ہے)

***Rana Muhammad Hanif Khan:** He might face some difficulty.* (رانا محمد حنیف خان: انہیں کچھ مشکل کا سامنا ہو سکتا ہے)

[4]***Mr. Chairman:** It is up to him. It is up to the Attorney General, because we allowed the witness even to make a statement while sitting.*

(جناب چیئرمین: یہ ان پر منحصر ہے۔ یہ اٹارنی جنرل پر منحصر ہے کیونکہ ہم نے تو گواہ کو اجازت دے دی ہے کہ وہ بیٹھ کر اپنا بیان دے سکتا ہے)

***Rana Muhammad Hanif Khan:** That is why. It is up to him.* (رانا محمد حنیف خان: یہی وجہ ہے کہ یہ ان پر منحصر ہے)

***Mr. Chairman:** It is up to him*

(جناب چیئرمین: یہ ان پر منحصر ہے)

---

## *CROSS-EXAMINATION OF THE QADIANI GROUP DELEGATION*

(قادیانی جماعت کے وفد سے جرح)

***Mr. Yahya Bakhtiar (Attorney General of Pakistan):*** *Mirza Sahib, I would be asking you certain questions, but if you find that you don't want to answer any question or you cannot answer any question......*

(جناب یحییٰ بختیار (اٹارنی جنرل پاکستان): مرزا صاحب! میں آپ سے چند سوال کروں گا۔ اگر آپ دیکھیں کہ (میرے) کسی سوال کا آپ جواب دینا نہیں چاہتے یا دے نہیں سکتے......)

***Mr. Chairman:*** *The Mike .....*

(جناب چیئرمین: مائیک......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *I repeat .....*

(جناب یحییٰ بختیار: میں دہراتا ہوں......)

***Mr. Chairman:*** *The mike is all right, but the ....*

(جناب چیئرمین: مائیک ٹھیک ہے، لیکن......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Will you .....*

(جناب یحییٰ بختیار: کیا آپ......)

جناب چیئرمین: نہیں، آنریبل اٹارنی جنرل صاحب کا قد لمبا ہے۔

ایک رکن: ہاں جی۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, it's all right.*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں، یہ ٹھیک ہے)

***Mr. Chairman:*** *The member can use the earphone.*

(جناب چیئرمین: ممبران (ایئرفون) **Earphone** استعمال کرسکتے ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***I will be asking you certain questions. If you find that you cannot answer these questions or any one of them or you do not want to answer that question, you are not bound to do so. But you will appreciate that the Special Committee will draw such inference as it considers [5] appropriate from your refusal to answer any particular question. That inference may be favourable to your cause or may be adverse. If you are not in a position to answer any question straightaway, You may ask the Committee for time; and if it so considers, it will give you time to answer the question.***

***Now, Sir, will you tell us who was the founder of the Ahmedia Movement?***

(جناب یحییٰ بختیار: (میں کہہ رہا تھا کہ) میں آپ سے کچھ سوالات پوچھوں گا۔ اگر آپ دیکھیں کہ آپ ان سوالات کے جوابات نہیں دے سکتے یا کسی ایک سوال کا جواب نہیں دے سکتے یا نہیں دینا چاہتے تو (آپ کی خوشی ہے) آپ پر (جواب دینے کی) پابندی نہیں ہے۔ لیکن آپ یہ ضرور سمجھ لیں کہ خصوصی کمیٹی آپ کے جواب نہ دینے سے وہ نتائج اخذ کرنے کی مجاز ہوگی جو وہ مناسب سمجھے گی۔ وہ اخذ شدہ نتائج آپ کے کاز کے لئے سودمند بھی ہو سکتے ہیں یا اس کے برخلاف بھی۔ (ہاں) اگر آپ اس پوزیشن میں نہ ہوں کہ فوری طور پر جواب دے سکیں تو آپ کمیٹی سے وقت مانگ سکتے ہیں، اور اگر وہ مناسب سمجھے تو وہ آپ کو سوال کا جواب دینے کے لیے وقت دے گی۔

جناب! کیا اب آپ ہمیں بتائیں گے کہ احمدیہ تحریک کا بانی کون تھا؟)

مرزا ناصر احمد: حضرت مرزا غلام احمد صاحب۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Will you please give us the brief account of his life? When I say brief account of his life, I mean when was he born? Where he was born? What***

***was his education, the family background and the date of his death and place of his death?***

(جناب یحییٰ بختیار: کیا آپ براہ کرم ان کی زندگی کا مختصر خاکہ ہمارے سامنے پیش کریں گے؟ جب میں کہتا ہوں کہ مختصر خاکہ تو اس سے میرا مطلب یہ ہے کہ کب وہ پیدا ہوئے؟ کہاں پیدا ہوئے؟ تعلیم کیا ہے؟ خاندان وغیرہ، کب اور کہاں انتقال ہوا؟)

مرزا ناصر احمد: اس کے متعلق میں یہ درخواست کروں گا کہ مجھے وقت دیا جائے، میں کل لکھا ہوا آپ کی خدمت میں پیش کردوں گا۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: Thank you.***

(جناب یحییٰ بختیار: شکریہ)

***Mr. Yahya Bakhtiar: You are Mirza Ghulam Ahmad's grandson?***

(جناب یحییٰ بختیار: کیا آپ مرزا غلام احمد کے پوتے ہیں؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں جی۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: His son's son?***

(جناب یحییٰ بختیار: اس (مرزا قادیانی) کے بیٹے کا بیٹا؟)

***Mirza Nasir Ahmad: His son's son.***

(مرزا ناصر احمد: جی، بیٹے کا بیٹا)

***Mr. Yahya Bakhtiar: Will you please give us some brief account of your life, your education, your date of birth? Because the whole record is being prepared, that's why I am asking?***

(جناب یحییٰ بختیار: کیا آپ اپنی مختصر سوانح حیات بتائیں گے؟ اپنی تعلیم؟ تاریخ پیدائش؟ چونکہ پورا ریکارڈ تیار کیا جارہا ہے، اس لئے میں پوچھ رہا ہوں)

مرزا ناصر احمد: میں نے سنا ہے کہ میں سولہ نومبر ۱۹۰۹ء میں پیدا ہوا تھا اور......

میاں گل اورنگزیب: جناب! آواز نہیں آرہی۔

جناب چیئرمین: تھوڑی سی *Volume* (آواز) آپ *Increase* کر (بڑھا) دیں۔ *Not too much* (بہت زیادہ نہیں) کہ شور ہو۔ *Is it all right?* (کیا اتنی صحیح ہے؟)

## (مرزا ناصر احمد کا تعارف)

مرزا ناصر احمد: ۱۶ر نومبر ۱۹۰۹ء کی میری پیدائش ہے۔ میرا خیال ہے میٹرک کے ریکارڈ میں چند دنوں کا فرق ہے۔ یعنی اصل میری پیدائش ۱۶ر نومبر ۱۹۰۹ء کی ہے۔ جیسا کہ مجھے بتایا گیا ہے۔ اس کے بعد میری دادی نے مجھے لے لیا تھا اور ان کی گود میں ہی میری پرورش ہوئی ہے۔ اپنی والدہ کے پاس میں نہیں رہا، اور دادی سے میری مراد بانی سلسلۂ عالیہ احمدیہ کی بیگم صاحبہ ہیں۔ بچپن میں، میں نے پہلے قرآن کریم حفظ کیا۔ پھر میں نے عربی کی تعلیم حاصل کی۔ مولوی فاضل کا امتحان پاس کیا ۱۹۲۹ء میں۔ اور پھر میں نے ۱۹۳۰ء میں سارے مضامین کے ساتھ میٹرک کا امتحان پاس کیا۔ پھر میں نے گورنمنٹ کالج میں چار سال گزارنے کے بعد ۱۹۳۴ء میں بی.اے کا امتحان پاس کیا فلاسفی اور سائیکالوجی کے ساتھ۔ اور ۱۹۳۴ء میں، میں آکسفورڈ میں بیلیل کالج میں داخل ہوا۔ اکتوبر سے وہاں کی ٹرم پہلی شروع ہوتی ہے۔ اور ۱۹۳۸ء میں، میں نے جس کو وہاں کی زبان میں پی. پی. ای کہتے ہیں یعنی فلاسفی، پالیٹکس اینڈ اکنامکس، ان مضامین میں، میں نے وہاں بی اے کیا اور ان کے قاعدے کے مطابق چند سال گزارنے کے بعد اگر انسان آن رول رہے، داخل رہے یونیورسٹی میں تو وہ آنریری ڈگری ایم.اے کی دے دیتے ہیں۔ جو مجھے اس لئے لینی پڑی کہ مجھے جماعت نے...... اس کام کے لئے میری زندگی وقف تھی۔ ۱۹۴۴ء میں ہمارا جو کالج تھا، تعلیم الاسلام کالج، اس کا پرنسپل مقرر کر دیا اور ۱۹۴۴ء سے ۱۹۶۵ء، نومبر ۱۹۶۵ء تک میں تعلیم الاسلام کالج کا پرنسپل رہا۔ پہلے *Undivided* (غیر منقسم) انڈیا میں، پھر ڈویژن ہوگئی، تقسیم ہوگئی اور پاکستان بنا اور ہمارا کالج یہاں آ گیا اور چونکہ وہاں ہمارا سارا کتب خانہ، لائبریری کالج کی جیسا کہ جماعت کی لائبریری کا اکثر حصہ وہاں رہ گیا تھا۔ اپریٹس سائنس کالج کا تھا، یہ نئے سرے سے سارا یہاں ہمیں انتظام کرنا پڑا۔ اور ۱۹۶۵ء تک میں پرنسپل [7] کی حیثیت سے قوم کی خدمت کرتا رہا اور ۱۹۶۵ء میں، نومبر ۱۹۶۵ء میں مجھے جماعت احمدیہ نے انتخاب کے ذریعہ اپنا امام منتخب کیا۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Now, Sir, you hold the office of Imam of Jamaat-e-Ahmadia?*

(جناب یحییٰ بختیار: اب جناب! آپ امام جماعت احمدیہ ہیں؟)

مرزا ناصر احمد: جماعت احمدیہ۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** And you are also the third Caliph of Mirza Ghulam Ahmad?*

(جناب یحییٰ بختیار: کیا آپ مرزا غلام احمد کے تیسرے خلیفہ بھی ہیں؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں جی۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** And you are also called Amir-ul-Momineen by your Jamat people?*

(جناب یحییٰ بختیار: اور آپ کو آپ کی جماعت کے لوگ امیر المؤمنین بھی کہتے ہیں؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں وہ بھی مجھے کہتے ہیں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Now, Sir, will you tell us the different duties that you discharge or functions that you perform or powers that you exercise in these various capacities as Imam, as Khalifa and Amir? Or is it the same function?*

(جناب یحییٰ بختیار: کیا اب آپ ہمیں وہ کام بتائیں گے کہ جو آپ مختلف حیثیتوں سے مثلاً امام، خلیفہ اور امیر کی حیثیت سے انجام دیتے ہیں؟ یا یہ سب ایک ہی کام ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** Same function.*

***Mr. Yahya Bakhtiar:** In all the offices?*

(جناب یحییٰ بختیار: تمام عہدوں میں؟)

مرزا ناصر احمد: مختلف لوگ مختلف باتیں کہہ دیتے ہیں۔ اصل ہے خلیفۃ المسیح ثالث، یعنی مہدی موعود کے تیسرے خلیفہ۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Can different persons hold*

***these three different offices?***

(جناب یحییٰ بختیار: کیا مختلف افرادان تینوں عہدوں پر فائز ہو سکتے ہیں؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں،نہیں۔

[8]***Mr. Yahya Bakhtiar: It has to be the same person. And now, Sir, this Jamaat-e-Ahmadia, is it a body different and distinct from Ahmadia Movement or is it some controlling organisation within the Movement?***

(جناب یحییٰ بختیار: جماعت احمدیہ اور احمدیہ تحریک میں کیا فرق ہے؟ اور کیا یہ جماعت اس تحریک کو کنٹرول کرنے والی باڈی ہے، یا احمدیہ تحریک سے علیحدہ جماعت ہے؟)

## (قادیانی، لاہوری گروہ)

مرزا ناصر احمد: جماعت احمدیہ جس معنی میں ہم استعمال کرتے ہیں، احمدیہ جماعت کے ان افراد کی جماعت ہے جو خلافت ثالثہ کی بیعت کرتے ہیں۔ ایسے احمدی بھی ہیں جو خلافت کی بیعت نہیں کرتے۔ وہ ہم جس معنی میں جماعت احمدیہ استعمال کرتے ہیں، وہ اس میں شامل نہیں۔ لیکن احمدی ہیں وہ۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: You mean the people who belong to Lahore Group?***

(جناب یحییٰ بختیار: آپ کا مطلب ہے وہ لوگ جو لاہوری فرقہ سے تعلق رکھتے ہیں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ہاں ***people who belong to the Lahore Group or scattered individuals sometimes, who don't take 'baiat' but they call themselves Ahmedi?***

(مرزا ناصر احمد: ہاں! وہ لوگ جو لاہوری گروپ سے تعلق رکھتے ہیں یا بعض اوقات منتشر افراد جو بیعت نہیں کرتے مگر اپنے آپ کو احمدی کہتے ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar: Every person who takes 'baiat' is a member of Jamaat-e-Ahmedia?***

(جناب یحییٰ بختیار: ہر شخص جو بیعت کرتا ہے وہ جماعت احمدیہ کا ممبر ہے؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں جماعت احمدیہ، جس کو جماعت مبائعین بھی بعض لوگ کہہ دیتے ہیں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** And you said, Sir, that you are elected to this office. Who elects you, who elects the Imam?*

(جناب یحییٰ بختیار: اورآپ نے کہا تھا کہ آپ اس عہدے پر منتخب ہوئے ہیں، آپ کو کس نے منتخب کیا ہے؟ امام کو کون منتخب کرتا ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:** By an electoral college.*

(مرزا ناصر احمد: انتخاب کنندگان کا ایک گروپ ہوتا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** That is an electoral college. Will you please kindly tell us the composition or the number of that electoral college?*

(جناب یحییٰ بختیار: وہ انتخاب کنندگان کا ایک گروپ ہے۔ کیا آپ برائے مہربانی ہمیں انتخاب کنندگان کے اس گروپ کی ہیئت ترکیبی یا ممبران کی تعداد بتائیں گے؟)

## (خلیفہ کو کون منتخب کرتا ہے؟)

مرزا ناصر احمد: آن! صحیح تو مجھے تعداد نہیں معلوم میرا خیال ہے کوئی پانچ سو کے قریب، قریباً پانچ سو ہیں اور اس میں مختلف گروپس کی نمائندگی ہے۔ ایک تو جماعت کی جو تنظیم ہے اس کے ممبر ہیں، مثلاً ضلع کا امیر ہے۔ ایک یہ ہیں۔ ایک وہ ہیں جو باہر جا کر تبلیغ اسلام پر ایک معیّن اور مقررہ وقت لگا چکے ہیں، وہ۔ تو وہ اپنے اس کام کی وجہ سے جو انہوں نے تبلیغ اسلام کا کیا ہے وہ Electoral College (انتخاب کنندگان کے گروپ) کے ممبر ہیں۔ ایک وہ ہیں جنہوں نے ایک خاص وقت یہاں تربیت اور اصلاح پر خرچ کیا ہے اپنی زندگی کا، وہ اس کے ممبر ہیں۔ جو صدر انجمن احمدیہ ہے، یہ ہماری انتظامیہ کی تنظیم ہے، Registered Body (رجسٹرڈ جماعت)، تو اس کے جو ذمہ دار عہدیدار ہیں وہ اس کے ممبر ہیں۔ ایک ہے ہماری انتظامیہ جس کا تعلق بیرون پاکستان کے اکثر حصے سے تبلیغ اسلام کا ہے۔ اکثر حصہ میں اس لئے کہہ رہا ہوں کہ بعض حصے اس کے اندر نہیں شامل۔ تو وہ ان کے جو ہیں عہدیدار مرکزی، وہ اس Electoral

*College* (انتخاب کنندگان کے گروپ) کے ممبر ہیں۔ایک اور تنظیم ہے ہماری بڑی محدودسی، اس کے جو عہدیدار ہیں وہ اس کے ممبر ہیں۔اور صحابہ، ہاں! حضرت بانی سلسلۂ احمدیہ کے وقت میں جو جماعت احمدیہ میں اور سلسلۂ احمدیہ میں داخل ہوئے تھے ان میں سے جو زندہ ہیں اس وقت وہ *Electoral College* (انتخاب کنندگان کے گروپ) کے ممبر ہیں، اپنی وہ پرانی *Association* (وابستگی) کی وجہ سے،اس کے نتیجے میں۔اور ویسے اس کے متعلق میرا خیال ہے اخبار ''الفضل'' میں ایک نوٹ شائع ہوا ہے۔اگر آپ ضرورت سمجھیں تو میں بھجوادوں گا آپ کو۔

جناب یحیٰ بختیار: شکریہ! آپ بھجوادیجئے۔

***And Mirza Sahib, most of these members are nominated by somebody else or they are elected by different groups in districts or different areas?***

(اور مرزا صاحب! کیا ان میں سے اکثر حضرات کو کوئی علیحدہ شخص نامزد کرتا ہے یا ضلعوں یا مختلف علاقوں میں مختلف گروپ ان کو چنتے ہیں؟)

***Mirza Nasir Ahmad: These who come from the districts are elected by an organization in the district.***

(مرزا ناصر احمد: جو اضلاع سے آتے ہیں ان کو اس ضلع کی تنظیم منتخب کرتی ہے)

مثلاً لائل پور (فیصل آباد) میں سو سے اوپر ہماری جماعتیں ہیں، اتنی تعداد میں کہ ان کے اپنے پریذیڈنٹ ہیں اور وہ پریذیڈنٹ امیر ضلع کا انتخاب کرتے ہیں۔تو اس طرح وہ *Elected* (منتخب شدہ) ہیں۔وہ جماعت کی نمائندگی کررہے ہیں ضلع کی اور باقی وہ اپنی ایسوسی ایشن کے، جیسے میں نے کہا ایک حصہ وہ ہے جنہوں نے بانی سلسلۂ عالیہ احمدیہ کے وقت میں بیعت کی تھی، وہ پرانے جماعت کی *Traditions*[10] (روایات) سے واقف اور بڑی قربانیاں دیں انہوں نے ساری عمر، بزرگ ہیں، ثقہ ہیں، وزن ہے ان کی رائے میں، وہ ہیں اور وہ *Elected* (منتخب شدہ) نہیں۔وہ تو اپنے پرانے آرہے ہیں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: And is it correct that all the members of Mirza Ghulam Ahmad's family are ex-officio members of this electoral college?***

(جناب یحیٰ بختیار: اور کیا یہ درست ہے کہ مرزا غلام احمد کی فیملی کے تمام افراد اپنے

مرتبے کے لحاظ سے انتخاب کنندگان کے اس گروپ کے ممبر ہیں؟)

(مرزا کی فیملی سے مراد صرف بیٹے)

مرزا ناصر احمد: ہاں! میں سوال سمجھ گیا ہوں۔ فیملی کے معنی عام طور پر نہیں لوگ سمجھتے۔ یہ فقرہ تو درست نہیں۔ میں اسی واسطے بیان کرنے لگا ہوں۔ امید کرتا ہوں میں اس قابل ہو جاؤں گا کہ آپ کو سمجھا دوں۔ بڑا کمزور انسان ہوں۔ فیملی سے مراد آپ کے تین بیٹے، ان کے بیٹے......

جناب یحییٰ بختیار: ان کے بیٹے نہیں۔

مرزا ناصر احمد: وہ نہیں اس میں شامل اور وہ تینوں وفات پا چکے ہیں۔ اس واسطے وہ جو حصہ ہے کہ فیملی کے اس میں ہیں، وہ اس میں نہیں رہا۔

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *Nearer excludes the farther away.*

(جناب یحییٰ بختیار: قریبی عزیز دور والے کو علیحدہ کرتا ہے) یہ اصول اچھا ہوا۔ اگر ان کے بیٹے زندہ نہ ہوں تو پھر ان کے بیٹے آسکتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: نہ، نہ، نہ! کوئی نہ۔ ان کے بیٹے زندہ ہوں تب بھی وہ نہیں آسکتے۔ صرف وہ تین۔ فیملی سے مراد صرف وہ تین ہیں۔ چوتھا کوئی نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: اچھا جی! *This office, is it for lifetime?*

(کیا یہ عہدہ (امام، خلیفہ، امیر قادیانی جماعت کا) تاحیات ہوتا ہے؟)

**Mirza Nasir Ahmad:** *It is for life.*

(مرزا ناصر احمد: یہ تاحیات ہوتا ہے)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *And where you were elected, was there any other candidate who contested against you? Or normally the election is unanimous?*

(جناب یحییٰ بختیار: جب آپ منتخب ہوئے تو آپ کے خلاف الیکشن میں کوئی کھڑا ہوا تھا؟ یا عام طور پر انتخاب متفقہ طور پر ہوتا ہے؟)

**Mirza Nasir Ahmad:** *The election is unanimous..... One, two..... normally contests the election.*

(مرزا ناصر احمد: الیکشن متفقہ طور پر ہوتا ہے۔ ایک، دو عام طور پر الیکشن لڑتے ہیں) میں نے بھی نہیں Contest (مقابلہ) کیا۔[11]

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Somebody contested against you?*

(جناب یحییٰ بختیار: کیا آپ کے مقابلہ میں کوئی کھڑا ہوا تھا؟)

مرزا ناصر احمد: نہ میں نے Contest (مقابلہ) کیا، نہ کسی اور نے کیا۔ ہمارے یہاں یہ طریقہ نہیں ہے۔ نہ کسی کا نام..... کوئی نام اپنا پیش نہیں کر سکتا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: کوئی اور بھی نام نہیں پیش کر سکتا؟

مرزا ناصر احمد: کوئی اور دوہیں پیش کر سکتے ہیں، پہلے نہیں۔ وہاں پیش ہوئے دو نام اور وہ دونوں ہمارے خاندان کے تھے اور مجھے جب منتخب کیا تو دوسرے نے اسی وقت بیعت کر لی۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *These are the rules or conventions under which the selection is held in this manner?*

(جناب یحییٰ بختیار: کیا یہ اصول یا عمومی روایات ہیں جن کے تحت اس طرز پر انتخاب ہوتا ہے؟)

مرزا ناصر احمد: "ہاں! یہ قاعدہ ہے ہمارا بنیادی کہ کوئی شخص اپنا نام تجویز نہیں کرے گا۔ کوئی شخص کسی دوسرے کا وقت سے پہلے نام تجویز نہیں کرے گا۔ کرے گا ہی نہیں۔ کوئی Canvassing (ووٹ حاصل کرنے کی کوشش) نہیں ہوگی۔

*Canvassing is not allowed!*

(ووٹ حاصل کرنے کی کوشش کرنے کی اجازت نہیں ہے)

(خلیفہ برطرف نہیں ہوسکتا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *And, Sir, is there any provision in these rules or conventions for the removal of the Imam or Khalifa from his office?*

(جناب یحییٰ بختیار: اور جناب! کیا خلیفہ یا امام کو برطرف کرنے کا کوئی قاعدہ ان اصول یا عمومی روایات میں ہے؟)

مرزا ناصر احمد: نہیں! اس کا ایک *Basic* (بنیادی) تصور ہے ہم جس پر ایمان رکھتے ہیں۔ ہمارا ایمان یہ ہے کہ قرآن کریم کی ایک آیت کی روشنی میں وہ ہمارا ایمان ہے: یستخلفنّھم کہ ہمارا جو خلیفہ منتخب ہوتا ہے اس میں اللہ تعالیٰ کی مرضی کام کر رہی ہوتی ہے۔ چونکہ یہ مادی دنیا تدبیر کی دنیا ہے۔ اس واسطے ظاہر میں جو ہے *Electoral College* (انتخاب کنندگان کے گروپ) کے ممبر یہ ووٹ دے رہے ہوتے ہیں۔ لیکن ان کے ذہنوں کے اوپر اللہ تعالیٰ کا تصرف ہوتا ہے اور جس کو وہ چاہتا ہے وہی ہوسکتا[12] ہے اور چونکہ یہ انتخاب ہمارے نزدیک ...... میں اپنی بات کر رہا ہوں۔ دوسرے اس سے متفق ہوں گے یا نہیں ہوں گے...... تو چونکہ اللہ تعالیٰ کا ارادہ، مخفی ارادہ اس میں کام کر رہا ہے۔ اس لئے *Removal* (برطرفی) کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ جس نے منتخب کروایا وہ *Remove* (برطرف) کر سکتا ہے۔ وہ اس کی مرضی ہے۔ جس وقت مرضی موت دیدے اور انسان جو ہے وہ اس دنیا کو چھوڑ کر چلا جائے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Sir, but the Khalifa is after all a human being, according to you even if he is elected by divine intervention?*

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! خلیفہ بھی بہرحال انسان ہے۔ بقول آپ کے، اگر وہ خدائی مداخلت کے باعث منتخب ہوگیا۔ {اب اگر وہ جسمانی یا ذہنی طور پر ناکارہ ہو جائے تو کیا آپ کے یہاں کوئی ضابطہ ہے کہ موت سے قبل اس کو خلافت سے ہٹا دیا جائے}؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** He is a human being who leaves this world any moment if God so wills.*

(مرزا ناصر احمد: وہ ایک انسان ہے جو اس دنیا کو چھوڑتا ہے کسی وقت جب اللہ تعالیٰ چاہے)

## (خلیفہ معذور نہیں ہوسکتا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No, that is true. But supposing he gots mentally or physically incapacitated, he can fall ill, is there any rule?*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں، یہ صحیح ہے، مگر فرض کیجئے وہ ذہنی یا جسمانی طور پر معذور ہو جائے، وہ بیمار ہو سکتا ہے، کیا (ایسی صورتحال کے لئے) کوئی قانون ہے؟)

مرزا ناصر احمد: نہیں! کوئی رُول (قانون) نہیں ہے اور ہمیں ضرورت بھی نہیں، کیونکہ ہمارے نزدیک ایسا واقعہ کوئی ہو ہی نہیں سکتا۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: He cannot fall ill?***

(جناب یحییٰ بختیار: کیا وہ بیمار نہیں پڑ سکتا؟)

مرزا ناصر احمد: قانون تو جب بنتا ہے جب اس کے بنانے کی ضرورت ہو۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: I am asking you for clarification. The Khalifa cannot fall ill physically?***

(جناب یحییٰ بختیار: میں وضاحت کے لئے آپ سے یہ پوچھ رہا ہوں۔ کیا خلیفہ جسمانی طور پر بیمار نہیں پڑ سکتا؟)

***Mirza Nasir Ahmad: ہاں To that extent.***

(مرزا ناصر احمد: ہاں، اس حد تک) یہ کہ اس کو ملیریا ہو جائے یا اس کو برانکائٹس ہو جائے یا اس کے معدے میں درد شروع ہو جائے یا سر میں درد ہو، وہ تو اور چیز ہے۔

***Incapacitation of........*** (معذوری)

[13]***Mr. Yahya Bakhtiar: No, but supposing he gets pasalysed bodily or physically or mentally?***

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں، مگر فرض کیجئے کہ اگر دماغ یا جسم پر فالج گر جائے (تب کیا وہ ناکارہ نہیں ہو سکتا؟)

## (جسمانی بیمار، دماغی نہیں)

***Mirza Nasir Ahmad: Bodily yes, but mentally no.***

(مرزا ناصر احمد: جسمانی طور پر ہاں، مگر دماغی طور پر نہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar: He can never suffer from any mental illness?***

(جناب یحییٰ بختیار: کیا وہ کبھی کسی دماغی بیماری کا شکار نہیں ہو سکتا؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں! ہم سمجھتے ہیں کہ نہیں ہوگا۔

جناب یحییٰ بختیار: ***Mental Illness*** (دماغی بیماری) ان کو نہیں ہو سکتی۔

(خلیفہ کے حکم کو تبدیل نہیں کیا جا سکتا)

***Sir, is there any other body or organization within the Jamat which can revise or modify or alter any order or decision of the Khalifa or Imam?***

(جناب! کیا ایسی کوئی تنظیم جماعت کے اندر ہے جو خلیفہ یا امام کے کسی حکم یا فیصلہ کو تبدیل کردے یا اس پر نظر ثانی کرے یا اس میں ترمیم کردے؟)

مرزا ناصر احمد: نہیں۔

جناب یحیٰی بختیار: مجلس شوریٰ اور......

مرزا ناصر احمد: خلافت، ہمارے عقیدے کے مطابق خلافت کے لئے مشورہ ضروری ہے۔ اس لئے تمام بنیادی اصول جو طے کئے جاتے ہیں وہ خلیفہ وقت جس زمانہ میں بھی ہو وہ شوریٰ کے اندر کرتا ہے اور مشورے کرکے سارے اور جائزہ لے کر، سوچ بچار کے، دعاؤں کے ساتھ وہ مشورے کرکے، تب وہ فیصلہ کرتا ہے۔ اس واسطے خلیفہ **Dictator** (ڈکٹیٹر) نہیں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: No, I know that. But Khalifa*** مشاورت میں***, after consultation, his order is final or...?***

(جناب یحیٰی بختیار: نہیں، میں یہ جانتا ہوں۔ مگر مشاورت کے بعد خلیفہ کا حکم حتمی ہوتا ہے یا؟)

مرزا ناصر احمد: اور ۹۹۹ اس کے آرڈرز یہ ہیں کہ کثرت رائے جو فیصلہ کرتی ہے میں اس سے اتفاق کرتا ہوں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: No, but I am just asking you.*** (جناب یحیٰی بختیار: نہیں، مگر میں آپ سے صرف پوچھ رہا ہوں)

[14] مرزا ناصر احمد: ہاں! نہیں، میں بتاتا ہوں۔ یعنی ایک ہے قانون، ایک ہے اس کی...... جس طرح وہ ظاہر ہوتا ہے قانون......

***Mr. Yahya Bakhtiar: Legal position. If you pass an order after consultation or without consultation with your colleagues or with...?***

(جناب یحییٰ بختیار: قانونی حیثیت! اگر آپ اپنے رفقائے کار سے مشورہ کے بعد یا بلامشورہ کئے ایک حکم جاری کرتے ہیں یا......؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں! اگر میں مشاورت کے......مثلاً انہوں نے کہا کہ ہماری رائے یہ ہے تو خلیفہ وقت کا یہ حق ہے کہ ان کو یہ کہے کہ ان ان وجوہات کی بنا پر میرے خیال میں تمہاری رائے درست نہیں ہے۔ عملاً یہ ہوتا ہے کہ وہ کہتے ہیں ٹھیک ہے، ہم سمجھ گئے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ بات...... *No* ......

مرزا ناصر احمد: وہ *Unanimous* (متفقہ) فیصلہ ہو گیا۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** My question is a very simple one. Can they overrule you or can you overrule them, legally speaking? In fact whatever may be the position, we are not concerned.*

(جناب یحییٰ بختیار: میرا سوال بالکل سادہ ہے۔ کیا وہ آپ کے فیصلہ کو مسترد کر سکتے ہیں یا آپ ان کی رائے کو۔ قانونی پوزیشن کیا ہے؟ درحقیقت پوزیشن خواہ کچھ بھی ہو، اس سے ہمیں کوئی سروکار نہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:** They can't overrule me.*

(مرزا ناصر احمد: وہ میرے فیصلہ کو مسترد نہیں کر سکتے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** But you can overrule them?*

(جناب یحییٰ بختیار: مگر آپ ان کی رائے کو مسترد کر سکتے ہیں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** And the question of my overruling them does not arise in the context I have just told you.*

(مرزا ناصر احمد: اور جس پیرایہ میں، میں نے آپ کو ابھی بتایا ہے، اس میں میرے ان کی رائے کو مسترد کرنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا) کیونکہ جب وہ میرے ساتھ متفق ہو گئے اور وہ *Unanimous* (متفقہ) فیصلہ دیتے ہیں تو میرے *Overrule* (مسترد) کرنے کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** But you can overrule them?*

(جناب یحییٰ بختیار: مگر آپ ان کی رائے کو مسترد کر سکتے ہیں؟)

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔ میرے Overrule (مسترد) کرنے کا سوال نہیں پیدا ہوتا۔ *And they don't overrule me.*

(اور وہ میرے فیصلہ کو مسترد نہیں کرتے)

[15]***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Thank you.*

*Sir, what is the significance of these three different titles "Imam", "Khalifa" and "Amirul Momineen"? How you or your Jamaat interpret them?*

(جناب یحییٰ بختیار: شکریہ۔ جناب! ان تین القاب ''امام، خلیفہ اور امیر المؤمنین'' کی کیا اہمیت ہے؟ آپ اور آپ کی جماعت ان کی کیسے تشریح کرتی ہے؟)

مرزا ناصر احمد: جو ہے *Official designation* (باضابطہ عہدہ) وہ خلیفۃ المسیح ہے۔ امیر المؤمنین جو ہے وہ لوگ ویسے لکھ دیتے ہیں۔ امام جماعت احمدیہ لکھ دیتے ہیں۔ خصوصاً یہ جو بیرون پاکستان کی جماعتیں ہیں ان کے لئے بعض ''خلیفۃ المسیح'' ان کی زبان پر بھی نہیں چڑھتا، اس واسطے وہ کہہ دیتے ہیں *Head of the Worldwide Ahmadia Community* لیکن جو آفیشل (باضابطہ) ہے وہ صرف ''خلیفۃ المسیح'' ہے۔ دوسری دو *Term in use* (اصطلاحات مستعمل) ہیں بعض دفعہ، لیکن وہ آفیشل نہیں ہے، آفیشل ''خلیفۃ المسیح'' ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, but you said that you are Imam of the Jamaat.*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں، مگر آپ نے کہا تھا کہ آپ امام جماعت ہیں)

مرزا ناصر احمد: لوگ مجھے امام کہہ دیتے ہیں۔ ''خلیفۃ المسیح'' کا مطلب ہی امام ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *And you have not yourself chosen the title of Imam? They call you?*

(جناب یحییٰ بختیار: اور آپ نے خود امام کا لقب منتخب نہیں کیا۔ لوگ آپ کو کہتے ہیں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *Oh! No, no, they call me....*

(مرزا ناصر احمد: اوہ نہیں! نہیں! لوگ مجھے کہتے ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***...... out of respect?***

(جناب یحییٰ بختیار: ......عزت سے؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں! میں نے تو اپنے لئے خلیفۃ المسیح کا بھی منتخب نہیں کیا، انہوں نے مجھے منتخب کرلیا۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***And when they call you Amir-ul-Momineen, what is the meaning of Amir-ul-Momineen, that you are the Amir of all the momins?***

(جناب یحییٰ بختیار: اور جب وہ آپ کو امیر المؤمنین کہتے ہیں تو امیر المؤمنین کا کیا مطلب ہے کہ آپ تمام مؤمنین کے امیر ہیں؟)

## (امیر المؤمنین کا معنی؟)

[16] مرزا ناصر احمد: ہاں! میں سمجھ گیا۔ ان لوگوں کا امیر جو اس شخص کے دعویٰ کو قبول کرتے ہیں۔ جس نے مہدی ہونے کا دعویٰ کیا، وہ مؤمن ہیں۔ ''آل'' جو ہے عربی زبان میں وہ اہل کے لئے بھی آتا ہے، یعنی خاص گروپ کی طرف اشارہ ہے۔ تو ''امیر المؤمنین'' کا اس کے علاوہ کوئی اور مطلب نہیں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Amir-e-Ahmadis?***

(جناب یحییٰ بختیار: احمدیوں کے امیر؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں! امیر مبائع احمدی، سارے احمدی بھی نہیں، یعنی اس سے بھی *Narrow* (محدود) ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ہاں! ہاں! ***But belonging to your school of thought. So, according to you, momins are .... if I put it this way .... only these who belong to your school of thought, those Ahmadis?***

(جناب یحییٰ بختیار: ہاں، ہاں! مگر وہ لوگ جو آپ کے مکتبہ فکر سے تعلق رکھتے ہیں۔ لہٰذا اگر میں اس طرح کہوں کہ آپ کے مطابق مؤمن صرف وہ ہیں جو آپ کے مکتبہ فکر سے تعلق رکھتے ہیں، وہ احمدی؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *Only those of the momins who belong to our thought ....*

(مؤمنین سے مراد صرف قادیانی؟)

(مرزا ناصر احمد: مؤمنین میں سے صرف وہی جو ہمارے مکتبہ فکر سے تعلق رکھتے ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *"of the momins".... not all?*

(جناب یحییٰ بختیار: ''مؤمنین میں سے''، نہ کہ تمام)

مرزا ناصر احمد: ہاں! **"Of the momins"** (مؤمنین میں سے)۔ میں نے اسی واسطے وضاحت کی۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *That is what I want you to clarify.*

(جناب یحییٰ بختیار: یہی وہ بات ہے جس کی میں آپ سے وضاحت چاہتا ہوں)

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں، ہاں! بالکل!!! اس سے زیادہ اس کا مطلب کوئی نہیں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *You don't pretend to be the Amir of all the Muslims?*

(جناب یحییٰ بختیار: تو آپ تمام مسلمانوں کے امیر ہونے کے مدعی نہیں ہیں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *Oh! No, no, no. Not all the momins.* (مرزا ناصر احمد: اوہ نہیں! نہیں! نہیں! تمام مؤمنین کا نہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *"Momins" means muslims, isn't it?*

(جناب یحییٰ بختیار: مؤمنین کا مطلب ہے مسلمان، کیا ایسا نہیں ہے؟)

[17] مرزا ناصر احمد: ہاں! تھوڑا سا فرق یہ ہے۔ نبی کریم ﷺ نے ایک صحابی، ایک بدو کو بتاتے ہوئے کہ اسلام یہ ہے اور ایمان یہ ہے۔ اور قرآن کریم میں بھی وہ فرق یہ ہے...... وہ تو ایک لمبا مضمون بن جاتا ہے۔

(قادیانی، خالص مذہبی جماعت)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Sir, is Jamaat-e-Ahmadia a*

***purely religious organisation?***

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! کیا جماعت احمدیہ ایک خالص مذہبی تنظیم ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad: Purely a religious organisation.***

(مرزا ناصر احمد: خالص مذہبی تنظیم ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar: Purely a religious organisation. What are the functions that this organisation performs, I mean, for propagation of Islam, according to your concept of Islam?***

(جناب یحییٰ بختیار: خالص مذہبی تنظیم! اس تنظیم کے کیا کام ہیں جو یہ انجام دیتی ہے؟ میرا مطلب یہ ہے کہ اسلام کی تبلیغ کے لئے، اسلام کے آپ کے تصور کے مطابق؟)

مرزا ناصر احمد: اصل یہ ہے کہ حقیقی اسلام کو قائم کرنے کی کوشش کرنا۔ تو اسی لئے ہم اس کو ساری دنیا میں لے کر جاتے ہیں اور ہمارا وہاں مقابلہ ہے عیسائیوں سے زیادہ تر، کیونکہ باہر کی دنیا میں، سوائے بعض خاص علاقوں کے خصوصاً ویسٹ میں قریباً وہ سارا عیسائی مذہب یا ماننے والے یا لیبل رکھنے والے ہیں۔ تو ویسے تو مثلاً انگلستان ہے، اس میں گرجاؤں کے سامنے ***For Sale*** (برائے فروخت) کے بورڈ لگے ہوئے ہیں۔ لیکن کہتے وہ اپنے آپ کو عیسائی ہیں۔ گرجے بیچ بھی رہے ہیں۔ اس میں جو بھی آگے سے انہیں خریدتا ہے تو فائدہ حاصل کرتا ہے۔ دہریہ ہیں بہت سارے، لیکن دنیا ان کو عیسائی کہتی ہے۔ یعنی انگلستان، ساری قوم کا مذہب عیسائی ہے۔ ہمارا وہاں دہریت کے ساتھ بھی مقابلہ ہے۔ یہ میں نے اس لئے تمہید باندھی ہے۔ اور جو عیسائیت کو سچا سمجھتے ہیں آج بھی، نبی اکرم ﷺ کی حقانیت ان پر پوری طرح واضح نہیں ہوئی اور آہستہ آہستہ کچھ کھلا ہے۔ اس واسطے میں نے پوری طرح کہہ دیا۔ ان کو ہم یہ بتاتے ہیں کہ اتنا حسین مذہب اسلام، اتنا احسان رکھنے کی طاقت، یہ تعلیم رکھتی ہے۔ تو یہ ہمارا کام ہے۔ اور اس سے دو اس وقت نتیجے نکل رہے ہیں۔ ایک وہ کہ ایک وقت میں بالکل سمجھتے نہیں تھے اور اتنی گندہ[18] ذہنی سے کام لے رہے تھے، اسلام کے خلاف بھی اور نبی اکرم ﷺ کے خلاف بھی۔ اس میں بڑی کمی آ گئی ہے۔ اور دوسرے یہ کہ ان میں بہت سارے اسلام لے آئے۔ اور ڈنمارک میں ایک نومسلم ہے، اس نے قرآن کریم کا ڈینش زبان میں اسلام لانے کے بعد عربی سیکھی اور ترجمہ

بھی کیا۔ تو صحیح اسلام، اور صحیح اسلام سے میری اس سے زیادہ کوئی مراد نہیں جس کو میں صحیح اسلام سمجھتا ہوں۔ .Naturally (فطری طور پر)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** That is the main function?*

(جناب یحییٰ بختیار: یہ بنیادی کام ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** ہاں that is the main function*

(یہ بنیادی کام ہے) اور اس کے مطابق یہاں دوسری Corollary (منطقی نتیجہ) آ جاتی ہے۔ اس کے مطابق احباب جماعت احمدیہ کی تربیت کرنا، کیونکہ اسلام کے جتنے احکام ہیں، سینکڑوں، ہمیں بانی سلسلہ جماعت احمدیہ نے کہا کہ قیامت کے دن قرآن کریم تمہارے اوپر قاضی ہوگا۔ قرآن کریم کے سات سو احکام میں سے کسی حکم کی بھی خلاف ورزی نہ کرنا تا کہ خدا تعالیٰ کے سامنے سرخرو ہو سکو۔ تربیت اور تبلیغ دو چیزیں ہو گئی ہیں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Sir, when you convert these people, you establish missions for this purpose all over the world?*

(جناب یحییٰ بختیار: جب آپ ان لوگوں کو نئے مذہب میں لاتے ہیں تو آپ دنیا بھر میں اس مقصد کے لئے مشن قائم کرتے ہیں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** Practically.*

(مرزا ناصر احمد: عملی طور پر)

(اوسطاً کتنے قادیانی آپ بناتے ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Now can you give us an idea as to how many, on the average, every year or every week, every month, you convert to your faith?*

(جناب یحییٰ بختیار: کیا اب آپ ہمیں ایک اندازہ بتائیں گے کہ آپ اوسطاً ہر سال، یا ہر ہفتہ، ہر مہینہ کتنے لوگوں کو اپنے مذہب کا پیروکار بنا لیتے ہیں؟)

مرزا ناصر احمد: کوئی ہم نے وہ نہیں رکھے، اعداد و شمار تو ہمارے پاس نہیں ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: کوئی ریکارڈ نہیں؟

مرزا ناصر احمد: لیکن بعض ریکارڈ جو بعض حکومتوں نے کسی وقت لئے، اس سے ہمیں تعداد[19] کا پتہ لگتا ہے۔ مثلاً گھانا میں غالباً ۱۹۶۲ء میں ایک مردم شماری ہوئی اور اس مردم شماری میں صرف بالغ مرد و زن کو شمار کیا گیا، نابالغ بچوں کو شمار نہیں کیا گیا۔ ۲۱، ۲۲ لاکھ ***Adult*** (بالغ) پاپولیشن میں ***A hundred and sixty eight thousand were Ahmadis, according to their Census Report.*** (مردم شماری کی رپورٹ کے مطابق ایک لاکھ اڑسٹھ ہزار احمدی تھے) تو اس طرح ہمیں پتہ چلتا ہے، ورنہ ہم مردم شماری نہیں کرتے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: Too busy?***

(انتہائی مصروف!) یہ تبلیغ کا کام آپ کا زیادہ پاکستان میں ہے یا انڈیا میں ہے یا باہر ہے؟

مرزا ناصر احمد: ہم آواز تو ہر جگہ دیتے ہیں، بڑے پیار اور محبت کے ساتھ، اور پچھلے کوئی بیس سال سے پاکستان سے باہر اسلام کی طرف زیادہ توجہ ہو رہی ہے، اور اسلام کی مقبولیت پھیل رہی ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: Could you please tell us, how many have been converted in Pakistan in the past 20 years or so?***

(پاکستان میں بیس برس میں کتنے قادیانی بنائے)

(جناب یحییٰ بختیار: کیا آپ ہمیں یہ بتا سکتے ہیں کہ گزشتہ تقریباً بیس برس میں آپ نے پاکستان میں کتنے لوگوں کو اپنے مذہب کا پیروکار بنایا؟)

مرزا ناصر احمد: وہ میں نے بتایا ہے ناں کہ ہم نے ***Census*** (مردم شماری) تو نہیں لی۔ لیکن میرا ذاتی......

***Mr. Yahya Bakhtiar: In Pakistan?***

(جناب یحییٰ بختیار: پاکستان میں؟)

مرزا ناصر احمد: یہاں بھی ہم نے کبھی مردم شماری نہیں کی تو جو لوگ بیعت میں شامل ہو گئے اور اپنے آپ کو احمدی کہتے ہیں، میرے صرف اندازے کے مطابق ان کی تعداد......

***Mr. Yahya Bakhtiar: No, Sir, I am not asking the population. I may come to that the converts?***

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں جناب! میں آبادی کے بارے میں نہیں پوچھ رہا، میں اس پر آسکتا ہوں، وہ لوگ جو آپ کے مذہب کے پیروکار بنے؟)

## (قادیانی بننے والوں کا ریکارڈ نہیں رکھتے)

مرزا ناصر احمد: ہاں! اس کا نہیں کچھ پتہ۔

[20] جناب یحییٰ بختیار: Converts (جو لوگ آپ کے مذہب کے پیروکار بنے، ان) کا میں کہہ رہا ہوں۔ آپ نے بیس سال میں کتنے Convert (لوگ اپنے مذہب کے پیروکار) کیے؟

مرزا ناصر احمد: ہمارے پاس کوئی حساب نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: کوئی حساب نہیں۔ کوئی ریکارڈ بھی نہیں؟

مرزا ناصر احمد: نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: ہر احمدی آپ کی جماعت کا ممبر بنتا ہے تو ممبر شپ کا بھی کوئی ریکارڈ نہیں ہوتا؟

مرزا ناصر احمد: نہیں۔ یعنی اس کو ہم کوئی کارڈ دیں۔ Identity یا...... یہ اس طرح نہیں ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: رجسٹر بھی نہیں رکھتے اس کا؟

## (احمدیوں کا کوئی ریکارڈ نہیں)

مرزا ناصر احمد: اس کا رجسٹر میرے علم میں نہیں ہے۔ لیکن وہ بیعتیں کرتا ہے۔ جو شخص بیعت کر لیتے ہیں۔ اس طرح بعض لوگ تو دستی بیعت کر لیتے ہیں۔ اکثر جو ہیں وہ ویسے بیعت فارم پر لکھ کر کرتے ہیں۔ لیکن اس کی کاؤنٹنگ کبھی کی گئی ہو، یہ میرے علم میں نہیں ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Sir, do you take interest or your party, I mean, in politics also or you keep away from politics?***

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! کیا آپ یا آپ کی جماعت سیاست میں بھی دلچسپی لیتے ہیں یا سیاست سے دور رہتے ہیں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***Thanks God, no.***

(مرزا ناصر احمد: نہیں! خدا کا شکر ہے!)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *You don't take any interest?*

(جناب یحیٰی بختیار: آپ کوئی دلچسپی نہیں لیتے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *We don't take any interest.*

(مرزا ناصر احمد: ہم کوئی دلچسپی نہیں لیتے) لیکن یہاں کنفیوژن نہ ہونا چاہئے۔ یعنی جو احمدی ہے وہ اپنے حلقہ انتخاب میں......

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *As a Jamaat I am asking.*

(جناب یحیٰی بختیار: میں یہ پوچھ رہا ہوں کہ بحیثیت جماعت کے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ہاں *As a Jamaat* ......ہمارا کوئی

(مرزا ناصر احمد: ہاں! بحیثیت جماعت ہمارا کوئی......)

[21] ***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Everybody is a voter, they can contest election. I know that. But as a Jamaat?*

(جناب یحیٰی بختیار: ہر شخص ووٹر ہے۔ وہ الیکشن لڑ سکتے ہیں۔ یہ میں جانتا ہوں۔ مگر بحیثیت جماعت کے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *As a Jamaat ....*

(مرزا ناصر احمد: بحیثیت جماعت......)

(بحیثیت جماعت سیاست میں حصہ نہیں لیتے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *As a Jamaat, you don't participate in politics?*

(جناب یحیٰی بختیار: بحیثیت جماعت آپ سیاست میں حصہ نہیں لیتے؟)

مرزا ناصر احمد: بالکل قطعاً نہیں۔ یعنی ہم نے کبھی آج تک سوچا بھی نہیں کوئی سیاسی منشور کا یا کسی آدمی کو کھڑا کرنے کا، جماعت کے نمائندے کی حیثیت سے، نہ یہاں، نہ دنیا کے کسی ملک میں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Sir, can politics be separated from religion in Islam?*

(جناب یحیٰی بختیار: جناب! کیا اسلام میں سیاست کو مذہب سے جدا کیا جاسکتا ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** In an individual's life, no.*

(مرزا ناصر احمد: انفرادی زندگی میں نہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** But as a collective body, muslim body, it can be?*

(جناب یحییٰ بختیار: مگر ایک اجتماعی حیثیت سے، مسلم جماعت کی حیثیت سے، ایسا ہوسکتا ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** Collective?* میں تو وہ......

*It depends on what type of that organisation is.*

(مرزا ناصر احمد: اجتماعی...... میں تو وہ......(یہ اس پر منحصر ہے کہ وہ کس قسم کی تنظیم ہے) اگر یہ کوئی ایسی آرگنائزیشن ہے جو کہتی ہے کہ ہم نے، میں نے صرف بتانے کا خیال رکھنا ہے تو نہ اس کو پالیٹکس سے کوئی تعلق ہے نہ اس کو اسکول کھولنے سے کوئی تعلق ہے۔ نہ طبی مراکز کھولنے سے تعلق ہے۔ *It depends on the nature of the organisation.*

(یہ اس پر منحصر ہے کہ یہ تنظیم کس قسم کی ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Now, I will put it more bluntly, Sir. Is Khalifa in Islam not also head of the State, Head of the Government, in Islam?*

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! اب میں اس کو مزید وضاحت سے پیش کرتا ہوں۔ کیا اسلام میں خلیفہ سربراہ مملکت، سربراہ حکومت بھی نہیں ہوتا؟)

مرزا ناصر احمد: یہ بڑا اہم سوال ہے۔ میں خوش ہوں آپ نے مجھ سے کرلیا۔ میں اپنا عقیدہ *Of Course* (بے شک) بتاؤں گا۔ ہمارا عقیدہ یہ ہے کہ نبی کریم ﷺ کے زمانہ میں اور آپ[22] کے بعد کا جو زمانہ تھا اس میں حالات اس قسم کے تھے کہ روحانی امامت اور دنیاوی بادشاہت ایک وجود میں اکٹھی ہونا ضروری تھیں۔ چنانچہ نبی اکرم ﷺ کو بھی اللہ تعالیٰ نے ساری دنیا کی بادشاہت دے دی اور بعد میں خلفائے راشدین کو بھی علاوہ روحانی امامت کے بادشاہت اور ملوکیت بھی ان کو ملی اور انہوں نے، اللہ تعالیٰ ان کو جزائے خیر دے، بڑی ہمت اور فراست سے کام انجام دیا۔ اب جو ہمارے نزدیک مہدی موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) آگئے اور ان کے آگے خلفاء کا جو سلسلہ جاری ہوا۔ ہمارا *Basic, Fundamental Concept* (بنیادی

نظریہ) یہ ہے کہ اس سلسلہ میں خلیفۂ وقت کبھی بھی بادشاہ نہیں ہوگا۔ ہوگا ہی نہیں۔ اور اس کے لئے بڑے مضبوط دلائل بھی ہیں۔ اور یہ ہمارا بنیادی ہے عقیدہ۔

جناب یحییٰ بختیار: یعنی خلیفۂ وقت بادشاہ تو نہیں ہوگا، کوئی پریذیڈنٹ بننے کی......

***Mirza Nasir Ahmad:* No, no, no. No President, no Prime Minister, nothing whatsoever.** کوئی دلچسپی نہیں ہے سیاست میں

(مرزا ناصر احمد: نہیں! نہیں! نہیں! نہ صدر، نہ وزیر اعظم، کچھ بھی نہیں، کوئی دلچسپی نہیں ہے سیاست میں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:* As an organisation you don't aspire to capture political power?**

(جناب یحییٰ بختیار: بحیثیت جماعت آپ سیاسی طاقت حاصل کرنے کی تمنا نہیں رکھتے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:* No, no.** ہم تو...... یہ تو آپ کو مبارک ہو۔

(مرزا ناصر احمد: نہیں! نہیں! ہم تو...... یہ تو آپ کو مبارک ہو)

***Mr. Yahya Bakhtiar:* No, I am just asking for the record.**

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں صرف ریکارڈ کے لئے پوچھ رہا ہوں)

مرزا ناصر احمد: ہاں! نہیں۔ میں کہتا ہوں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:* Sir, according to you, religion is a matter of heart and conscience?**

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! آپ کے مطابق مذہب قلب وضمیر کا معاملہ ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:* Yes.**

(مرزا ناصر احمد: جی ہاں!)

***Mr. Yahya Bakhtiar:* And it's a relationship of a spiritual nature between Imam and his Creater?**

(جناب یحییٰ بختیار: اور یہ امام اور اس کے خالق کے درمیان ایک روحانی نوعیت کا رشتہ ہے؟)

[23]***Mirza Nasir Ahmad:*** ***Yes, Sir.***

(مرزا ناصر احمد: جی ہاں جناب!)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***I am referring ....***

(جناب یحییٰ بختیار: میں حوالہ دے رہا ہوں......)

مرزا ناصر احمد: ہاں ہاں! ٹھیک ہے، ٹھیک ہے۔ بالکل صحیح درست فرمایا آپ نے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***But will you agree, Sir, that religion, in the sense that it is a matter of heart and conscience, that is, what your feel, what you think, what you believe, what your faith as, something nobody can interfere with?***

(جناب یحییٰ بختیار: مگر جناب! کیا آپ اس سے اتفاق کریں گے کہ اس پہلو سے کہ مذہب قلب وضمیر کا معاملہ ہے، یعنی آپ جو محسوس کرتے ہیں، آپ جو سوچتے ہیں، آپ جو عقیدہ رکھتے ہیں، آپ جو اعتقاد رکھتے ہیں، یہ ایک ایسی چیز ہے جس میں کوئی فرد مداخلت نہیں کرسکتا؟)

مرزا ناصر احمد: درست ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Nobody can interfere?***

(یحییٰ بختیار: کوئی فرد مداخلت نہیں کرسکتا؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں! درست ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***In your thinking, you are free; you can have any faith, you are free; you can believe anything you want, you are free; but this faith, this belief, this thinking has some outward expression also?***

(جناب یحییٰ بختیار: آپ کی سوچ کے مطابق آپ آزاد ہیں، آپ کوئی بھی عقیدہ رکھ سکتے ہیں، آپ جو چاہیں اعتقاد رکھ سکتے ہیں، مگر اس عقیدہ، اعتقاد، سوچ کی کچھ ظاہری شکل بھی ہوتی ہے؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں جی۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***When you express your***

***faith, when you say it, when you announce it or when you proclaim it, it is likely to affect others also, it is likely to have repurcussions also. But when it is only confined to thinking believing, feeling, it doesn't. It is so or not?***

(جناب یحییٰ بختیار: جب آپ اپنے عقیدہ کا اظہار کرتے ہیں، جب آپ زبان سے اس کا اظہار کرتے ہیں، جب آپ اس کا اعلان کرتے ہیں تو یہ دوسروں پر اثر انداز ہو سکتا ہے، اس کے نتائج بھی ہو سکتے ہیں، مگر جب یہ محض سوچ، اعتقاد، جذبات تک محدود ہو تو ایسا نہیں ہوتا۔ ایسا ہے یا نہیں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***Very vague question. I am afraid.***

(مرزا ناصر احمد: میں معذرت خواہ ہوں کہ یہ سوال انتہائی مبہم ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***I will elaborate my question further.***

(جناب یحییٰ بختیار: میں مزید تشریح کروں گا)

مرزا ناصر احمد[24]: اگر تو...... میں اپنی مشکل بتا دوں...... اگر تو مثلاً عبادت ہے۔ اگر ایک شخص جو عیسائیت چھوڑ کر اسلام لاتا ہے۔ ڈنمارک کا رہنے والا ہے اور وہ اسلامی طریقے پر کسی پبلک جگہ میں نماز باقاعدہ اللہ اکبر کر کے اور رکوع و سجود کے ساتھ ادا کرتا ہے۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ۲۸۸۸ جعلت لی الارض مسجدا

ساری زمین ہی میرے لئے اللہ تعالیٰ نے مسجد بنا دی۔ دو استثناء ہیں، اس کا ذکر کرنے کی ضرورت نہیں یہاں بنا اور وہاں کے عیسائی کہیں کہ جی یہ تو ہمیں Offend (ناراض) کرتا ہے......

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***No, Sir, this is not just that. I will put it very simply now. Every religion has got ceremonies, every religion has got rituals ....***

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں، جناب بات صرف یہی نہیں۔ میں اب اس کو بہت سادہ انداز سے پیش کرتا ہوں۔ ہر مذہب کے کچھ شعائر اور رسم و رواج ہوتے ہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***Rituals, yes and no, both.***

(مرزا ناصر احمد: رواج ہو بھی سکتے ہیں اور نہیں بھی ہو سکتے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** A religion has a ritual that you can sacrifice a lamb?*

(جناب یحییٰ بختیار: ایک مذہب میں یہ رسم ہے کہ آپ دنبہ کی قربانی کر سکتے ہیں؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں! آں!!

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Religion is affected also by you expressing your faith, isn't it?*

(جناب یحییٰ بختیار: آپ کی جانب سے اپنے عقیدہ کے اظہار سے بھی مذہب کا تاثر ابھرتا ہے۔ کیا ایسا نہیں ہے؟)

مرزا ناصر احمد: ہاں، کچھ عبادات جو ظاہر میں کی جاتی ہیں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** I want to know that religion has also an outward expression which can affect other things, people, situations. It is not just a matter of heart and conscience. It remains a matter of heart and conscience only if you think, if you believe, if you have a faith; but the moment you give an expression to that faith, that belief, you are likely to hurt somebody, you are likely to affect somebody, you are likely to favour somebody?*

(جناب یحییٰ بختیار: میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ مذہب کی ایسی ظاہری شکل بھی ہو سکتی ہے جو اشیاء، لوگوں اور صورتحال پر اثر انداز ہو؟ یہ محض قلب و ضمیر کا معاملہ نہیں، یہ قلب و ضمیر کا معاملہ صرف اس صورت میں ہوگا اگر آپ کوئی سوچ، اعتقاد، عقیدہ رکھیں، مگر جس وقت آپ اس کا اظہار کریں تو بہت ممکن ہے کہ آپ دوسروں کو ٹھیس پہنچائیں، بہت ممکن ہے کہ آپ دوسروں پر اثر انداز ہوں، کسی کی طرف داری کریں)

[25]***Mirza Nasir Ahmad:** Why you say this?*

(مرزا ناصر احمد: آپ ایسا کیوں کہتے ہیں؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Because ....*

(جناب یحییٰ بختیار: کیونکہ......)

***Mirza Nasir Ahmad:** 'Likely to hurt somebody' why likely to hurt somebody?*

(مرزا ناصر احمد: ''بہت ممکن ہے کہ دوسروں کو ٹھیس پہنچائیں'' دوسروں کو کیوں ٹھیس پہنچائیں؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** I am coming. You know, Sir, I am not referring anything to you, to what you said.*

(جناب یحییٰ بختیار: میں اسی طرف آرہا ہوں۔ جناب! آپ جانتے ہیں کہ میں آپ کو کسی بات کا حوالہ نہیں دے رہا ہوں، جیسا کہ آپ نے کہا)

***Mirza Nasir Ahmad:** No, no.*

(مرزا ناصر احمد: نہیں! نہیں!)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** I am just discussing religion because ....*

(جناب یحییٰ بختیار: میں مذہب سے بحث صرف اس لئے کر رہا ہوں کیونکہ......)

مرزا ناصر احمد: میں صرف ہاں، میں صرف، میں خود سمجھنا چاہتا ہوں۔ میں تو یہاں......

***Mr. Yahya Bakhtiar:** I am trying to eleborate.*

(جناب یحییٰ بختیار: میں وضاحت کرنے کی کوشش کر رہا ہوں)

مرزا ناصر احمد: جی۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Because you said that religion is something in which nobody should interfere. You asked this Assembly that it should not involve itself in this, it is a matter of heart and conscience. You said that this a human right, a fundamental right.*

(جناب یحییٰ بختیار: کیونکہ آپ نے کہا کہ مذہب ایسی چیز ہے جس میں کسی کو مداخلت نہیں کرنی چاہئے۔ آپ نے اس اسمبلی کو کہا کہ اسے مذہب کے بارے میں اپنے آپ کو نہیں الجھانا چاہئے کہ مذہب قلب و ضمیر کا معاملہ ہے۔ آپ نے کہا کہ یہ ایک انسانی حق ہے، ایک بنیادی حق)

***Mirza Nasir Ahmad:** Did I say that?*

(مرزا ناصر احمد: کیا میں نے یہ کہا؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** I will come to that. I am just ....*

(جناب یحییٰ بختیار: میں اس پر آؤں گا۔ میں صرف......)

***Mirza Nasir Ahmad:** No, I think I said that our constitution says it.*

(مرزا ناصر احمد: نہیں! میرا خیال ہے کہ میں نے کہا تھا کہ ہمارا آئین یہ کہتا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Yes. I am relying on human rights. I said declaration of human rights.*

(جناب یحییٰ بختیار: ہاں! میں انسانی حقوق پر انحصار کر رہا ہوں۔ میں نے کہا انسانی حقوق کی دستاویز)

[26] مرزا ناصر احمد: ہاں! ہاں!!

***Mr. Yahya Bakhtiar:** When you said you rely on that ....*

(جناب یحییٰ بختیار: جب آپ نے یہ کہا کہ آپ اس پر انحصار کرتے ہیں......)

***Mirza Nasir Ahmad:** Declaration of human rights in the Constitution of Pakistan.*

(مرزا ناصر احمد: آئین پاکستان میں انسانی حقوق کی دستاویز)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** .......... That everybody has a right to have his religion, to profess, to practice and to propagate ....*

(جناب یحییٰ بختیار: کہ ہر شخص کو یہ حق حاصل ہے کہ وہ اپنا ایک مذہب رکھے، جس کو وہ پروفیس کرے، اس پر عمل پیرا ہو اور اس کی تبلیغ کرے)

***Mirza Nasir Ahmad:** Yes.*

(مرزا ناصر احمد: جی ہاں!)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No, Sir, I was going to ask you if you profess, that again is a vague word. To profess means that you think and believe and have faith and have feelings about your religion, about Allah Almighty, about who is a Prophet and who is not. So long as it is confined to thinking, nobody can interfere, it is impossible. Thinking, thank God, nobody can interfere with. But action, when those feelings and thinkings and beliefs are put into action or translated into action by words of mouth or other action, then is it still free? Do you still have the freedom to do whatever you want?*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں جناب! میں آپ سے یہ پوچھنا چاہتا تھا کہ اگر آپ پرفیس کریں تو یہ ایک مبہم لفظ ہے۔ پروفیس کا مطلب ہے کہ آپ اپنے مذہب، اللہ تعالیٰ، کون رسول ہے اور کون نہیں؟ اس بارے میں سوچ، عقیدہ واعتقاد اور جذبات رکھیں۔ جب تک یہ سوچ تک محدود ہے، کوئی اس میں مداخلت نہیں کرسکتا، یہ ناممکن ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ کوئی سوچ میں مداخلت نہیں کرسکتا۔ مگر جب وہ جذبات، سوچ اور عقائد منہ سے ادا شدہ الفاظ یا دیگر اعمال کی صورت میں عملی شکل اختیار کرلیں، کیا پھر بھی اس کی آزادی ہوگی؟ کیا پھر بھی آپ کو آزادی ہوگی کہ جو چاہے کریں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** To express our faith.*

(مرزا ناصر احمد: اپنے عقیدے کے اظہار کے لئے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** To express, to propagate?*

(جناب یحییٰ بختیار: اظہار کے لئے، تبلیغ کے لئے)

***Mirza Nasir Ahmad:** To express our faith.*

(مرزا ناصر احمد: اپنے عقیدے کے اظہار کے لئے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No, practice, I will say, use the word practice.*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں! عمل کرنے کے لئے، میں کہوں گا کہ عمل کرنے کا لفظ استعمال کریں)

مرزا ناصر احمد: ۲۸۶۷ جادلھم بالتی ھی احسن

اس قرآنی ہدایت کے مطابق جو ہوگا اس سے کوئی خرابی نہیں پیدا ہوگی۔ یہ سارا کچھ اصل میں یہ ہے...... اگر مجھے اجازت دیں...... کہ جو قرآن کریم نے وہ راہیں متعین کی ہیں جن راہوں پر اگر[27] ہم چلیں تو کوئی فتنہ فساد پیدا نہیں ہوگا اور قرآن کریم ایسا عظیم مذہب ہے اور فتنہ وفساد کے اتنا سخت خلاف ہے کہ ہم نے کسی اور مذہب میں اس قسم کی باتیں نہیں دیکھیں۔

۲۸۷۰ ان اللّٰہ لایحب المفسدین

بہت سی آیات میں یہ ہے۔ قرآن کریم یہ کہتا ہے کہ اپنے خیالات کا اظہار دوسرے کی محبت کے جذبے میں کرو۔ اس کو دکھ دینے کے لئے یا اس کے اوپر ضرب لگانے کے لئے یا اس کو حقیر قرار دینے کے لئے اپنے دل میں بھی نہ سمجھو کسی کو حقیر۔ اور ایک پیار کے جذبے سے جو بات کہی جائے گی اسی سے فتنہ نہیں پیدا ہوگا یا کم از کم اس فتنے کی ذمہ داری اس شخص پر نہیں ڈالی جاسکے گی جو پیار اور محبت کے ساتھ اور بے لوث خدمت کے جذبے میں اپنے......

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Sir, if I follow the Holy Quran strictly, in any part of the world, you think, I will not commit any offence?***

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! آپ کا کیا خیال ہے کہ اگر میں قرآن مجید پر سختی سے عمل پیرا ہوں تو میں دنیا میں کہیں بھی کسی جرم کا ارتکاب نہیں کروں گا؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***I should not.***

(مرزا ناصر احمد: میں نہیں کروں گا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Supposing I want to marry two/three wives in America ....***

(جناب یحییٰ بختیار: فرض کریں اگر میں امریکہ میں دو، تین شادیاں کرنا چاہتا ہوں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***No, I ....***

(مرزا ناصر احمد: نہیں! میں......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***I am just asking you. Will***

*they arrest me or not?*

(جناب یحییٰ بختیار: میں صرف آپ سے پوچھ رہا ہوں۔ کیا وہ مجھے گرفتار کریں گے یا نہیں؟)

**Mirza Nasir Ahmad:** *It is not compulsory.*

(مرزا ناصر احمد: یہ لازمی نہیں)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *To have many wives?*

(جناب یحییٰ بختیار: کئی بیویاں رکھنا؟)

**Mirza Nasir Ahmad:** *It is not compulsory.*

(مرزا ناصر احمد: یہ لازمی نہیں)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *But I will give you another instance, Sir. You are a highly educated person. You know there is a Church call Mormon Church?*

(جناب یحییٰ بختیار: مگر جناب! میں آپ کو ایک اور مثال دوں گا۔ آپ ایک اعلیٰ تعلیم یافتہ شخص ہیں۔ آپ کو معلوم ہے کہ ایک چرچ ہے جس کا نام مارمن چرچ ہے)

[28]**Mirza Nasir Ahmad:** *Yes, I know .......*

(مرزا ناصر احمد: ہاں! میں جانتا ہوں)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *And under their religion, their Chrisianity or their sect, ....*

(جناب یحییٰ بختیار: اور ان کے مذہب میں، ان کی عیسائیت میں یا ان کے فرقہ میں)

**Mirza Nasir Ahmad:** *They can have not ....*

(مرزا ناصر احمد: وہ نہیں کر سکتے......)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *.... it is not only permissible....*

(جناب یحییٰ بختیار: ......یہ نہ صرف جائز ہے......)

مرزا ناصر احمد: ہوں۔

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *.... but obilgatory for a*

***person, if the circumstances permit, to practice polygamy.***

(جناب یحییٰ بختیار: ...... بلکہ اگر حالات اجازت دیں تو ایک شخص پر تعدد ازواج لازمی ہے)

مرزا ناصر احمد: لیکن ہمارے یہاں......

***Mr. Yahya Bakhtiar: Now, that is the freedom of religion. Will they allow him in America to marry?***

(جناب یحییٰ بختیار: یہ ہے مذہبی آزادی! کیا امریکہ میں وہ اس کو شادی کی اجازت دیں گے؟)

***Mirza Nasir Ahmad: If they don't allow it, they shouldn't do it or leave America.***

(مرزا ناصر احمد: اگر وہ اس کی اجازت نہیں دیتے تو وہ شادی نہ کریں یا پھر امریکہ چھوڑ دیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar: No, but that is part of my faith; I am a Mormon Christian, it is a part of my faith; I want to practise my religion. Why should the American State, which bows for freedom of religion, interfere and put me in jail?***

(جناب یحییٰ بختیار: مگر یہ میرے مذہب کا حصہ ہے، میں ایک مارمن عیسائی ہوں، یہ میرے مذہب کا حصہ ہے، میں اپنے مذہب پر عمل کرنا چاہتا ہوں۔ تو امریکی ریاست، جو کہ مذہبی آزادی کو تسلیم کرتی ہے، کیوں میرے مذہب میں مداخلت کرے اور مجھے جیل میں ڈالے؟)

مرزا ناصر احمد: یہاں ایک نیا سوال یہ پیدا ہو گیا کہ جس وقت انسان کا مذہبی عقیدہ قانون وقت ہی کے ساتھ متصادم ہو جائے تو پھر کیا راستہ اختیار کرنا چاہئے۔ یہ ایک نیا سوال آ گیا نا اب۔

(پوری دنیا میں کتنے قادیانی ہیں؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ویسے ***I will come to this again. Now I come to the Preliminary stage.***

***Now Sir, will you tell the Special Committee as to how many members belong to Jamaat-e-Ahmadia or your school of [29] thought of the Ahmadia Movement throughout the world?***

(جناب یحییٰ بختیار: ویسے اس سوال پر میں دوبارہ آؤں گا۔ اب میں ابتدائی درجہ پر آتا ہوں۔ جناب! کیا اب آپ خصوصی کمیٹی کو یہ بتائیں گے کہ جماعت احمدیہ یا احمدیہ تحریک کے آپ کے مکتبہ فکر سے پوری دنیا میں کتنے افراد منسلک ہیں؟)

## (پوری دنیا میں ایک کروڑ قادیانی)

***Mirza Nasir Ahmad: Throughout the world?***

میرے اندازے کے مطابق کم وبیش ایک کروڑ ہیں۔

(مرزا ناصر احمد: پوری دنیا میں؟ میرے اندازے کے مطابق کم وبیش ایک کروڑ ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar: And how many of them are in Pakistan?***

(جناب یحییٰ بختیار: اور ان میں سے کتنے پاکستان میں ہیں؟)

## (مرزا کی وفات کے وقت قادیانی چار لاکھ تھے)

مرزا ناصر احمد: میرے اندازے کے مطابق ۳۵ سے ۴۰ لاکھ تک۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: At the time of the death of Mirza Ghulam Ahmad, what was the number of Ahmadis? Have you any idea?***

(جناب یحییٰ بختیار: مرزا غلام احمد کے انتقال کے وقت احمدیوں کی کیا تعداد تھی؟ آپ کو کچھ اندازہ ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad: Very rough idea.***

چند ہزار ہوں گے۔ ہاں چار لاکھ۔ چار لاکھ کے قریب تھے اس وقت۔ میرے یہ سب **Rough** اندازے ہیں۔

(مرزا ناصر احمد: بہت سرسری اندازہ ہے۔ چند ہزار ہوں گے۔ (اپنے ساتھیوں

سے پوچھنے کے بعد) ہاں چار لاکھ۔ چار لاکھ کے قریب تھے اُس وقت۔ میرے یہ سب سرسری اندازے ہیں)

(۱۹۰۱ء کی مردم شماری میں اٹھارہ سو قادیانی تھے)

*Mr. Yahya Bakhtiar: According to 1901 Census Report, there were about 1800. Is it correct?*

(جناب یحییٰ بختیار: ۱۹۰۱ء کی مردم شماری رپورٹ کے مطابق وہ ۱۸۰۰ تھے۔ کیا یہ بات صحیح ہے؟)

مرزا ناصر احمد: مجھے علم نہیں۔

(مرزا کی وفات کے وقت انیس ہزار)

*Mr. Yahya Bakhtiar: Now, Sir, this is very confusing because I have been looking through various figures. It seems that in 1908, at the time of Mirza Sahib's death, the number given was 19000.*

(جناب یحییٰ بختیار: اب جناب! یہ بہت گڑبڑ معلوم ہوتی ہے، کیونکہ میں مختلف اعداد و شمار دیکھ رہا ہوں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ۱۹۰۸ء میں مرزا غلام احمد کے انتقال کے وقت تعداد ۱۹۰۰۰ تھی)

*Mirza Nasir Ahmad: Census report?*

(مرزا ناصر احمد: مردم شماری کی رپورٹ؟)

*Mr. Yahya Bakhtiar: No, this is a document, a book published by the Foreign Office of the British Government in 1920 in their Registry Office. They have given that at the death of the founder.*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں! یہ ایک دستاویز ہے، ایک کتاب ہے جو برطانیہ کے فارن آفس نے اپنے رجسٹری دفتر میں ۱۹۲۰ء میں چھاپی۔ ان کا کہنا ہے کہ بانی (قادیانی جماعت) کی وفات کے وقت)

مرزا ناصر احمد: ہاں! یہ ان کی Version (روایت) ہے۔[30]

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ہاں ***I am just saying because it may be wrong; I am not ....***

(جناب یحییٰ بختیار: ہاں! میں تو صرف کہہ رہا ہوں، کیونکہ ہوسکتا ہے یہ غلط ہو، میں یہ نہیں......)

مرزا ناصر احمد: ہاں! ہاں!! ٹھیک ہے میں نے بھی کہا ناں اندازے ہیں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***In 1908, the sect, which at that time did not exceed 19000, has split up into two rival parties and appear to be declining in number.... whether your faction or the other faction, I do not know.... but this is what the British Government's certificate is. Then, Sir, in.....***

(جناب یحییٰ بختیار: ۱۹۰۸ء میں یہ فرقہ، جو اُس وقت ۱۹۰۰۰ سے زائد نہیں تھا، دو متحارب دھڑوں میں بٹ گیا اور اس کی تعداد کم ہونے لگی...... آیا آپ کے دھڑے کی یا دوسرا دھڑے کی، میں نہیں جانتا...... مگر یہ حکومت برطانیہ کا سرٹیفکیٹ ہے۔ پھر جناب......)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***But this is not for the first time that the British Government is misinformed.***

(مرزا ناصر احمد: مگر یہ پہلی بار نہیں کہ حکومت برطانیہ کو غلط معلومات فراہم کی گئی ہوں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***No, no; that is possible; I am not saying, I am just asking. You know better figure. But there is a statement by Mirza Bashir-ud-Din Mahmud Ahmad in "Ahmadiyyat or the True Islam", published in 1959, wherein it is stated that at the time of his death, which occurred in 1908, his followers could be counted by hundreds or thousands.***

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں! نہیں! یہ ممکن ہے۔ میں کہہ نہیں رہا ہوں، بلکہ صرف پوچھ رہا ہوں۔ آپ کو تعداد بہتر معلوم ہوگی۔ لیکن مرزا بشیر الدین محمود احمد کا ایک بیان ''احمدیت

*Yes. Sahibzada Safiullah.*

(جناب چیئرمین: تمام ضمنی اور اضافی سوالات عزیز بھٹی صاحب کو اور ظفر احمد انصاری صاحب کو دے دیئے جائیں کہ وقفہ کے دوران رقعہ جات جناب یحییٰ بختیار کے لئے مخل نہ ثابت ہوں۔ پھر جناب یحییٰ بختیار وہ طریقہ بروئے کار لائیں گے کہ ان سوالات پر بحث ہو سکے)

جی! صاحبزادہ صفی اللہ۔

## *CORRECTION OF RECORD OF THE CROSS-EXAMINATION*

صاحبزادہ صفی اللہ: جناب والا! میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں......

جناب چیئرمین: جی!

صاحبزادہ صفی اللہ: ......کہ عام طریقہ تو پہلے سے یہ ہے کہ جب یہاں اسمبلی میں تقاریر ہوتی ہیں تو رپورٹر صاحبان وہ تقاریر جو ہمیں وہ بھیجتے ہیں تا کہ اس کی تصحیح کریں۔ تو اب کیا طریقہ ہے؟ یعنی یہ رپورٹ جو ہے اب بھی ان کو بھیجے جائیں گے تصحیح کے لئے؟

جناب چیئرمین: کن کو؟ کن کو؟

صاحبزادہ صفی اللہ: یہ جو ہیں۔

جناب چیئرمین: نہیں، نہیں۔ ان کو نہیں دی جائیں گی۔ آپ کو دی جائیں گی۔

صاحبزادہ صفی اللہ: اچھا۔

جناب چیئرمین: آپ سب کو، ***Cross- examination*** کی۔

صاحبزادہ صفی اللہ: نہیں، میرا مطلب یہ ہے کہ تصحیح کے لئے یہ رپورٹر جو رپورٹ کرتے ہیں تقریروں کو، تو ان کو بھی دی جائیں گی تا کہ وہ تصحیح کریں اپنے اپنے؟

جناب چیئرمین: نہ، نہ۔ ***No, no. This is the privilege of the members.***

صاحبزادہ صفی اللہ: ہاں! یہ ٹھیک ہے۔

جناب چیئرمین: ہاں! ***Members only.***

صاحبزادہ صفی اللہ: میں بھی......

جناب چیئرمین[56]: ممبرز کا یہ پرویلج ہے، صرف ممبرز کا۔

صاحبزادہ صفی اللہ: نہیں۔ اس میں کوئی تبدیلی کریں گے؟

جناب چیئرمین: نہیں، نہیں۔ اس میں یہ کریں گے کہ ہم خود اس کو ***Correct*** کرلیں گے۔ ریکارڈ کو ٹیپ کے ذریعے۔ اس کے بعد ممبرز میں تقسیم کردیں گے۔

***Should I call the delegation.***

***Moulana Syed Mohammad Ali.***

مولانا سید محمد علی رضوی: سوالوں سے پہلے ایسا موقع دے دیا جاتا کہ وہ اپنے سوال کی پوری طرح تشریح سنا دیتے، اس کے بعد ان سے اسی انداز سے پوچھا جاتا تو تکلیف نہیں ہوتی۔

***Mr. Chairman: I think the method is being properly practised.*** چونکہ کئی ***Questions*** ایسے ہوتے ہیں جن میں آدھا سوال کیا جاتا ہے۔ آدھا جواب لیا جاتا ہے۔ ***and then skip over to another question.***

مولانا سید محمد علی رضوی: ان کے سامنے نہیں۔

***Mr. Chairman: They may be called.*** اچھا ان کو بلا لیں۔

---

## *TIMINGS OF SITTINGS FOR THE CROSS-EXAMINATION*

***Mr. Chairman: We will sit upto 1:30... (Interruption)....*** جی! کس کا جی؟ ***10:30 to 11:30 in the morning and then 12:30 to 1:30 and then from 6:00 to 7:15 and then from 8:00 to 9:30.***

(جناب چیئرمین: ہم دوپہر ڈیڑھ بجے تک بیٹھیں گے۔ صبح ساڑھے دس بجے سے ساڑھے گیارہ بجے تک۔ پھر ساڑھے بارہ سے ڈیڑھ بجے تک۔ پھر شام کو چھ سے سوا سات بجے تک اور پھر آٹھ سے رات نو یا ساڑھے نو تک۔

ایک رکن: 9:30؟

جناب چیئرمین: ہاں! ایک ایک گھنٹے کا یا سوا سوا گھنٹے کا۔ پھر بریک ہوتا رہے گا۔

***(The Delegation entered the Chamber)***

---

## [57] *CROSS- EXAMINATION OF THE QADIANI GROUP DELEGATION*

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Yes, the Attorney- General.*

(جناب چیئرمین: جی! اٹارنی جنرل)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** So, Sir, you agree that a Christian boy or girl, who has applied for admission to a Medical College, should not be deprived of his right of admission because of false declaration of a Muslim boy?*

(جناب یحییٰ بختیار: تو کیا جناب! آپ کو اتفاق ہے کہ ایک عیسائی لڑکا یا لڑکی جس نے میڈیکل کالج میں داخلے کے لئے درخواست دی ہے۔ اس کو داخلے کا حق حاصل ہے اور اس کو محروم نہیں ہونا چاہئے۔ کیونکہ اس نے مسلمان ہونے کا جھوٹا ڈکلریشن دیا ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:** That is an exceptional case and exception can only prove the rules. They are not conver'ed into a general rules.*

(مرزا ناصر احمد: یہ ایک غیر معمولی نوعیت کا کیس ہے۔ استثنیات سے تو صرف اصول ثابت ہوئے ہیں جو کہ عام ضوابط میں تبدیل نہیں ہوسکتے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** I request you, Sir, that if, in such a case, the Principal finds that the declaration is false, he should or should not interfere, he should or should not question that?*

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! عرض یہ ہے کہ کیا ایسے کیس میں جب کہ پرنسپل کو علم ہو جائے کہ ڈکلریشن جھوٹا ہے تو کیا وہ مداخلت کرے یا نہ کرے۔ کیا وہ سوال جواب کرے یا نہ کرے)

***Mirza Nasir Ahmad:** If one is sure. And one seldom is.*

(مرزا ناصر احمد: ہاں اگر اس کو بالکل یقین ہو جو کہ شاذ نادر ہوتا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Just I presume that the*

*Principal is sure. Of course, if he is false, then the question does not arise. If the Principal knows that the declaration is false ....*

(جناب یحییٰ بختیار: میں فرض کرتا ہوں کہ پرنسپل کو یقین ہے۔ اگر اس کو یقین نہیں ہے تو سوال ہی نہیں اٹھتا۔ اگر اسے علم ہے کہ یہ شخص جھوٹا ہے)

**Mirza Nasir Ahmad:** *If he is sure, then justice must be done.*

(مرزا ناصر احمد: اگر اس کو یقین ہے تو انصاف کیا جانا چاہئے)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *So you agree?*

(جناب یحییٰ بختیار: تو آپ اس بات سے متفق ہیں؟)

**Mirza Nasir Ahmad:** *But I am .... I agree with it. but I want to add that such exceptions can only prove the rule.*

(مرزا ناصر احمد: میں متفق ہوں۔ مگر یہ اضافہ کرتا ہوں کہ ایسے غیر معمولی کیس صرف ضابطہ کو ثابت کرتے ہیں)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *Then, Sir, whether you call it an exception or something which has happened quite often, but you will kindly agree that this freedom to announce ....*

(جناب یحییٰ بختیار: خواہ آپ اس کو غیر معمولی طور پر پیدا ہونے والا وقوعہ کہیں یا ایسا اکثر وقوع پذیر ہوتا رہتا ہو۔ کچھ بھی ہو۔ آپ مانتے ہیں کہ اس نوعیت کی آزادی......)

**Mirza Nasir Ahmad:** *In certain exceptional cases, Yes.*

(کفر ٹوٹا خدا خدا کر کے)

(مرزا ناصر احمد: ہاں! خاص خاص چند کیس ہیں)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *.... this freedom to*

***announce what one's religion is, is not absolute; there are some qualification.***

(جناب یحییٰ بختیار: اس نوعیت کی آزادی کہ ایک شخص اپنے مذہب کے اعلان میں آزاد ہے۔ایسی آزادی کو مطلق تصور نہیں کیا جائے گا)

[58]***Mirza Nasir Ahmad: It is absolute; and this exception proves that it is absolute.***

(مرزا ناصر احمد: بالکل مطلق اور قطعی تصور کیا جائے گا۔یہ استثناء ثابت کرتا ہے کہ ایسا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar: There could be circumstances when a declaration could be false.***

(جناب یحییٰ بختیار: مگر ایسے حالات بھی ہوتے ہیں کہ ڈکلریشن جھوٹا ہے)

***Mirza Nasir Ahmad: There could be circumstances which could be considered as exceptional.***

(مرزا ناصر احمد: اور ایسے حالات بھی ہوسکتے ہیں جن کو غیر معمولی طور پر ہونے والا وقوعہ کہا جاسکتا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar: But even if exceptional, what will be your ordered action? The court should interfere when the court finds out? Supposing the Christian boy goes and files a writ petition.***

(جناب یحییٰ بختیار: اگر غیر معمولی طور پر ہونے والا وقوعہ بھی ہے۔پھر بھی آپ اس پر کیا حکم لگائیں گے۔کیا آپ خیال کرتے ہیں کہ کورٹ کو مداخلت کرنی چاہئے۔(رکاوٹ) فرض کریں وہ عیسائی لڑکا جا کر رٹ پٹیشن دائر کردیتا ہے)

***Mirza Nasir Ahmad: It depends on the discretion....***

(مرزا ناصر احمد: یہ مرضی پر منحصر ہے......)

***Mr. Yahya Bakhtiar: No question of discretion, if***

*the evidence comes on the record that the boy, who applied and pretends to be a Christian, is in fact a Muslim ....*

(جناب یحییٰ بختیار: مرضی کا کوئی سوال نہیں۔ اگر یہ شہادت آتی ہے کہ جس لڑکے نے درخواست دی ہے وہ جھوٹ موٹ عیسائی بن بیٹھا ہے۔ مگر دراصل ہے مسلمان اگر اس نے کورٹ میں تسلیم کرلیا کہ میں مسلمان ہوں۔ لیکن ساتھ ہی یہ بھی کہتا ہے کہ کوئی میرے اسلام پر اعتراض نہیں کرسکتا)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *But if he ....*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *And if he admits in the court that I am a Muslim but nobody can question my right to declare?*

***Mirza Nasir Ahmad:*** *If we come to that extent, my reply is in the negative.*

(مرزا ناصر احمد: اگر وہ اس انتہا تک جاتا ہے تو میرا جواب نفی میں ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Even then we should not interfere?*

(جناب یحییٰ بختیار: تو پھر بھی ہم مداخلت نہ کریں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ہاں *Should not interfere.*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *The Christian boy should be deprived of his right?*

(جناب یحییٰ بختیار: اور عیسائی لڑکا اپنے حق سے محروم ہو جائے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *I don't know. We should not question his profession.*

(مرزا ناصر احمد: میں کہتا ہوں ہمیں اس کے اعتراف پر اعتراض نہیں کرنا چاہئے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Anybody can declare?*

(جناب یحییٰ بختیار: تو کیا ایک شخص صرف ڈکلیئر کردے اور وہ اس کے لئے کافی ہے)

[59] ***Mirza Nasir Ahmad:*** ***Anybody can declare; and that is enough in the ordinary circumstances of the case.***

(مرزا ناصر احمد: کوئی شخص بھی ڈکلیئر کر دے اور کیس کے معمولی حالات میں وہ کافی ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***A court should not interfere, the Government should not interfere, the Principal sohould not interfere?***

(جناب یحییٰ بختیار: کیا کورٹ کو مداخلت نہیں کرنی چاہئے۔ کیا حکومت کو مداخلت نہیں کرنی چاہئے۔ کیا پرنسپل کو مداخلت نہیں کرنی چاہئے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***The example that is before us is that he does not go to the court but goes to the Principal.***

(مرزا ناصر احمد: جو مثال ہمارے سامنے ہے وہ یہ ہے کہ وہ کورٹ کو نہیں جاتا بلکہ پرنسپل کو جاتا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***No, but supposing, as I said, the boy files a writ petition in the High Court. The Principal does not question, as you say it is his ritght.***

(جناب یحییٰ بختیار: میں نے کہا کہ وہ ہائی کورٹ میں پٹیشن دائر کرتا ہے۔ پرنسپل اعتراض نہیں کرتا بقول آپ کے اس کا حق ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***If the petition goes to the High Court, then the judge will decide on the evidence he receives.***

(مرزا ناصر احمد: اگر پٹیشن کورٹ کو جاتی ہے تو جج اس شہادت پر فیصلہ کرے گا جو اس کو دستیاب ہوتی ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Yes, will the judge be in a***

*position to decide on evidence or should the declaration be sufficient? He says, 'no'. He declares that is enough, that is the fundamental right.*

(جناب یحییٰ بختیار: جی ہاں! تو کیا جج شہادت کی بنیاد پر فیصلہ کرے گا یا اس شخص کا ڈکلیریشن کافی ہے جو اس نے پیش کیا ہے۔ سوال یہ ہے کہ کیا ڈکلیریشن کافی ہے اس بناء پر کہ یہ اس کا بنیادی حق ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:** If the evidence shows that he does not really declare himself to be of such a religion, then the judge would decide according to the evidence he receives.*

(مرزا ناصر احمد: میں جانتا ہوں کہ اگر شہادت یہ ظاہر کرتی ہے کہ واقعی وہ اس مذہب سے نہیں ہے۔ جس کا اس نے ڈکلیئر کیا ہے تو اس صورت میں جج شہادت کی بنیاد پر فیصلہ دے گا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Then it means that if it is false, the judge will interfere?*

(جناب یحییٰ بختیار: اس کے معنی ہوئے کہ اگر ڈکلیریشن جھوٹا ہے تو جج مداخلت کرے گا)

***Mirza Nasir Ahmad:** It means that the judge will decide according to evidence he receives.*

(مرزا ناصر احمد: اس کے معنی یہ ہوئے کہ جج فیصلہ کرے گا شہادت کی مناسبت سے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Yes. Then it means that the judge has the right to interfere then. I am asking that in settling the question of Principal---- can anybody interfere in such a right?*

(جناب یحییٰ بختیار: اس کے معنی یہ ہوئے کہ جج کو مداخلت کرنے کا حق پہنچتا ہے۔ کیونکہ سوال اصول کا آجاتا ہے تو کیا ایسے حق سے کوئی متصادم ہو سکتا ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:** Well. I am afraid, what I*

*comprehend and I might be wrong, that you are giving an exceptional example, not the law.*

(مرزا ناصر احمد: مجھے افسوس ہے کہ میں یہ سمجھتا ہوں کہ آپ ایک غیر معمولی نوعیت کی مثال لے رہے ہیں اور قانون کی نہیں)

[60] ***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Sir, I will give you more examples, but I am just clarifying the position as ....*

(جناب یحییٰ بختیار: اچھا جناب! میں مزید آپ کو مثالیں پیش کرتا ہوں۔ پوزیشن کی مزید تصریح کرتا ہوں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *If the case goes to the judge, he must decide according to the evidence he receives.*

(مرزا ناصر احمد: جج کی جہاں تک بات ہے تو اس کو تو فیصلہ شہادت کے مطابق کرنا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, if he comes ....*

***Mirza Nasir Ahmad:*** *That's the law.*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Sir, if he comes to the conclusion that this declaration is false ....*

(جناب یحییٰ بختیار: اگر جج اس نتیجہ پر آتا ہے کہ ڈیکلریشن جھوٹا......)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *If he comes to the conclusion, then he decides according to his discretion; then God will deal with him.*

(مرزا ناصر احمد: اگر وہ نتیجہ پر آتا ہے اور پھر اپنی مرضی پر فیصلہ کرتا ہے تو پھر خدا اس کو سمجھے گا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *You think there should he no law on the subject?*

(جناب یحییٰ بختیار: آپ سمجھتے ہیں کہ قانون کی پاسداری نہ ہو)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *This is not a question of law. This is a question of exception in a law.*

(مرزا ناصر احمد: یہاں قانون کا سوال نہیں ہے۔ یہاں سوال ہے قانون میں استثناء کا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, Sir, in all these forms they say that: "I hereby declare that these facts given in the form are correct and true to the best of my knowlege." There is a sort of affidavit; complete declaration is given.*

(جناب یحییٰ بختیار: ان داخلہ فارم میں وہ ڈکلیئر کرتا ہے: ''میں ڈکلیئر کرتا ہوں کہ جو امور واقعہ اس میں درج ہیں وہ درست ہیں اور میری معلومات کے مطابق سچے ہیں۔'' یہ ڈکلیئریشن ایک نوعیت کا حلف نامہ ہوتا ہے۔ مکمل ڈکلیئریشن دیا جاتا ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *Let us take another example. If a person declares that he is a Muslim and believes in five fundamentals of Islam, the "Arkan-i-Islam" but he doesn't perform Haj even when he can possibly do that, and he doesn't pay any Zakat, would you believe in the profession?*

(مرزا ناصر احمد: یہ مثال لیں کہ اگر ایک شخص اعلان کرتا ہے کہ وہ مسلمان ہے اور اسلام کے پانچ بنیادی ارکان ہیں۔ ایمان رکھتا ہے۔ لیکن نہ وہ نماز پڑھتا ہے نہ رمضان کے روزے رکھتا ہے، نہ حج کرتا ہے۔ جب کہ وہ شاید ایسا کر سکتا ہے اور نہ زکوٰۃ دیتا ہے تو کیا وہ اپنے دعوے میں......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Sir, I will draw your attention to a chapter in Muslim history. Those Muslims who refused to pay Zakat- I mean Ansars and Muhajereen both- and refused to pay, they were Munkrain of Zakat, were they not deprived of their right to be called Muslims and Jehad was ordered against them?*

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! میں آپ کی توجہ اسلامی تاریخ کے ایک باب کی طرف مبذول کرتا ہوں۔ ان مسلمانوں کی جنہوں نے زکوٰۃ دینے سے انکار کر دیا۔ انصار اور مہاجر

دونوں......اورادائیگی سے انکار کردیا۔زکوٰۃ کے منکرین۔کیاان کواس حق سے کہ ان کو مسلمان کہا جائے،محروم نہیں کردیا گیا تھااوران کے خلاف جہاد کا حکم نہیں دیا گیا تھا)

[61] ***Mirza Nasir Ahmad:** No. There are two things, let me clarify this; one thing is not to pay zakat, the other is to declare that ....*

(مرزا ناصر احمد: نہیں! یہاں دو باتیں ہیں۔میں واضح کرتا ہوں۔دونوں ایک نہیں ہیں۔زکوٰۃ ادانہ کرنااوردوسری طرف اعلان......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Munkareen, I said.*

(جناب یحییٰ بختیار: میں کہہ رہا ہوں منکرین)

***Mirza Nasir Ahmad:** Munkareen?*

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Yes.*

***Mirza Nasir Ahmad:** Two things: one is zakat, the other one is just the act, you know, doesn't pay.*

جو شخص زکوٰۃ کا انکار کرتا ہے وہ اسلام کے پانچ اراکین میں سے ایک کا انکار کرتا ہے۔ اس واسطے وہ مسلمان نہیں ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No, but ....*

مرزا ناصر احمد: لیکن وہ شخص انکار نہیں کرتا،میں نے یہ مثال دی ہے......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں......

مرزا ناصر احمد: جو شخص یہ کہتا ہے کہ زکوٰۃ دینا ضروری ہے،جو شخص یہ کہتا ہے کہ نماز پڑھنی ضروری ہے،جو شخص یہ کہتا ہے کہ رمضان میں روزے رکھنے ضروری ہیں،جو شخص یہ کہتا ہے کہ اگر طاقت ہواور حالات ہوں اجازت دیتے تو حج کرنا ضروری ہے،اس کے باوجود وہ نماز نہیں پڑھتا یا اور روزے نہیں رکھتا یا اور زکوٰۃ نہیں دیتا یا اور حج نہیں کرتا تو باوجود اس عملاً پانچوں چیزوں سے انکار کے ہم اس کو مسلمان کہتے ہیں کہ نہیں؟

جناب یحییٰ بختیار: مگر اگر وہ کہے میں مسلمان ہوں......

مرزا ناصر احمد: ہم اس کو مسلمان کہتے ہیں،یہی میں کہہ رہا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں نہیں......

مرزا ناصر احمد: اگر وہ شخص جو Profess کرتا ہے......

[62] ***Mr. Yahya Bakhtiar:*** نہیں but ....

مرزا ناصر احمد: اسلام میں اور Believe کرتا ہے، He declares that he believes in five fundamentals ....

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, Sir, I said "منکر" who refuses, who doesn't accept the concept of zakat or who denies it.*

مرزا ناصر احمد: یہ پانچ ارکان ہیں ناں: کلمہ شہادت کا پڑھنا، نماز پڑھنا، رمضان میں روزے رکھنا، زکوٰۃ دینا، حج کرنا۔ جو شخص ان میں سے کسی ایک کو، ان پانچ میں سے کسی ایک کو منسوخ قرار دیتا ہے وہ انکار کر رہا ہے اپنے اسلام سے۔

جناب یحییٰ بختیار: تو پھر اس کو......

مرزا ناصر احمد: اسلام سے انکار کر رہا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ مسلمان نہیں رہا؟

مرزا ناصر احمد: مسلمان نہیں رہا۔ اس نے اعلان کر دیا۔

جناب یحییٰ بختیار: کون Decide (اعلان) کرے گا؟

مرزا ناصر احمد: اس نے خود Decide (اعلان) کیا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، اگر وہ کہتا ہے "میں مسلمان ہوں" اس کے باوجود؟

مرزا ناصر احمد: وہ کہہ ہی نہیں سکتا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں اگر وہ کہے؟

مرزا ناصر احمد: ان لوگوں نے......

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *It is not a rare case. It has happened in the history.*

[63] ***Mirza Nasir Ahmad:*** *And if he says it, he must be sent to a mental hospital.*

وہ پاگل آدمی ہے جو یہ کہے گا کہ میں ***Believe*** تو نہیں کرتا روزوں میں، میں نماز میں ***Believe*** نہیں کرتا......

جناب یحییٰ بختیار: اگر وہ کہے مرزا صاحب! کہ میری ***Interpretation*** کے مطابق زکوٰۃ بالکل غلط ہے اور یہ ہو ہی نہیں سکتا اور یہ ***Particular Circumstance*** میں تھا اس لئے میں اس سے منکر ہوں، وہ بھی مسلمان ہے؟

مرزا ناصر احمد: وہ شخص عملاً کہتا ہے کہ میں قرآن کریم کی ان تمام آیات کو منسوخ سمجھتا ہوں جو ہم ہر روز پڑھتے ہیں قرآن کریم میں۔ ایسے شخص کو آپ کیسے مسلمان کہہ سکتے ہیں جو خود اپنے کافر ہونے کا اعلان کر رہا ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، وہ نہیں کہتا۔ وہ خود یہی کہتا ہے کہ میں مسلمان ہوں۔

مرزا ناصر احمد: اور قرآن کو نہیں مانتا؟

جناب یحییٰ بختیار: نہیں مانتا۔

***I am giving you an extreme example. Supposing an man says that: "I am a Muslim but I don't believe in the Holy Prophet" ....***

مرزا ناصر احمد: میرے دل میں آپ کا اور اس سارے ہاؤس کا اتنا احترام ہے کہ میں بیان نہیں کر سکتا۔ لیکن میں یہ کہنے کی جرأت کروں گا کہ آپ اتنی ***Extreme*** کی مثالیں نہ دیں۔ کیونکہ ہم کسی نتیجہ پر نہیں پہنچیں گے[1]۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، مرزا صاحب!

***I am not being disrespectful. I hope you will not consider that I am being disrespectful. I have got all the regard for you. I know you are defending a cause, and you know I am performing a duty. But please see these are not extreme examples. Sometimes we have to go to the extreme to clarify the position.***

[1] غصہ ہو گئے، برا منا گئے۔ مگر اپنے طرز عمل پر غور نہیں فرمایا۔

(جناب یحییٰ بختیار: میں بھی بے احترامی کا مظاہرہ نہیں کر رہا ہوں۔ میں امید کرتا ہوں کہ آپ یہ خیال نہیں کر رہے ہوں گے کہ میں بے احترامی کر رہا ہوں۔ میں آپ کا ہر ممکن احترام کرتا ہوں۔ میں مانتا ہوں کہ آپ بھی ایک نصب العین کی پشت پناہی کر رہے ہیں اور آپ کو علم ہے کہ میں بھی ایک فرض بجالا رہا ہوں۔ لیکن آپ دیکھیں کہ یہ مثالیں انتہائی نوعیت کی نہیں ہیں اور بعض وقت صورتحال کی توضیح کے لئے انتہاء تک جانا پڑتا ہے)

## (ارکان اسلام میں سے کسی ایک کا انکار کفر ہے)

[64] مرزا ناصر احمد: ٹھیک ہے۔ پھر میرا جواب یہ ہے کہ جو شخص پانچ جو ارکان اسلام کے ہیں، ارکان اسلام جو ہیں، ایک تو کلمہ شہادت ہے، وہ تو پڑھے گا ہی وہ، وہ تو Fundamental بنیادی ہے، اصل ہے۔ اس کے علاوہ قرآن کریم نے، جس شکل میں اسلام نے نبی کریم میں، نبی اکرم ﷺ کی سنت نے نماز پڑھنے کا ارشاد فرمایا اور رمضان میں روزے رکھنے کا ارشاد فرمایا اور زکوٰۃ دینے کا ارشاد فرمایا اور حج کرنے کا ارشاد فرمایا، ان پر ایمان کا اعلان کرتا ہے۔ لیکن عملاً وہ کسی ایک کا بھی پابند نہیں۔ جس طرح ہم اس کو......

جناب یحییٰ بختیار: ......وہ تو ٹھیک ہے۔

مرزا ناصر احمد: ......نہیں، نہیں، میری بات ابھی ختم نہیں ہوئی۔ جس طرح ہم اس کو مسلمان کہتے ہیں، اسی طرح وہ شخص جو ان میں سے کسی ایک کا انکار کرتا ہے ہمیں اس کو غیر مسلم کہنا پڑے گا۔

جناب یحییٰ بختیار: تو آپ کو یہ حق حاصل ہے کہ کسی کو غیر مسلم کہیں باوجود اس کے کہ وہ اپنے آپ کو مسلم کہے؟

مرزا ناصر احمد: میرا پوائنٹ یہ ہے کہ وہ خود اعلان کرتا ہے کہ میں مسلمان نہیں، جو کہتا ہے نماز جو ہے......

جناب یحییٰ بختیار: اگر وہ اعلان نہ کرے؟ مرزا صاحب! اگر وہ اعلان نہ کرے؟

مرزا ناصر احمد: وہ اپنے عمل سے انکار کر رہا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ابھی آپ نے اس دن اعلان فرمایا کہ بہتر (۷۲) فرقے ہیں، تہتر (۷۳)، چوہتر (۷۴) پچھتر (۷۵) فرقے آجاتے ہیں۔ ایک فرقہ یہ کہتا ہے کہ جی ہم روزے کو ضروری نہیں سمجھتے ان ارکان میں سے۔

مرزا ناصر احمد: ہوسکتا ہے کہ آجائے۔ مگر نبی کریم ﷺ نے اس کی خبر نہیں دی ہمیں۔

[65] جناب یحییٰ بختیار: تو اگر بہتر (۷۲) فرقے مل کے کہہ دیں کہ نہیں، یہ ایک جز ہم نہیں مانتے۔ یہ ایک شرط جو ہے ضروری نہیں ہے؟

مرزا ناصر احمد: جب اسلام کے پانچ ارکان ہیں۔ جن پر اسلام کی بنیاد ہے اور جو شخص...

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں...... نہیں جی، میرا مطلب صرف یہ ہے۔

***I am just asking you. If anybody denies one of the essentials of Islam....***

(جناب یحییٰ بختیار: میں تو آپ سے صرف یہ کہہ رہا ہوں۔ اگر شخص ضروریات اسلام میں سے منکر ہے)

مرزا ناصر احمد: میں، میں نے......

***Mr. Yahya Bakhtiar: .... can you declare him as a non-Muslim?***

(جناب یحییٰ بختیار: کیا (ضروریات دین میں سے ایک کے انکار کرنے والے کو) آپ مسلمان کہہ سکتے ہیں)

مرزا ناصر احمد: جو شخص ان پانچ ارکان میں...... میرا جواب یہ ہے...... جو شخص ان پانچ ارکان میں سے کسی ایک یا زائد کا اعلان کرتا ہے کہ اس کو صحیح مانتا ہی نہیں اور یہ اسلام کا حصہ نہیں، میرے نزدیک اس نے خود کو عملاً کافر قرار دے دیا۔ کسی اور کو ضرورت ہی نہیں کچھ کہنے کی۔

جناب یحییٰ بختیار: ٹھیک ہے جی!

ابھی میں پھر وہ سٹوڈنٹ کے معاملے پر جا رہا ہوں۔

***I would not take that example because you call it an extreme example.***

***Now, Sir, you know that, in Saudi Arabia non-Muslims are not allowed to visit the holy places .... Mecca and Madina. Supposing a Jew in Holand or Belgium is engaged by the Israeilies as their spy and then he makes a declaration and obtains a passport that he is a Muslim. I***

*don't think it will be an extreme example because people have ....*

(میں وہ مثال نہیں دہراتا کیونکہ آپ اس کو ایک انتہائی مثال کہتے ہیں۔اب جناب آپ کو علم ہے کہ سعودی عرب میں غیر مسلموں کو مقامات مقدسہ کو جانے کی اجازت نہیں ہے۔مکہ اور مدینہ۔فرض کریں ہالینڈ یا بلجیئم کے ایک یہودی کو اسرائیلی اپنا جاسوس مقرر کرتے ہیں اور وہ ایک ڈکلیریشن کرتا ہے جس کی بناء پر اس کو مسلمان ہونے کا پاسپورٹ مل جاتا ہے۔یہ مثال تو میں سمجھتا ہوں۔آپ اس کو انتہائی مثال نہ سمجھیں گے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *No, it is not.*

(مرزا ناصر احمد: یہ نہیں ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Can his authority be questioned?*

(جناب یحییٰ بختیار: کیا اس کی اتھارٹی (اعلان) پر سوال جواب ہو سکتا ہے؟)

[66] ***Mirza Nasir Ahmad:*** *He would be arrested as a spy.*

(مرزا ناصر احمد: بحیثیت جاسوس کے وہ گرفتار کیا جائے گا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *After enquiry?*

(جناب یحییٰ بختیار: تفتیش کے بعد)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *He would be arrested as a spy.*

(مرزا ناصر احمد: بحیثیت جاسوس کے وہ گرفتار کیا جائے گا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, no ....*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں نہیں......)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *But the question does not arise. Whether he is Muslim or not.*

(مرزا ناصر احمد: لیکن سوال ہی نہیں پیدا ہوتا کہ مسلمان ہے یا نہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Sir, I am asking you a*

*simple question, how will he be arrested? Somebody has to enquire into the declaration whether it is ture or false.*

(جناب یحییٰ بختیار: میں آپ سے ایک سیدھا سا سوال کر رہا ہوں۔ کیونکہ وہ گرفتار ہوگا تا کہ دفتیکہ کوئی اس کے اعلان میں تفتیش نہ کرے کہ جھوٹا ہے یا سچا ہے اس کا اعلان)

**Mirza Nasir Ahmad:** *When it is proved that he entered the holy place, or that Government area, that Saudi country, with the intention of spying on that country, when it is proved, he would be arrested as a spy, not as a non-Muslim.*

(مرزا ناصر احمد: اگر یہ ثابت ہو جائے کہ وہ شخص مقامات مقدسہ میں داخل ہو گیا ہے یا سعودی حکومت کے اس حصہ میں اس ملک کے خلاف جاسوسی کرے۔ جب اس کی جاسوسی ثابت ہو جائے گی تو وہ بوجہ جاسوسی پکڑا جائے گا نہ کہ بوجہ غیر مسلم ہونے کے)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *No, I will give you another example. Supposing a Journalist out of curiosity, a Christian out of curiosity to see what these Muslims are doing there, he obtains a passport in which he makes a false declaration that he is a Muslim, and wants to see Mecca and Madina ....*

(جناب یحییٰ بختیار: میں ایک دوسری مثال دیتا ہوں۔ فرض کریں کہ ایک صحافی تجسس میں یا ایک عیسائی اس اشتیاق میں یہ دیکھنے کے لئے کہ وہاں مسلمان کیا کرتے ہیں۔ پاسپورٹ حاصل کرتا ہے۔ جس میں وہ غلط ڈکلیئر کرتا ہے کہ میں مسلمان ہوں اور مکہ اور مدینہ کی زیارت......)

**Mirza Nasir Ahmad:** *He would be arrested for submitting a false declaration not as a non-Muslim.*

(مرزا ناصر احمد: وہ بوجہ غلط ڈکلیئریشن کے گرفتار ہوگا نہ کہ غیر مسلم ہونے کی وجہ سے)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *Who is going to question that the declaration is false or not?*

(جناب یحییٰ بختیار: کون پوچھے گا کہ ڈکلیئریشن جھوٹ ہے یا سچ)

***Mirza Nasir Ahmad:** False declaration.... not his profession.... he would be arrested for submitting a false declaration.*

(مرزا ناصر احمد: غلط ڈکلیئریشن اس کا بیان ہے۔ غلط جھوٹ ڈکلیئریشن کی بناء پر وہ گرفتار ہوگا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** So, Sir, the point is that somebody can question his declaration if he says, "I am a Muslim?"*

(متعلقہ اتھارٹی کسی کے مسلم یا غیر مسلم ہونے کی تفتیش کر سکتی ہے)

(جناب یحییٰ بختیار: سوال یہ ہے کہ کوئی شخص پوچھ تو سکتا ہے۔ اس کے ڈکلیئریشن کو اگر وہ کہتا ہے میں مسلمان ہوں)

***Mirza Nasir Ahmad:** The authority concerned, of course.* (مرزا ناصر احمد: متعلقہ اتھارٹی ہی پوچھے گی، ظاہر ہے)

[67] ***Mr. Yahya Bakhtiar:** So, then you agree that some authority, is there who can question a declaration about religion?*

(جناب یحییٰ بختیار: تو آپ مانتے ہیں نہ کہ ایک اتھارٹی ہے جو ڈکلیئریشن کے بارے میں پوچھنے کی مجاز ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:** The authority which is concerned with a man who submits a false declaration.*

(مرزا ناصر احمد: جو اس سے متعلق ہے جس نے جھوٹا ڈکلیئریشن دیا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No, Sir, ....*

***Mirza Nasir Ahmad:** Yes, of course.*

***Mr. Yahya Bakhtiar:** That is exactly what I say,*

*Sir, that you agree that this right to announce what one's religion is, or the declaration what one's religion is, is subject to restriction?*

(جناب یحییٰ بختیار: جناب میں بھی تو یہی کر رہا ہوں۔ آپ کو تسلیم ہے کہ صحیح ہے۔ اب رہا سوال اس کا کہ اس کا مذہب کیا ہے یا مذہب کے بارے میں اس کا کیا ڈکلیریشن ہے اس پر پابندی کا اطلاق ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *That is something else.... false declaration. To submit a false declaration, which is proved by investigation by the authority competent to do that, this is someting else.*

(مرزا ناصر احمد: وہ دوسری بات ہے۔ غلط ڈکلیریشن کرنا۔ ایک غلط ڈکلیریشن کرنا۔ جس کو مجاز اتھارٹی تفتیش سے جھوٹ ثابت کر دے۔ یہ دوسری بات ہوئی)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, no. I will ask you again. Sir, I think I have not made myself clear. Do you agree that if a person makes a false declaration or any kind of declaration, somebody else has an authority to examine it, enquire into it, question it, about his religion? If I fill in a form....*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں۔ میں پھر اپنا سوال دہراتا ہوں۔ کیونکہ میں سمجھتا ہوں میں نے شاید اپنے مدعا کو صاف بیان نہیں کیا۔ کیا آپ مانتے ہیں کہ ایک شخص جھوٹا ڈکلیریشن کرتا ہے یا کسی قسم کا ڈکلیریشن تو کوئی کوئی شخص یا اتھارٹی اس کی مجاز ہے کہ اس میں انکوائری کرے۔ سوال جواب کرے۔ اس کے مذہب کے بارے میں اگر فارم میں اس کا تذکرہ ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *No, not about his religion, but about his declaration.*

(مرزا ناصر احمد: نہیں مذہب کی نہیں۔ صرف اس کے ڈکلیریشن کے بارے میں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Yes, in the declaration a falsehood lies in the fact that he is not a Muslim and he says that he is a Muslim.*

(جناب یحییٰ بختیار: کیوں نہیں۔ ڈکلیئریشن میں ایک جھوٹ موجود ہے کہ وہ کہتا ہے میں مسلمان ہوں اور وہ مسلمان نہیں ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:** The authority is concerned with the declaration, not with his faith.*

(مرزا ناصر احمد: اتھارٹی کا تعلق اس کے ڈکلیئریشن سے ہے نہ کہ اس کے مذہب سے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No, the authority is concerned that no non-Muslim should get in there.*

(جناب یحییٰ بختیار: اتھارٹی کا تعلق یہ ہے کہ اس کو فکر ہے کہ کوئی غیر مسلم وہاں داخل نہ ہو جائے)

***Mirza Nasir Ahmad:** The authority is concerned with the man who submits a false declaration.*

(مرزا ناصر احمد: اتھارٹی کا مقصد اس شخص سے ہے جس نے غلط ڈکلیئریشن دیا ہے)

[68]***Mr. Yahya Bakhtiar:** Yes, because he is not a Muslim and he is entering.*

(جناب یحییٰ بختیار: کیونکہ وہ مسلمان نہیں ہے اور داخل ہو رہا ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:** Whatever the case might be.*

(مرزا ناصر احمد: جو بھی صورت ہو......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** So ....*

***Mirza Nasir Ahmad:** .... we are least concerned. He declares himself a Muslim, he declares that he represents one of the very big firms who are doing some construction work in Saudi Arabia; he can do this; he can do that.*

(مرزا ناصر احمد: ہمارے پاس ایک فہرست ہے۔ وہ شخص اپنے آپ کو مسلمان ڈکلیئر کرتا۔ وہ ڈکلیئر کرتا ہے کہ میں ایک بڑی تعمیراتی فرم جو سعودی عرب میں کنسٹرکشن کا کام کر رہی ہے نمائندہ ہوں۔ یہ بھی کر سکتا ہے وہ بھی کر سکتا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, but ....*

***Mirza Nasir Ahmad:*** *He has to be questioned about the declaration which he makes ....*

(مرزا ناصر احمد: اس سے سوال جواب ہوگا۔ اس ڈکلیئریشن کے بارے میں نہ کہ اس کے مذہب کے بارے میں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, ....*

***Mirza Nasir Ahmad:*** *.... which he makes to the authority, not about the faith which he has got.*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *I put it in a different language. If a person goes to Saudi Arabia, who in fact, is a Christian or a Jew ....*

(جناب یحییٰ بختیار: میں دوسرے الفاظ میں کہتا ہوں۔ ایک شخص سعودی عرب جاتا ہے اور وہ دراصل ہے عیسائی یا یہودی)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *But how do you know?*

(مرزا ناصر احمد: آپ کو کیسے معلوم؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *In fact, I said.*

(جناب یحییٰ بختیار: میں نے دراصل کہا۔ یہ مفروضہ ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *No, ....*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *This is presumed. So, when ....*

***Mirza Nasir Ahmad:*** *First you persume it. Then you put that gentleman before a court.*

(مرزا ناصر احمد: اوّل آپ فرض کرتے ہیں پھر آپ اس شخص کو کورٹ میں لے جاتے ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Yes, that is what I say that it is presumed. It is a fact .... I am not talking personally of doubtful cases .... It is a fact that a person is a Christian or a Jew. But he says that since I have declared in my form that I*
69
*am a Muslim, nobody should question my declaration; this is my human right.*

(جناب یحییٰ بختیار: یہی تو میں کہہ رہا ہوں کہ یہ مفروضہ ہے۔ یہ امر واقعہ ہے۔ میں کسی شبہ والے کیس کی بات نہیں کر رہا ہوں۔ یہ واقعہ ہے کہ ایک شخص عیسائی ہے یا یہودی لیکن وہ کہتا ہے کہ چونکہ میں نے اپنے فارم میں مسلمان ہونا ڈکلیئر کیا ہے۔ کوئی شخص میرے ڈکلیریشن کو چیلنج نہیں کر سکتا۔ یہ میرا انسانی حق ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:** What is the intention of goings there? Spying?*

(مرزا ناصر احمد: وہاں جانے کی نیت کیا ہے۔ جاسوسی؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No, not spying.*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں جاسوسی نہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:** Curiosity?*

(مرزا ناصر احمد: تجسس، شوق؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Out of curiosity, sight seeing. He knows that this is a very old and ancient religious centre and he would like to see it. But he knows that except Muslim nobody else is allowed ....*

(جناب یحییٰ بختیار: شوق کی بناء پر۔ سیر تفریح۔ اسے معلوم ہے کہ یہ ایک قدیم مذہبی سنٹر ہے اور وہ اس کو دیکھنے کا مشتاق ہے۔ لیکن یہ بھی وہ جانتا ہے کہ سوائے مسلمانوں کے کسی کو اجازت نہیں ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:** In that case a conducted tour should be arranged to take him arround to see the old places and satisfy his curiosity.*

(مرزا ناصر احمد: ایسی صورت میں سیاحوں کی جماعت کا کسی رہبر کی معیت میں انتظام ہونا چاہیئے جو اس کو تمام پرانی جگہ دکھائے اور اس کا شوق پورا کرے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No, if he is not that all important that is should be arranged, supposing he makes a declaration of this sort, can U.N. Charter help him? Can he say that the Charter gives him the right to declare himself as a Muslim and nobody ....*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں! یہ اتنا اہم نہیں ہے کہ باقاعدہ انتظام کیا جائے۔ فرض کریں وہ اس نوعیت کا ڈکلیریشن کرتا ہے اور اقوام متحدہ کا قانون اس کی مدد کرتا ہے۔ کیا وہ کہہ سکتا ہے کہ قانون اس کو اپنے کو مسلمان کہنے کا حق دیتا ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:** Every Law, constitutional of otherwise pre-supposes good intentions.*

(مرزا ناصر احمد: ہر قانون دستوری، غیر دستوری، نیک نیتی پر شروع ہی سے مبنی ہوتا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Exactly. That is what I was going to say. So you say that I announce I am a Muslim, I decide I am a Muslim, I declare I am a Muslim? That means that the declaration must be honest, must be bonafide, must be made in good faith.*

(جناب یحییٰ بختیار: بالکل! یہی بات میں کہنا چاہ رہا تھا۔ جب آپ کہتے ہیں کہ میں اعلان کرتا ہوں میں مسلمان ہوں میں طے کرتا ہوں کہ میں مسلمان ہوں۔ میں ڈکلیئر کرتا ہوں میں مسلمان ہوں۔ اس کے معنی یہ ہوئے کہ میرا ڈکلیریشن ایماندارانہ ہونا چاہیے۔ سچ مچ اصلی ہونا چاہیے۔ نیک نیتی پر مبنی ہونا چاہیے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *Yes, I declare that I dont't submit any false declaration .....*

(مرزا ناصر احمد: جی ہاں! میں نے ڈکلیئر کیا ہے۔میں جھوٹے ڈکلیئریشن نہیں دیا کرتا......

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, no. So, anybody who makes the declaration ....*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں نہیں۔تو کسی کو جو اعلان کرتا ہے......)

[70] ***Mirza Nasir Ahmad:*** *.... I am not telling lies, so many declaration ....*

(مرزا ناصر احمد: میں جھوٹ نہیں بول رہا۔اس لئے میرے ڈکلیئریشن......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, Sir, I am not talking about any particular person but anybody.*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں سر۔میں کسی مخصوص شخص کی بات نہیں کر رہا ہوں۔کوئی بھی ہو سکتا ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *No, no, anybody.*

(مرزا ناصر احمد: نہیں نہیں۔کوئی بھی ہو)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *If he makes a declaration honestly, in good faith, only then a fundamental right is given to him, not if he makes if falsely, with ulterior motive, in bad faith, then the fundamental right is not for him. You agree with this proposition?*

(جناب یحییٰ بختیار: میں کسی مخصوص شخص کی بات نہیں کر رہا ہوں۔کوئی بھی ہو سکتا ہے۔اگر وہ ایماندرانہ ڈکلیئریشن کرتا ہے۔نیک نیتی کے ساتھ تو صرف اتنی صورت میں اس کو بنیادی حق کی مدد حاصل ہے اور اگر وہ جھوٹ بول رہا ہے در پردہ مقاصد کے لئے بد نیتی کے ساتھ تو اس کو بنیادی حق کا سہارا حاصل نہیں ہے۔میری اس تجویز سے آپ متفق ہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *I agree that exception can only prove the rule.*

(مرزا ناصر احمد: میں اس سے متفق کہ استثناء سے صرف اصول ثابت ہوتا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No, not exception. It is the general proposition.*

(جناب یحییٰ بختیار: استثناء کا معاملہ نہیں ہے۔ یہ عمومی اصول ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:** This is my answer.*

(مرزا ناصر احمد: یہی میرا جواب ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** A declaration that "I am a Muslim", I say, if I make it in good faith, if should be accepted?*

***Mirza Nasir Ahmad:** If I make ....*

***Mr. Yahya Bakhtiar:** If I make it in good faith?*

***Mirza Nasir Ahmad:** That means that I am honest to God. That is what I mean by this that if I make this in good faith, I am honest to God.*

(مرزا ناصر احمد: کہ ایک ڈکلیریشن ہے۔ جس میں یہ کہتا ہوں کہ میں مسلمان ہوں۔ اگر میں نیک نیتی سے کہتا ہوں تو اس کو قابل قبول سمجھنا چاہئے اور اگر میں بدنیتی میں کہتا ہوں تو اس کے معنی ہوئے کہ میں نے خدا کے ساتھ بے ایمانی کری۔ یہ معنی ہیں اس کے کہ اگر میں یہ ڈکلیریشن نیک نیتی سے دیتا ہوں تو میں خدا کا ایماندار ہوں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No, but if I give an extreme example that the man was not honest to God or to the man?*

(جناب یحییٰ بختیار: میں تو انتہائی بات یہ کہتا ہوں کہ وہ شخص نہ خدا نہ آدمی کا کسی کا بھی سچا نہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:** The extreme examples are exceptions and the exceptions can only prove the rule, that is the point.*

(مرزا ناصر احمد: یہ انتہائی باتیں سب مستثنیات ہیں اور استثناء صرف قاعدے کو

ثابت کرتا ہے۔نکتہ یہ ہے)

[71]***Mr. Yahya Bakhtiar:* They may or may not. But here a Christian boy is deprived of his seat if we accept your first proposition. But if we accept your second proposition, wherein you say that it should be made honestly, then the boy will not be deprived of his seat, but then the Principal will interfere.**

(جناب یحییٰ بختیار: نکتہ کی بات ہو یا نہ ہو۔مختصر یہ کہ اگر ہم آپ کی بات قبول کر لیں تو ایک عیسائی لڑکا اپنی سیٹ سے محروم رہ جائے گا۔ہاں اگر آپ کی دوسری بات مان لی جائے جو کہ آپ کہتے ہیں کہ ایماندرانہ ہونی چاہئے۔تب وہ عیسائی لڑکا اپنی سیٹ سے محروم نہ ہوگا اور پرنسپل مداخلت کرے گا)

***Mirza Nasir Ahmad:* Is he?**

وہ جو ہیں پرنسپل صاحب،ان سے غلطی نہیں ہوسکتی؟

جناب یحییٰ بختیار: غلطی تو ہر ایک سے ہوسکتی ہے۔

مرزا ناصر احمد: ان سے بھی ہوسکتی ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:* I am talking on the basis of evidence.**

(جناب یحییٰ بختیار: میں شہادت کی بنیاد پر بات کر رہا ہوں)

مرزا ناصر احمد: ***Evidence*** (شہادت) جو ہے......

***Mr. Yahya Bakhtiar:* If proved?**

(جناب یحییٰ بختیار: اگر ثابت ہو جائے)

مرزا ناصر احمد: دیکھیں ناں! ***Evidence*** جو ہے......

***Mr. Yahya Bakhtiar:* If a person himself says? Sir, I am taking this example.**

(جناب یحییٰ بختیار: اگر ایک شخص خود کہتا ہے کہ میں بات کر رہا ہوں یہ اک مثال ہے جناب)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***This is a common fact you know in our courts; quite a few people are sent to the gallows without any murder committed by them,*** اور ***nobody to blame.***

(مرزا ناصر احمد: ہماری کچہریوں میں یہ ایک عام حقیقت ہے۔ اکثر لوگ سولی پر لٹکا دیئے جاتے ہیں۔ جب کہ انہوں نے قتل ہی نہیں کیا ہوتا۔ کیا کسی کو موردِ الزام نہ بنائیں۔ کسی کو ذمہ دارانہ ٹھہرائیں؟ کیونکہ جج جو ہے اس نے شہادت کی رو سے کیا اور کرنا ہے۔ دیکھیں نہ جی!)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, Sir, I ....*

مرزا ناصر احمد: کیونکہ جو ***Nobody is to blame*** اس واسطے جج ہے اس نے ***Evidence*** کے اوپر کرنا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، دیکھیں ناں جی![72]

***This is a daily thing. When boys get admission, they get domicile certificates or a certificate of permanent residence. I belong to Quetta. Now if I want .......***

(یہ روز کا مشاہدہ ہے۔ جب لڑکے داخلہ لیتے ہیں وہ ڈومیسائل یا مستقل رہائش کا سرٹیفکیٹ حاصل کر لیتے ہیں۔ میں کوئٹہ کا رہنے والا ہوں۔ لیکن اگر میں چاہوں تو......)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***Now I tell you this thing that this thing can never happen in America.... false declaration to secure a seat in one of the educational institutions.***

(مرزا ناصر احمد: میں آپ سے یہ کہتا ہوں کہ امریکہ میں کبھی ایسا ہو ہی نہیں سکتا کہ جھوٹے ڈکلیریشن سے کسی تعلیمی ادارے میں سیٹ مل جائے) تو ہم اپنے آپ کو اتنا ایک ***Extreme example*** بنانے کے لئے اتنا ***Degrade*** کیوں کریں اپنی قوم کے نوجوان کو کہ وہ ایسا کرے گا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی!

***I am giving you an example. I tell you another***

***example. Now, if you think that degrading. For various destricts, in these colleges, some quotas are fixed for backward areas. Now Baluchistan has got about thirty seats in the Dow Medical College. And if people belonging to those areas get from the Deputy Commissioner the certificate of permanent residence and they file a declaration with it that. "I was born there and I am permanently settled in that destrict." On the basis of that they apply for admission. Now, supposing that he makes a false declaration.... and I can assure you Mirza Sahib there are many of them....***

(جناب یحییٰ بختیار: میں نے تو ایک مثال دی تھی۔ دوسری مثال دیتا ہوں۔ اگر آپ سمجھتے ہیں کہ وہ ذلیل کرتی ہے۔ یہاں کے کالجوں میں مختلف اضلاع کے لئے کوٹے مقرر ہوئے ہیں۔ کم ترقی یافتہ طبقے کے لئے۔ کوٹے مقرر ہیں۔ اب بلوچستان کی تین سیٹ ہیں ڈاؤ میڈیکل کالج میں لیکن جو لوگ اس علاقہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ اگر وہ ڈپٹی کمشنر سے مستقل رہائش کا سرٹیفکیٹ حاصل کر لیں اور یہ ڈکلیریشن کریں کہ میں فلاں جگہ پیدا ہوا تھا اور فلاں ضلع کا مستقل رہائشی ہوں تو اس بناء پر وہ داخلے کے لئے درخواست دے گا۔ فرض کریں وہ جھوٹا ڈکلیریشن داخل کرتا ہے اور میں یقین سے کہتا ہوں۔ مرزا صاحب کہ ان میں سے بہت کو......)

***Mirza Nasir Ahmad:* .... and a false certificate is issued to him....** (مرزا ناصر احمد: جھوٹا سرٹیفکیٹ دے دیا جاتا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:* ....for a few rupees....**

(جناب یحییٰ بختیار: چند روپوں کے عوض)

***Mirza Nasir Ahmad:* .... and false certificate has been issued to him ....**

(مرزا ناصر احمد: اور وہ جھوٹا سرٹیفکیٹ دیا گیا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:* Yes.**

(جناب یحییٰ بختیار: جی ہاں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *.... by the District Magistrate ....* (مرزا ناصر احمد: ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ کی طرف سے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *....on the basis of his declaration and oath he gets the certificate and he gets the admission.*

(جناب یحییٰ بختیار: اس لڑکے کے جھوٹے ڈکلیریشن کی بنیاد پر حلف کے بعد اس کو سرٹیفکیٹ مل جاتا ہے اور داخلہ مل جاتا ہے)

[73] ***Mirza Nasir Ahmad:*** *We should condemn his acts ....* (مرزا ناصر احمد: اس کے ان افعال کی مذمت کرنی چاہئے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *I know, but will the Principal of court interfere or not? Or they should enter .....*

(جناب یحییٰ بختیار: جانتا ہوں۔لیکن کیا کورٹ یا پرنسپل اس معاملہ میں مداخلت کریں گے یا وہ......)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *.... because the first depends on the evidence before the court ....*

(مرزا ناصر احمد: یہ منحصر ہے شہادت پر کورٹ کے روبرو)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Yes. So it means that on evidence, if it is found false, the court can interfere?*

(جناب یحییٰ بختیار: ہاں! تو معنی ہوئے کہ شہادت اگر جھوٹی پائی جاتی ہے تو کورٹ مداخلت کرسکتی ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *If the evidence is there, they should decide accordingly.*

(مرزا ناصر احمد: بشرطیکہ شہادت ہے۔ان کو شہادت کی بنیاد پر فیصلہ کرنا چاہئے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *That means ....*

***Mirza Nasir Ahmad:*** *That is obvious.*

(مرزا ناصر احمد: یہ بات ظاہر ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *So, someone has to enquire? You give this right to somebody to enquire into the fact whether this person has made a false declaration or a true declaration?*

(جناب یحییٰ بختیار: تو کوئی نہ کوئی کسی نہ کسی کو حق دے گا تحقیق کرنے کا۔ اس بات میں کہ اس شخص نے جھوٹا ڈکلیریشن دیا ہے یا سچا)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *In some cases, yes.*

(مرزا ناصر احمد: چند صورتوں میں ہاں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Yes?*

(جناب یحییٰ بختیار: ہاں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *In some cases, yes.*

(مرزا ناصر احمد: چند صورتوں میں ہاں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Yes. I do not say in every case. Normally it is not needed.*

(جناب یحییٰ بختیار: میں بھی نہیں کہتا کہ ہر صورت میں۔ بالعموم اس کی ضرورت نہیں پڑتی)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Now, Sir, I am sorry to bother you because you raised a question of fundamental right no.20 and the Constitution has got other fundamental rights also.*

(جناب یحییٰ بختیار: اب جناب میں آپ کو تکلیف دوں گا۔ کیونکہ آپ نے ایک سوال بنیادی حق نمبر ۲۰ کے بارے میں اٹھایا تھا اور دستور میں دیگر بنیادی حقوق بھی ہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *Yes, yes.*

(مرزا ناصر احمد: جی، جی)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Now. Article 18 deals with*

*freedom of trade, profession end it reads:*

[74] *"Subject to such qualification, if any, as may be prescribed by law, every citizen shall have the right to enter upon any lawful profession or occupation and to conduct any lawful trade or business."*

*Now, this is also one of the rights just like freedom or religion, freedom of trade, profession and business.*

(جناب یحییٰ بختیار: دفعہ نمبر۱۸ آزادی تجارت و پیشہ سے متعلق ہے۔ الفاظ یہ ہیں:
''ان قیود کی شرط کے ساتھ اگر کوئی ہوں جو قانون مقرر کرے ہر شہری کو حق حاصل ہوگا کہ وہ کوئی جائز پیشہ یا کام اختیار کرے یا کوئی مجاز تجارت یا بزنس کرے۔''
اب یہ حق بھی ایسا ہی حق ہے جیسے کہ مذہب اختیار کرنے کا حق ہے یا تجارت کاروبار، بزنس کرنے کی آزادی کا حق ہے)

مرزا ناصر احمد: اس کا مطلب یہ ہے کہ اگر کوئی ڈاکٹری کا Profession اختیار کرنا چاہئے اور ڈاکٹری کا اس کے پاس ڈپلومہ نہ ہو تو Law اسے منع کردے۔

جناب یحییٰ بختیار: منع کردے، *Because this is subject to such qulification.* (کیونکہ وہ ان قیود کے ساتھ مشروط ہے)

مرزا ناصر احمد: ہاں ہاں!

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Now, Sir, ....*

(جناب یحییٰ بختیار: اب جناب!......)

***Mirza Nasir Ahmad:** Such very rational, very fundamental ....* (مرزا ناصر احمد: اس قسم کی کوئی معقول یا بنیادی......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Yes.*

(جناب یحییٰ بختیار: جی ہاں!)

***Mirza Nasir Ahmad:** .... qualification we expect from ....* (مرزا ناصر احمد: قسم کی شرائط ہم مانتے ہیں......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** I am just trying ....*

(جناب یحییٰ بختیار: میں صرف بتانا چاہ رہا ہوں)

مرزا ناصر احمد: ہاں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *.... to show that fundamental rights are subject to certain ....*

(جناب یحییٰ بختیار: کہ بنیادی حقوق چند پابندیوں سے مشروط ہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *The fundamental?*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *.... restrictions, some qualification. They are not absolute. Now, Sir....*

(جناب یحییٰ بختیار: کچھ حدود ہیں۔ وہ مطلق العنان نہیں ہیں۔ اب جناب!)

[75] ***Mirza Nasir Ahmad:*** *No, no. That means they are absolute ....* (مرزا ناصر احمد: جی نہیں! وہ قطعاً مطلق ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *But, Sir, ....*

***Mirza Nasir Ahmad:*** *.... because these exceptions only prove that the rule, these exceptions you mentioned here only, prove that the rule is absolute.*

(مرزا ناصر احمد: کیونکہ یہ مستثنیات صرف ضابطہ کو ثابت کرتی ہیں۔ لیکن جو مستثنیات یہاں مذکور ہیں وہ ثابت کرتی ہیں کہ ضابطہ مطلق کی حیثیت رکھتا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Sir, thousands of persons are not qualified; a few hundred are qualified. Only qualified can practise. So this is no exception to prove the rule. This a very strict qualification ....*

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! ہزاروں لوگ مستند نہیں ہوتے۔ چند سو مستند ہوتے ہیں صرف مستند شخص ہی پریکٹس کر سکتا ہے تو ضابطہ کو ثابت کرنے کے لئے یہ کوئی استثناء نہ ہوا۔ یہ قطعاً سخت شرط ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *All right, let us ....*

(مرزا ناصر احمد: ٹھیک ہے چلئے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *.... on medicine.*

***Mirza Nasir Ahmad:*** *.... not quarrel over these trifles.* (مرزا ناصر احمد: ان چھوٹی چھوٹی باتوں میں نہ الجھیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Sir, now the next point is that the trade, it says, or business or profession is a any lawful proession, occupation or to conduct any lawful trade or business. Now, the trade and business is lawful to begin with.*

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! اب اگلا پوائنٹ ہے تجارت، بزنس، پیشہ۔ کیا ناجائز طریق ایک جائز کاروبار کے چلانے کے لئے صحیح ہے۔ تجارت، بزنس شروع کرنا بالکل قانونی بات ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *Yes.*

(مرزا ناصر احمد: جی ہاں!)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Now, if I start smuggling, I cannot say that this is my fundamental right?*

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! اگر میں سمگلنگ شروع کردوں تو میں نہیں کہہ سکتا کہ یہ میرا بنیادی حق ہے)

مرزا ناصر احمد: اس سے زیادہ اچھی مثال ہے جو انڈسٹری نیشنلائز ہوگئی ہے۔ اگر وہ کوئی چالاکی سے انڈسٹری Establish کرنا چاہیں تو وہ Illegal (غیر قانونی) ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *But, apart from that.... Sir, I am going into a different field now.... even those trades which are lawful are subject ....*

(جناب یحییٰ بختیار: علاوہ ازیں جناب! میں دوسری اور مختلف تجارتوں کا ذکر کرتا ہوں۔ اگر وہ تمام کاروبار جو قانون میں مجاز ہیں اور مشروط......)

[76]***Mirza Nasir Ahmad:*** *They have their own moral code.*

(مرزا ناصر احمد: ہر کاروبار کے اپنے چھوٹے چھوٹے مورال کوڈ ہوتے ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No under the law because the law can make any trade legal or illegal. Now, selling of soap or selling of cars or selling sweats, these are lawful trades in our country at the moment. Now, Sir, you know there is a well known company.... Lever Brothers. They sell soap under the label of Lux, one of them sunlight.*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں قانون کی زد سے کوئی باہر نہیں چھوٹا یا بڑا۔ اگر قانون کسی کاروبار کو غیر قانونی قرار دیتا ہے یا قانونی قرار دیتا ہے مثلاً صابن کا بیچنا، کاروں کا بیچنا، مٹھائیوں کا بیچنا۔ یہ سب ہمارے ملک میں آجکل قانونی کاروبار ہیں۔ مثلاً لیور برادرز ایک کمپنی ہے اور یہ صابن بیچتے ہیں۔ مختلف برانڈ نام میں مثلاً لکس، سن لائٹ وغیرہ)

***Mirza Nasir Ahmad:** Yes.*

(مرزا ناصر احمد: جی ہاں!)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Now Sir, supposing I start business and call myself.... because everybody is free to call his business with any name, there is no restriction....*

(جناب یحییٰ بختیار: اب بالفرض میں ایک کاروبار شروع کرتا ہوں اور چونکہ ہر شخص کو اجازت ہے کہ وہ اپنے بزنس کا کوئی نام رکھے تو کیا پابندی ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** There is restriction.*

(مرزا ناصر احمد: ہے نہ پابندی)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** That is another law. Under the fundamental rights ....*

(جناب یحییٰ بختیار: لیکن اس کے ساتھ ایک اور قانون ہے اور وہ ہے بنیادی حقوق کا ضابطہ)

***Mirza Nasir Ahmad:** In the fundamental rights there is a restriction because this law.... the Constitution.... was framed for the honest people of Pakistan.*

(مرزا ناصر احمد: بنیادی حقوق کے ضابطہ میں ایک پابندی ہے نہ۔ کیونکہ یہ قانون یہ دستور ایماندار پاکستانیوں کے لئے بنایا گیا تھا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Honest people?***

(جناب یحییٰ بختیار: ایماندار آدمی؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***Yes, that is understood, you know.***

(مرزا ناصر احمد: جی ہاں! ظاہر ہے ایمانداروں کے لئے بنایا گیا آپ جانتے ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***No, no. Supposing I say, Sir, I start business and I call myself Lever Brothers and I also produce soap and call it Lux soap, similar label, similar wraping ....***

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں۔ میں کہتا ہوں کہ فرض کریں میں ایک کاروبار شروع کرتا ہوں جس کا نام لیور برادرز رکھتا ہوں اور صابن کا کارخانہ لگا کر صابن کا نام لکس وغیرہ رکھتا ہوں اور ویسا ہی لیبل اور ویسا ہی اوپر کا کاغذ......)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***Has there been an example of this?*** (مرزا ناصر احمد: کہیں اس کی کوئی مثال ہے کہ ایسا ہوا ہو؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Yes.***

(جناب یحییٰ بختیار: جی ہاں!)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***There is?***

(مرزا ناصر احمد: یہاں ہے؟)

[77] ***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Yes, yes.***

(جناب یحییٰ بختیار: جی ہاں، جی ہاں!)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***So, I am asking this that we should be very careful.***

(مرزا ناصر احمد: اس لئے تو ہم کو (نقالوں) سے ہوشیار رہنا چاہئے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***That is why I am giving***

*you a concrete example.*

(جناب یحییٰ بختیار: میں نے تو آپ کو ایک محسوس نوعیت کی مثال دی ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *Yes.*

(مرزا ناصر احمد: جی ہاں!)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Now, Sir, if I start selling soap in the name of Lever Brothers under their label....*

(جناب یحییٰ بختیار: اگر میں لیور برادرز کے نام پر صابن بیچنا شروع کر دوں ان کا لیبل لگا کر)

مرزا ناصر احمد: ہوں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *.... can the Lever Brothers go to court or not?*

(جناب یحییٰ بختیار: کیا لیور برادرز میرے خلاف کورٹ میں جائیں گے یا نہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *They should.*

(مرزا ناصر احمد: ان کو جانا چاہئے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *And what will the court say? Change the label, change the label, change your name?*

(جناب یحییٰ بختیار: پھر کورٹ کیا کہے گا۔ لیبل تبدیل کرے گا، نام تبدیل کرے گا؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *The court would decide on the evidence.* (مرزا ناصر احمد: کورٹ شہادت پر فیصلہ دے گا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Yes. Let us say Lever Brothers are already there.*

(جناب یحییٰ بختیار: جی ہاں! چلئے لیور برادرز والے موجود ہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ہاں *if, the evidence proves it, yes.* (مرزا ناصر احمد: اگر شہادت سے ثابت ہو جائے تو ٹھیک ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *They are a firm or reputation for years. They have built up a reputation. That is*

*when you say that so and so is "Kafir" or any member of your community says that so, what is the impression it given to the ordinary Muslims, ordinary followers of yours or ordinary public? That he is outside the pale of Islam? Or he still remains in the folds of Islam?*

157

(جناب یحییٰ بختیار: میں آپ سے یہ پوچھتا ہوں جناب کہ چونکہ ہماری سوسائٹی میں یہ لفظ کافر اتنا کچھ کہا گیا ہے اور آپ عالم شخص ہیں۔ آپ کا اپنا بھی مفہوم ہوگا تو ہم چاہتے ہیں کہ آپ ہمارے لئے وضاحت کریں کہ جب آپ کہتے ہیں یا آپ کی جماعت کا کوئی آدمی کہتا ہے کہ فلاں فلاں کافر ہے تو آپ کے کہنے کا ایک عام مسلمان پر کیا تاثر پیدا ہوگا یا آپ کے اپنے پیرو یا عام پبلک کیا تاثر قبول کرے گی کہ وہ شخص دائرہ اسلام سے باہر ہے یا وہ اب بھی اسلام کی حد بندی میں ہے)

مرزا ناصر احمد: بات یہ ہے کہ جہاں تک میرا حافظہ مجھے کام دیتا ہے۔ میں نے اپنے زمانہ خلافت میں کبھی یہ لفظ استعمال ہی نہیں کیا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، آپ کی مثال میں نہیں کہہ رہا جی۔

مرزا ناصر احمد: نو سال میں ہوا ہی نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، آپ کے زمانہ میں میں نہیں کہہ رہا، آپ کی کمیونٹی کا میں نے کہا کہ اگر احمدیہ کمیونٹی کے کسی...... آپ کے والد صاحب نے اگر فرض کرو کیا ہو۔ *He was also the Head of Ahmadiyya Community.* (وہ بھی احمدیہ فرقے کے سربراہ تھے)

مرزا ناصر احمد: ہاں! وہ ۱۹۵۸ء سے پہلے اگر کسی وقت کیا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں۔ *I am just asking, Sir.* (میں جناب صرف پوچھ رہا ہوں)

مرزا ناصر احمد: ہوں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Your father was also the Imam before you.*

(جناب یحییٰ بختیار: آپ کے والد بھی تو امام تھے آپ سے پہلے)

*1irza Nasir Ahmad: He was Khalifa-ul-Masih Sani.*

(مرزا ناصر احمد: وہ خلیفۃ المسیح الثانی تھے)

اب میں ''امام'' کا لفظ نہیں استعمال کروں گا، غلط فہمی ہوگی پیدا۔

***. Yahya Bakhtiar:*** نہیں، نہیں *I am just Saying beca.u.e it was just your.....*

(جناب یحییٰ بختیار: میں تو اس لئے کہہ رہا تھا کیونکہ آپ......)

مرزا ناصر احمد: ہاں! نہیں، ٹھیک ہے، ہاں!

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Now, supposing Mirza Bashir-ud-Din Mahmood Ahmad as "Khalifa-e-Sani Ahmediyya.....*

(جناب یحییٰ بختیار: فرض کریں مرزا بشیر الدین محمود احمد خلیفہ ثانی احمدیہ ہیں......)

مرزا ناصر احمد: جب ہم استعمال......

[158] ***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *....Or....*

(جناب یحییٰ بختیار: ......یا......)

مرزا ناصر احمد: ہاں! ٹھیک ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *.... even Mirza Ghulam Ahmad as the founder.....*

(جناب یحییٰ بختیار: مرزا غلام احمد بحیثیت بانی......)

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں!

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *.... of Ahmadiyya Movement....*

(جناب یحییٰ بختیار: ......احمدیہ تحریک کے......)

مرزا ناصر احمد: اس کا مطلب اس کے علاوہ کچھ نہیں کہ ان کے بعض کام ہمارے نزدیک ایسے ہیں جو اللہ تعالیٰ کو پیارے نہیں......

جناب یحییٰ بختیار: یعنی وہ مسلمان پھر بھی رہتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: وہ قابل مواخذہ ہیں اللہ تعالیٰ کے نزدیک۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، پھر بھی وہ مسلمان رہتے ہیں یا نہیں؟

مرزا ناصر احمد: اگر پانچ ارکان اسلام کے علاوہ باقی جو تعلیم ہے اور احکام قرآنی ہیں، ان کو چھوڑ کے یا خود ان پانچ پر عمل نہ کر کے بھی مسلمان رہتا ہے۔ جیسا کہ عام محاورہ ہے ہمارا...... یہ میں اعتراض نہیں کسی پر کر رہا، بات بتا رہا ہوں...... پھر وہ ایک Sense میں مسلمان رہتے ہیں، ایک میں نہیں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Sir, I am sorry, I have not explained my position. Now I could be a "Gunahgar" (گنہگار) Muslim:*

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! مجھے افسوس ہے کہ میں نے اپنی پوزیشن کی وضاحت نہیں کی۔ میں ایک گنہگار مسلم ہو سکتا ہوں)

''آخر گنہگار ہوں کافر نہیں ہوں میں۔''

*Ghalib says this: it has got a particular meaning. I am a Muslim, I may commit a hundred and one sins, but when do I become a Kafir? If I refuse to accept Mirza Ghulam Ahmad as a Nabi, will I be a Kafir according to you or a "Gunahgar"?*

159

(جو غالب نے کہا اس کے ایک خاص معنی ہیں۔ میں ایک مسلمان ہوں ایک سو ایک گناہ کر لوں۔ لیکن میں کافر نہ بنوں گا۔ تو اگر میں مرزا غلام احمد کو نبی نہ مانوں تو کیا میں آپ کی نظر سے گنہگار ہوں یا کافر)

## (مرزا قادیانی کا منکر؟)

مرزا ناصر احمد: وہ تو میں نے بتایا تھا کہ جو مرزا غلام احمد (قادیانی) کا منکر ہے۔ وہ منکر ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: دیکھیں......

مرزا ناصر احمد: اور 'کفر' کا لفظ جو ہے ناں، ایک اس کے لغوی معنی ہیں جس کے معنی

ہیں انکار کرنا تو جو نہیں مانتا اس کو آپ کیسے کہہ دیں......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں،......

مرزا ناصر احمد: ......کہ مانتا ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: دیکھیں! مرزا صاحب! مرزا غلام احمد (قادیانی) گزرے ہیں۔ لوگوں نے ان کو دیکھا ہے۔ ان کی **Existence** (وجود) سے تو کوئی انکار نہیں کر سکتا۔ اگر میں کہوں کہ اس وقت شام نہیں ہے۔ میں منکر ہو گیا اس بات سے؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، نہیں ہوگا۔ آپ کی نبوت سے منکر۔

جناب یحییٰ بختیار: تو مطلب یہ ہے کہ ان کی نبوت سے؟ جو ان کو نہیں مانتا؟

مرزا ناصر احمد: جو ان کو نہیں مانتا، نہیں مانتا۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی۔

مرزا ناصر احمد: تو اس کے متعلق نہیں کہہ سکتے کہ وہ مانتا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: تو اس کو، **Ordinary** (عام) مسلمان کو اگر آپ کہیں کہ جو نہیں مانتا وہ کافر ہے۔ کیا مطلب ہے، **Impression** دیتے ہیں آپ؟

مرزا ناصر احمد: میں نے تو کبھی کہا نہیں۔ مجھے نہیں پتہ کیا **Impression** لیتے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، ''آپ'' سے ***I do not mean particularly you. Ahmediyah community members.... If they dub a person who*** [160] ***does not accept Mirza Ghulam Ahmad as a Prophet and a Nabi, do you .....*** (میرا مطلب خاص طور پر آپ سے نہیں ہے۔ مثلاً احمدیہ جماعت ہے۔ اگر ایک شخص مرزا غلام احمد کو رسول یا نبی نہیں تسلیم کرتا تو کیا آپ......)

مرزا ناصر احمد: بات یہ ہے کہ یہ جو ہے ناں کفر کا مسئلہ، اس طرح حل نہیں ہوگا......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی، میں مسئلہ حل نہیں کر رہا......

مرزا ناصر احمد: نہیں، مسئلہ ہی حل کرنا ہے ناں ہم نے یہاں بیٹھ کے، مشورے سے، آپس میں تبادلہ خیال کر کے۔ تمام فرقوں نے جو فتاویٰ کفر دیئے ہیں وہ سامنے رکھیں، پھر ہم سر جوڑیں سارے، ***Not Necessarily here on this forum....***

***Mr. Yahya Bakhtiar: No, I agree with you, but I am asking you a simple question, that when you call***

***someone Kafir. 'آپ کہتے ہیں کہ وہ سیاسی کافر ہے' you don't mean in this sense that he is outside the pale of Islam? Or do you say that he is outside the pale of Islam? I am asking a simple question.***

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں میں آپ کے ساتھ متفق ہوں۔ میں تو ایک سیدھا سادھا سوال کر رہا ہوں کہ جب آپ کسی کو کافر کہتے ہیں۔ جب آپ اس کو سیاسی کافر کہتے ہیں تو آپ کا یہ مطلب نہیں ہوتا کہ وہ دائرہ اسلام سے باہر ہے یا آپ کہتے ہیں کہ باہر ہے۔ یہ سیدھا سوال ہے)

مرزا ناصر احمد: ایک معنی میں وہ ہے، ایک معنی میں نہیں ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: اگر ایک آدمی کو آپ کہتے ہیں کہ یہ مرزا غلام احمد صاحب کو نبی نہیں مانتا۔ اس لئے وہ کافر ہے اور سیاسی کافر ہے۔ تو سیاسی کافر کے پیچھے نماز پڑھنے میں تو کوئی حرج نہیں ہے؟ اگر مذہبی، اسلامی کافر ہو تب نماز نہیں پڑھنی چاہئے۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں! نماز کا مسئلہ تو ایک علیحدہ مسئلہ ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں، میں ایک مثال دے رہا ہوں۔ میں ایک مثال دے رہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: نماز کا جو ہے ناں پڑھنے کا یا نہ پڑھنے کا سوال، وہ یہ ہے کہ ایک فرقہ اعلان کرتا ہے کہ ہمارے پیچھے تو نماز پڑھ ہی نہیں سکتے۔

جناب یحییٰ بختیار: اسی واسطے کہتے ہیں کہ وہ کافر ہے؟

[161] مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔ ہمارے پیچھے۔ مثلاً جماعت احمدیہ کے متعلق کہے اگر، اگر مثلاً دیوبندی حضرات یہ فرمائیں کہ جماعت احمدیہ کا کوئی فرد ہمارے پیچھے نماز نہیں پڑھ سکتا تو جماعت احمدیہ کے کسی فرد کو ان کے پیچھے فتنہ سے بچنے کی خاطر اور علاقے کو فتنہ سے بچانے کی خاطر نماز نہیں پڑھنی چاہئے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، وہ ٹھیک ہے، آپ درست فرما رہے ہیں۔ میں یہ پوچھ رہا ہوں کہ آپ کے عقیدے کے مطابق۔ اگر ایک شخص کو آپ کافر کہیں کہ چونکہ وہ مرزا غلام احمد صاحب کو نبی نہیں مانتا......

مرزا ناصر احمد: ہمارے نزدیک وہ قابل مواخذہ ہے اور جو شخص اللہ تعالیٰ کا حکم نہیں مانتا وہ قابل مواخذہ ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: تو وہ کافر اس *Sense* (معنی) میں ہے کہ وہ اسلام کے دائرہ سے باہر ہے؟

مرزا ناصر احمد: وہ کافر اس *Sense* (معنی) میں ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کا مواخذہ کرے گا اور وہ انکار کرتا ہے، کفر کے لغوی معنوں کے لحاظ سے وہ انکار کر رہا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: اگر ایک مسلمان حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نہیں مانتا تو وہ کافر ہو جاتا ہے......

مرزا ناصر احمد: اگر ایک مسلمان......

جناب یحییٰ بختیار: ......کہ اللہ کا نبی تھا وہ، وہ سچا نبی تھا......

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں! وہ منکر ہو جائے گا خدا تعالیٰ کے حکم کا۔

جناب یحییٰ بختیار: ......تو وہ کافر ہوتا ہے کہ نہیں، *Ordinary Sense* (عام معنی) میں، جو مسلمان سمجھتے ہیں، جو میرے جیسے لوگ، جو سادہ لوگ سمجھتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: ناں، ناں، ناں! اس سے بڑھ کے۔ اگر قرآن کریم نے یہ فرمایا ہے کہ مسلمان ہونے کے لئے شرط ہے...... جیسا کہ فرمایا ہے بہت جگہ تمام انبیاء پر ایمان لانا تو جو تمام[162] انبیاء پر ایمان نہیں لاتا وہ قرآنی محاورہ کے مطابق کافر ہو جاتا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: اسلام کے دائرہ سے خارج ہو گیا پھر؟

مرزا ناصر احمد: ''اسلام کے دائرہ سے خارج'' میں نے قرآن کریم میں کہیں نہیں پڑھا محاورہ۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں! آپ جب استعمال کرتے ہیں اس محاورے کو تو کس *Sense* (معنی) میں استعمال کرتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: یعنی، میں ذاتی......

جناب یحییٰ بختیار: آپ کی جماعت؟

مرزا ناصر احمد: ......طور پر تو کرتا ہی نہیں......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں......

مرزا ناصر احمد: ......جماعت کو، جو اگر کسی نے پیچھے کیا......

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Not necessarily even*

مسلمان علماء کہتے ہیں جی (ضروری نہیں بلکہ احمدیہ جماعت) *Ahmadiyah Jamaat.*
کہ "دائرہ اسلام سے خارج ہے" *When we normally....*

مرزا ناصر احمد: ہاں! وہ دائرہ اسلام سے خارج۔ میرے نزدیک...... وہ پتہ نہیں مجھ سے تو *Agree* (اتفاق) کریں یا نہ...... میرے نزدیک صرف یہ ہے کہ قیامت والے دن مرنے کے بعد قابل مواخذہ ہوں گے۔

جناب یحییٰ بختیار: قابل مواخذہ تو کافر بھی ہوں گے اور گنہگار بھی ہوں گے......

مرزا ناصر احمد: اب یہ قابل مواخذہ کی......

جناب یحییٰ بختیار: آپ کس کیٹگری میں ان کو رکھتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: قابل مواخذہ کی کیٹگری میں۔

[163] جناب یحییٰ بختیار: یعنی دو کیٹگریز ہیں؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، دونوں قابل مواخذہ کی کیٹگری میں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، ان کو ہم کس کیٹگری میں رکھیں؟ گنہگار کی یا کافر کی؟ دونوں قابل......

مرزا ناصر احمد: نہیں، جو کافر ہے ہی گنہگار، جو خدا تعالیٰ کا حکم نہیں مانتا اور کسی نبی کا انکار کرتا ہے، آپ کے خیال میں وہ گنہگار تو نہیں ہے مگر کافر ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب! مرزا صاحب! ہر ایک گنہگار کافر نہیں، *But* (لیکن) ہر ایک کافر گنہگار ہے۔

مرزا ناصر احمد: ہر ایک کافر گنہگار ہے۔ اس واسطے بہتر یہ ہے کہ لفظ ہم "گنہگار" استعمال کرتے۔ ہاں! ٹھیک ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***That is what I say that in which category will you put a person who does not accept Mirza Ghulam Ahmad as a Nabi? As a Gunahgar or as a Kafir?***

(جناب یحییٰ بختیار: تو یہی میں پوچھتا ہوں کہ کس درجے میں رکھو گے اس شخص کو جو مرزا غلام احمد کو نبی تسلیم نہیں کرتا۔ گنہگار ہے یا کافر)

مرزا ناصر احمد: اگر سارے کافر گنہگار ہیں تو وہ گنہگار کی کیٹگری میں آ گیا۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ ہر حالت میں ہو گیا۔ پھر گنہگار کی دوسری کیٹگری یہ ہے کہ ایک کو کم سزا، ایک کو زیادہ سزا......

مرزا ناصر احمد: وہ تو......

جناب یحییٰ بختیار: اس واسطے میں کہہ رہا ہوں......

مرزا ناصر احمد: سزا دینا میرا اور کسی انسان کا کام نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی! بات یہ ہوتی ہے کہ......

مرزا ناصر احمد: اللہ تعالیٰ آپ ہی فیصلہ کرے گا۔

164 جناب یحییٰ بختیار: یہ کہتے ہیں کہ جو گنہگار ہے وہ تھوڑی دیر جہنم کے بعد پھر بہشت میں جا سکتا ہے۔ لیکن کافر نہیں جا سکتا۔ ***He is condemned for ever; that is what they say.***

مرزا ناصر احمد: نہیں، اسی لئے یہ اختلافی مسئلہ ہو گیا۔ ہمارے نزدیک ***Forever*** ہے ہی نہیں جہنم۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: Even for Kafir?***

مرزا ناصر احمد: ہیں جی؟

***Mr. Yahya Bakhtiar: Even for Kafir it is not?***

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، ہمارے نزدیک جہنم ہمیشہ کی ہے ہی نہیں۔ بلکہ حدیث میں آیا ہے کہ ایک وقت ایسا آئے گا جہنم پر جب اس کے اندر کوئی بھی نہیں ہوگا...... وہ تمثیلی زبان میں...... کہ دروازے اس کے یوں ہل رہے ہوں گے، کھلے نہ کوئی پہرے دار، نہ کنڈیاں، نہ کچھ۔

جناب یحییٰ بختیار: قرآن شریف کے مطابق کافر دائرہ اسلام سے خارج شمار ہوتا ہے یا......

مرزا ناصر احمد: قرآن کریم نے "دائرہ اسلام سے خارج" کا محاورہ استعمال ہی نہیں کیا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، امت سے؟ امت میں شمار ہوتا ہے کہ نہیں ہوتا وہ؟

مرزا ناصر احمد: قرآن کریم کی رو سے "دائرہ اسلام سے خارج" کا محاورہ ہے ہی نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، امت میں وہ رہتا ہے؟ مسلمان رہتا ہے کہ نہیں، جو کفر کرے؟

مرزا ناصر احمد: قرآن کریم نے تین کیٹگریز بیان کی ہیں، شروع میں ہی سورۂ بقرہ کے..... ایک مؤمن، ایک کافر، ایک منافق اور منافق کو کافر سے زیادہ گنہگار بتایا ہے۔ حدیث نے: ان المنفقین فی الدرك الاسفل من النار[165] قرآن کریم نے، قرآن کریم نے اور باوجود اس کے کہ کافر سے بڑا گنہگار ہے۔ اس کو مسلمان کے دائرہ کے اندر شامل کیا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب!......

مرزا ناصر احمد: ''کفر'' کے متعلق حدیث میں، احادیث میں آتا ہے: کفر دون کفر تو کفر کفر میں بڑا فرق ہے۔ تو جس کو ہم ''کفر'' کہتے ہیں وہ ایک قسم کا کفر نہیں ہے سارا اور ہم یہ فرق کریں گے۔ جو ''دائرہ اسلام'' آپ نے لفظ استعمال کیا ہے۔ ہم کہتے ہیں کہ ملت سے خارج ہوتا ہے یا نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: ملت سے۔

مرزا ناصر احمد: ملت سے۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں، وہی میں پوچھ رہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: امت محمدیہؐ سے۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں۔

مرزا ناصر احمد: کلمہ طیبہ کا انکار کرے کوئی شخص، تو وہ ملت اسلامیہ سے خارج ہو جاتا ہے، امت مسلمہ میں نہیں رہتا۔ لیکن جو بدعقیدگیاں ہیں دوسری، کمزوریاں ہیں، گنہگار ہے، انسان بڑا کمزور ہے، میں بھی، آپ بھی، اللہ محفوظ رکھے ہمیں، تو اس کو ابن تیمیہ یہ کہتے ہیں: الکفر کفران احدھما ینقل عن الملة والاخر لا عن الملة[166] ایک کفر ہے جو ملت سے خارج کر دیتا ہے، اور دوسرا کفر ہے جو ملت سے خارج نہیں کرتا۔ جو کلمہ طیبہ کا ہے انکار، وہ ملت سے خارج کر دیتا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: جو مرزا غلام احمد کی نبوت سے انکار کرتا ہے وہ خارج ہے؟

مرزا ناصر احمد: وہ ملت سے خارج نہیں کرتا۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ ملت سے خارج نہیں کرتا؟

مرزا ناصر احمد: وہ کلمہ طیبہ سے انکار نہیں ہے ناں اس کا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں یہ پوچھ رہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں! یہ ٹھیک ہے، وہ ملت سے خارج نہیں کرتا۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ آپ کی جو Writings (تحریریں) ہیں، یہ ساری، یا بہت سی جو منیر انکوائری کورٹ تھی اس کے سامنے بھی پیش کی گئیں اور آپ کا Interpretation بھی پیش کیا گیا......

مرزا ناصر احمد: جی۔

**(ہائیکورٹ رپورٹ کے مطابق آپ مسلمانوں کواسلام سے خارج سمجھتے ہیں)**

جناب یحییٰ بختیار: ان کی یہ Finding تھی کہ آپ کی Writing سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ *You consider other Muslims outside the pale of Islam.* (کہ آپ دیگر مسلمانوں کو دائرہ اسلام سے خارج سمجھتے ہیں)

مرزا ناصر احمد: کس کی Opinion تھی؟

جناب یحییٰ بختیار: منیر کی یہ Finding ہے۔

مرزا ناصر احمد: ہاں! منیر صاحب کی یہ Findings (نتائج) ہے۔ ان کی اس کے علاوہ اور بھی بہت سی Findings (نتائج) ہیں۔ اگر ان کی Findings کے اوپر اعتبار کرنا ہے......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں،......

مرزا ناصر احمد: ......تو ساروں کو لینا چاہئے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، بات یہ ہے جی کہ ایک عدالت کے سامنے جو شہادت جاتی ہے، ریکارڈ جاتا ہے، آرگومنٹس ہوتی ہیں، پھر وہ کسی نتیجے پر پہنچتے ہیں۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، میرا مطلب یہ ہے......

[167] جناب یحییٰ بختیار: میں یہ نہیں کہتا کہ *This is binding on the Assembly, on me or on you; but this has got its own value.*

(یہ پابندی ہے اسمبلی پر میرے اوپر یا آپ کے اوپر مگر اس کی بھی اپنی ایک قدر و قیمت ہے)

مرزا ناصر احمد: (اپنے وفد کے ایک رکن سے) کہاں ہے وہ منیر کی رپورٹ؟

*Mr. Yahya Bakhtiar: Page 199.*

(جناب یحییٰ بختیار: صفحہ ۱۹۹)

مرزا ناصر احمد: میرا مطلب صرف یہ ہے کہ منیر کی انکوائری میں یہ بھی ہے کہ اگر علماء کے فتاویٰ کو دیکھا جائے اور ان بیانوں کو سامنے رکھا جائے جو وہاں دیئے گئے ہیں تو کوئی شخص بھی مسلمان نہیں رہتا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، وہ تو ٹھیک ہے جی، وہ ٹھیک ہے۔ میں آپ سے یہ پوچھ رہا ہوں کہ اس پوائنٹ پر ان کی، *Finding* آپ......

مرزا ناصر احمد: کون سا صفحہ ہے؟

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Page 199. The Report says Sir, that:*

*"On the question whether the Ahmadis consider the other Muslamans to be Kafirs in the sense of their being outside the pale of Islam, the position taken before us is that such persons are not Kafirs and that the word "Kufr" when used in the literature of the Ahmadis in respect of such persons, is used in the sense of Minor hereby and that it was never intended to convey that such persons were outside the pale of Islam. We have seen the previous pronouncement of Ahmadis on this subject, which are numerous and to us they do not seem to be capable of any other interpretation than this that people who do not believe in Mirza Ghulam Ahmad are outside the pale of Islam. It is now stated that Musalamans, who do not accept the claim of Mamoor-min-Allah, after the Holy Prophet, are not deniers of Allah and the Prophet are, therefore, still within Ummat. This is in no way inconsistent with the previous announcement that the other Musalmans are Kafirs. In fact,*

168

***these words indirectly reaffirm the previous conviction that such persons are Musalmans only in the sense that they belong to the Prophet's Ummat and as such are entitled to be treated as members of Muslim society (Muashira). This is very different from saying taht they are Musalmans and not Kafirs."***

(جناب یحییٰ بختیار: صفحہ نمبر:۱۹۹، رپورٹ کہتی ہے۔ جناب: ''اس سوال پر کہ کیا احمدی لوگ دوسرے مسلمانوں کو کافر اس معنی میں خیال کرتے ہیں کہ وہ دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ اس سلسلہ میں ہمارے سامنے یہ پوزیشن اختیار کی گئی کہ ایسے لوگ کافر نہیں ہیں اور یہ کہ لفظ کفر، جب احمدیوں کے لٹریچر میں ایسے لوگوں کے لئے استعمال ہوتا ہے تو اس سے یہ مطلب بھی نہیں لیا گیا کہ ایسے لوگ دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ اس موضوع پر ہم نے احمدیوں کے پہلے والے باضابطہ اعلان دیکھے ہیں جو بہت سے ہیں اور ہماری نظر میں ان کا کوئی اور مفہوم نہیں نکلتا سوائے اس کے کہ جو لوگ مرزا غلام احمد میں اعتقاد نہیں رکھتے۔ وہ دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ لیکن اب یہ کہا جا رہا ہے کہ وہ مسلمان جو نبی پاک ﷺ کے بعد کسی شخص کا دعویٰ مامور من اللہ کو نہیں تسلیم کرتے۔ وہ منکر خدا اور نبی ﷺ نہیں ہیں اور وہ امت کے اندر ہیں۔ یہ بات کسی طور پر بھی متضاد نہیں ہے۔ پہلے والے اعلانات سے کہ دیگر مسلمان کافر نہیں ہیں۔ درحقیقت یہ الفاظ بالواسطہ اس اعتقاد کو یقین بخشتے ہیں کہ ایسے لوگ اس معنی میں مسلمان ہیں کہ وہ نبی ﷺ کی امت سے متعلق ہیں اور اس لئے مسلم سوسائٹی معاشرہ کے رکن ٹھہرائے جانے کے مستحق ہیں۔ یہ بات بالکل مختلف ہے۔ اس کہنے سے کہ وہ مسلمان نہیں بلکہ کافر ہیں۔'')

مرزا ناصر احمد: ہاں جی۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***This is exactly the same; you have explained the same position as explained they....***

(جناب یحییٰ بختیار: اسی صورتحال کو بعینہ آپ نے واضح کیا ہے)

مرزا ناصر احمد: یہ جسٹس منیر صاحب کی یہ رائے ہے......

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی۔

مرزا ناصر احمد: ......ہم نہیں اس سے *Agree* (اتفاق) کرتے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** And Sir, while we are on this subject, will you kindly make a distinction between a political Muslim and a non-political Muslim, I mean very briefly.*

(جناب یحییٰ بختیار: اور جناب اب جب کہ اس موضوع پر بات چل رہی ہے۔ براہ کرم! آپ فرق واضح کریں۔ مختصر طور پر ایک سیاسی مسلمان میں اور ایک غیر سیاسی مسلمان میں)

مرزا ناصر احمد: پہلی بات تو یہ ہے کہ میرے ذہن میں پولیٹیکل، جب انگریزی میں ہم بولیں......

جناب یحییٰ بختیار: سر! ''سیاسی'' آپ نے فرمایا تھا، میں اس واسطے کہہ رہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں! یعنی سیاسی تعریف مسلمان کی جو ہے، وہ یہ ہے کہ وہ اللہ پر ایمان رکھتا ہو، کلمہ شہادت...... لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ ...... اور دیگر چار ارکان اسلام پر ایمان لاتا ہو، اور نبی اکرم ﷺ کی بخاری کی حدیث ہے کہ جس نے ہمارے قبلے کی طرف منہ کیا اور ہمارا ذبیحہ کھایا وہ سیاسی طور پر...... فی ذمة اللہ و ذمة الرسولہ ...... ہے۔ یہ ہے سیاسی[169] Protection کہ وہ سیاسی معانی میں مسلمان شمار ہوگا۔ یہ ہے سیاسی مسلمان...... فی ذمة اللہ و ذمة الرسولہ کا قریباً لفظی ترجمہ بنتا ہے...... سیاسی مسلمان۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے اور ایک وہ مسلمان ہے کہ جو خدا تعالیٰ کے نزدیک، بعض بندوں کا جو علم ہے۔ اس کے مطابق قابل مواخذہ بن جاتا ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ بعض اعمال کو پسند نہیں کرتا اور عام حالات میں ویسے تو یہ ہے کہ......

جناب یحییٰ بختیار: یہ ***Definition*** (تعریف) دوسرے مسلمانوں پر بھی ***Apply*** (لاگو) ہوتی ہے؟

مرزا ناصر احمد: نہیں جی۔

جناب یحییٰ بختیار: ایک ***Ordinary*** مسلمان آپ ***Define*** کریں گے؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، وہ احمدی پر بھی ***Apply*** ہوتی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں۔ میں نے کہا کسی مسلمان پر بھی ***Apply*** ہوگی جو سیاسی ***Definition*** آپ نے دی ہے؟

مرزا ناصر احمد: جو سیاسی ***Definition*** ہے وہ ہر مسلمان پر......

جناب یحییٰ بختیار: ......***Apply*** ہوگی؟

مرزا ناصر احمد: ہاں!

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں نے کہا **Distinction** دونوں میں کیا ہوا؟

مرزا ناصر احمد: ہاں! وہ ہر پر ہوگی اور یہ جو ہے اس میں ہمارا اختلاف ہے......
بہتر (۷۲) فرقوں کا اور جماعت کا اور یہ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک قابل مواخذہ ہے۔ ایک گروہ کہتا ہے، فرقہ کہتا ہے کہ یہ عقائد خدا تعالیٰ کو پسند نہیں۔ دوسرا کہتا ہے...... یہ دوسرا گروپ جو ہے عقائد کا...... یہ خدا تعالیٰ کو پسند نہیں اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک قابل مواخذہ ہے۔ اللہ تعالیٰ مواخذہ کرے گا یا نہیں، وہ نہیں سوال یہاں۔

جناب یحییٰ بختیار: احمدیہ جماعت میں بھی کوئی سیاسی مسلمان ہے؟

[170]

مرزا ناصر احمد: ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: احمدیہ جماعت میں سیاسی مسلمان ہیں؟

مرزا ناصر احمد: سیاسی مسلمان۔

جناب یحییٰ بختیار: آپ جس طرح **Define** کر رہے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: سارے احمدی، سارے دیوبندی، سارے بریلوی، سیاسی تعریف کے لحاظ سے مسلمان بنتے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: اور جو سیاسی مسلمان کے علاوہ **What is** اس کی کیا **Over and above that, more to be added to be something more than** سیاسی مسلمان؟

مرزا ناصر احمد: وہ یہ ہے کہ سارے قرآن کریم کے احکام پر عمل کرنے والا ہو، اپنی زندگی کا اسوۂ نبی اکرم ﷺ کے مطابق ڈھالنے والا ہو، اللہ تعالیٰ نے سورۂ فاتحہ میں جو یہ کہا ہے کہ ''ایاك نعبد '' عبد بننے کی سعی کرنے والا ہو اپنی زندگی میں...... جس کے معانی ہمارے بزرگوں نے بھی اور ہماری عقل نے بھی یہ کیے ہیں اور لغت بھی یہ کرتی ہے کہ اللہ تعالیٰ کی صفات کا رنگ اپنے اوپر چڑھانے کی کوشش کرنے والا ہو، خصوصاً یہ بنیادی صفات یہاں بیان جو کی گئی ہیں وہ بھی ساری صفات کے مطابق، ساری صفات کا رنگ اپنے اوپر چڑھانے والا ہو جو ان چیزوں میں سستی کرتا ہے اور ایک آئیڈیل انسان نہیں بنتا وہ خدا کے نزدیک قابل مواخذہ ہے اور اس میں ہم پھر احمدی اور دوسروں میں......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، وہ تو میں پوچھ رہا ہوں جی۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہم احمدی اور وہابی میں فرق نہیں کرتے۔ ہم اپنے احمدیوں کو بھی کہتے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں General definition (عام تعریف) پوچھ رہا تھا۔

[171] مرزا ناصر احمد: جی۔

جناب یحییٰ بختیار: I am still not clear آپ کا جو جواب تھا......

مرزا ناصر احمد: یہ محضر نامے میں بھی، اس میں......

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی! وہ کہ اگر ایک مسلمان حضرت عیسیٰ کو نبی نہیں مانتا تو کیا وہ سیاسی کافر ہے یا کافر، Outside the pale of Islam (دائرہ اسلام سے خارج) ہوگا وہ؟

مرزا ناصر احمد: جو شخص قرآن کریم کے بعض احکام پر عمل نہیں کرتا وہ جو ہے......

جناب یحییٰ بختیار: میں اس کا Particularly (خصوصیت سے) پوچھ رہا ہوں جی کہ یہ جو اللہ کا حکم ہے......

مرزا ناصر احمد: یہ بھی ان میں سے ایک ہے۔ جو قرآن کریم کے بعض حصوں پر عمل نہیں کرتا۔ اس کو ہم سیاسی تعریف میں تو مسلمان کہہ سکتے ہیں۔ حقیقی تعریف میں نہیں کہہ سکتے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، اس شخص کے بارے میں پوچھتا ہوں جو اللہ تعالیٰ کے اس حکم کو کہ سب نبیوں پر ایمان لاؤ...... حضرت عیسیٰ بھی ان میں سے ایک ہیں......

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں!

جناب یحییٰ بختیار: ......وہ کہتا ہے کہ میں حضرت عیسیٰ پر ایمان نہیں لاتا، میں نہیں مانتا۔

مرزا ناصر احمد: تو باغی ہے قرآن کریم کا۔

جناب یحییٰ بختیار: تو وہ تو کافر ہوا؟

مرزا ناصر احمد: وہ کافر...... اصل میں بات یہ ہے کہ آپ نے ''کافر'' کے معنی نہیں بتائے مجھے۔

جناب یحییٰ بختیار: کافر۔

مرزا ناصر احمد: آپ کے نزدیک ''کافر'' کسے کہتے ہیں؟

[172] جناب یحییٰ بختیار: جو اسلام میں جسے مسلمان نہ شمار کیا جائے، جسے مسلمان نہ

تصور کیا جائے، اس Sense میں۔

مرزا ناصر احمد: جو نماز کبھی نہ پڑھے اس کو مسلمان تصور کیا جائے؟

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں آپ سے پوچھتا ہوں۔ You are to Clarify the Position before the Special Committee (آپ خصوصی کمیٹی کے سامنے پوزیشن واضح کر رہے ہیں) کہ ایک آدمی کو جب آپ کافر کہتے ہیں...... ایک Sense (معنی) میں تو آپ نے کہا کہ سیاسی ہے، کہ اس کا مواخذہ ہوگا......

مرزا ناصر احمد: سب، وہ سب ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ...... دوسرا یہ کہ وہ کافر ہے جو کہ......

مرزا ناصر احمد: ...... جو کہ امت...... ملت اسلامیہ سے نکل جاتا ہے، تو وہ......

جناب یحییٰ بختیار: ...... نکل جائے۔ تو میں پوچھتا ہوں کہ جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نہیں مانتا......

(حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کا منکر ملت اسلامیہ سے خارج ہے)

مرزا ناصر احمد: جو قرآن کریم کی اس آیت کو، جس میں حضرت عیسیٰ کا ماننا ضروری ہے، وہ نہیں مانتا، وہ ملت اسلامیہ میں سے نکل گیا۔

جناب یحییٰ بختیار: نکل جائے گا؟

مرزا ناصر احمد: ہاں! ملت اسلامیہ میں سے نکل جائے گا۔

جناب یحییٰ بختیار: اور جو مرزا غلام احمد کو نہیں مانتا وہ رہے گا یا نکل جائے گا؟

مرزا ناصر احمد: جو نہیں مانتا وہ خدا تعالیٰ کے حکم کا انکار کرنے والا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: تو وہ بھی نکل جائے گا؟

مرزا ناصر احمد: وہ قابل مواخذہ ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: اور وہ...... یعنی You have......

مرزا ناصر احمد: آپ بھی Confuse کرتے ہیں...... اس واسطے کہ......

[173] جناب یحییٰ بختیار: نہیں میں پوزیشن Clear (واضح) کرنا چاہتا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: ...... ہمارے نزدیک وہ، سیاسی معانی میں وہ نہیں نکلتا۔ ملت اسلامیہ سے۔

(حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کا منکر سیاسی معنوں میں مسلمان ہے؟)

جناب یحییٰ بختیار: جو حضرت عیسیٰ کو نہیں مانتا وہ بھی سیاسی معنوں میں نہیں نکلتا؟

مرزا ناصر احمد: سیاسی معنوں میں وہ بھی نہیں نکلتا۔

جناب یحییٰ بختیار: But (لیکن) کن معنوں میں نکلتا ہے وہ؟

مرزا ناصر احمد: وہ نکلتا ہے اس معانی میں کہ وہ اللہ تعالیٰ کے احکام کی خلاف ورزی کرنے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کے مواخذہ کے اندر ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: مگر وہ پھر بھی مسلمان ہوگا؟

مرزا ناصر احمد: سیاسی معنوں میں پھر بھی مسلمان رہے گا۔

جناب یحییٰ بختیار: کس معنے میں کافر بھی ہو جاتا ہے وہ؟

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں! کفر دون کفر ہے ناں۔ ایک معانی میں وہ کافر ہے۔ دوسرے معانی میں وہ مسلمان ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: اور جو شخص یہ کہے کہ میں سوائے آنحضرت ﷺ کے کسی کو بھی نہیں مانتا نبی؟

مرزا ناصر احمد: اس نے اسلام کو سمجھا ہی نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، سمجھا ہوگا جی! جاہل آدمی ہی سہی۔

مرزا ناصر احمد: وہ میرا جواب وہی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ، وہ کافر ہو گیا کہ نہیں؟

مرزا ناصر احمد: وہ ملت اسلامیہ سے نکل گیا۔ سیاسی معنوں میں......

جناب یحییٰ بختیار: سیاسی معنوں میں؟

[174] مرزا ناصر احمد: سیاسی معنوں میں نہیں نکلا۔

جناب یحییٰ بختیار: دوسرے معنوں میں؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، سیاسی معنوں میں وہ مسلمان ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: پھر بھی مسلمان رہتا ہے وہ؟

مرزا ناصر احمد: ہاں! جو شخص اپنے آپ کو مسلمان کہتا ہے وہ مسلمان رہتا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: اور اگر وہ یہ سمجھے جی کہ......

مرزا ناصر احمد: 90 فیصدی یہاں ہیں ایسے مسلمان ہمارے ملک میں جن کو کلمہ طیبہ بھی مشکل سے آتا ہے۔ معنے کم از کم نہیں آتے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، ایک......

مرزا ناصر احمد: کس جھگڑے میں آپ پڑ رہے ہیں؟

جناب یحییٰ بختیار: میں جھگڑے میں نہیں پڑ رہا جی! ایک چیز وہ ہوتی ہے کہ ایک آدمی نہیں سمجھتا اور وہ کہتا ہے کہ میں مسلمان ہوں، کلمہ پڑھتا ہوں مگر ایک ***Deliberately, Maliciously denies*** ...... (عمداً بغض کے باعث انکاری ہے)

مرزا ناصر احمد: وہ تو باغی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ تو اس کا میں ذکر کر رہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: ہاں! وہ تو باغی ہے جو ***Deliberately*** (عمداً) کرتا ہے۔ ***Deliberately*** (عمداً) کا مطلب یہ ہوا ناں پھر......

جناب یحییٰ بختیار: ......کہ یہ سمجھ کر......

## (عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کا منکر ہر طرح ملت اسلامیہ سے خارج ہے)

مرزا ناصر احمد: ......کہ قرآن کریم کہتا ہے کہ حضرت عیسیٰ کو نبی مانو......

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی!

[175] مرزا ناصر احمد: ......اور میں خدا کے حکم کے خلاف بغاوت کرتے ہوئے اس کا انکار کرتا ہوں۔ وہ ملت اسلامیہ سے نکل گیا۔

جناب یحییٰ بختیار: سیاسی طور پر صرف؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، نہیں۔ سیاسی طور پر بھی نکل گیا، یہ کہیں آپ۔

جناب یحییٰ بختیار: یعنی وہ بالکل ہی نکل گیا۔

مرزا ناصر احمد: ہاں! وہ بالکل نکل گیا۔

جناب یحییٰ بختیار: جو مرزا غلام احمد کی نبوت سے انکار کرتا ہے وہ بھی بالکل نکل گیا؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، نہیں! میرا پہلے جو ہے، میرا وہ جو...... آپ اس میں ذہن میں رکھیں۔ میں نے کہا ہے کہ جو شخص یہ کہتا ہے کہ میں جانتا ہوں، مجھے علم ہے کہ خدا تعالیٰ مجھ سے یہ مطالبہ کرتا ہے کہ میں حضرت عیسیٰ کو نبی مانوں، لیکن میں خدا تعالیٰ کے مقابلے میں کھڑا ہو

کے اس سے انکار کر رہا ہوں، وہ نکل گیا۔ جو شخص یہ کہتا ہے کہ میں جانتا ہوں کہ خدا تعالیٰ یہ کہتا ہے کہ بانی سلسلہ کو امتی نبی مانو اور میں نہیں مانوں گا۔ وہ بھی نکل گیا۔ ایک جگہ ایک تعریف کریں، دوسری جگہ اور تعریف کریں تو غلط ہو جائے گا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں۔ اگر آپ کے کہنے کے مطابق اللہ تعالیٰ نے کہا ہے کہ مرزا غلام احمد نبی ہیں۔ ان کو مانو......

مرزا ناصر احمد: جی۔

جناب یحییٰ بختیار: ......اور پھر اس کے باوجود......

## (عیسیٰؑ اور مرزا کے منکر دونوں ایک جیسے، وہ ملت اسلامیہ سے خارج ہیں)

مرزا ناصر احمد: ناں، ناں، ناں، ناں! میں نے اپنے کہنے کے مطابق نہیں کہا کہ وہ حضرت مسیح سے انکار کر رہا ہے۔ میں نے اس کے کہنے کے مطابق کہا ہے جو شخص کھڑے ہو کے یہ کہتا ہے کہ خدا تعالیٰ نے فرمایا کہ تمام انبیاء پر ایمان لاؤ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ذکر قرآن عظیم میں، اور یہ جانتے ہوئے کہ خدا تعالیٰ مجھ سے یہ مطالبہ کرتا ہے اپنی شریعت کاملہ میں اور قرآن شریف کی ہدایت[176] پر ایمان لاؤ اور پھر بھی میں بغاوت کرتا ہوں اور ماننے سے انکار کرتا ہوں وہ ہر معانی میں ملت اسلامیہ سے نکل گیا اور جو شخص یہ کہتا ہے کہ میں یہ جانتا ہوں کہ مہدی موعود اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہیں اور امتی نبی ہیں۔ لیکن اس کے باوجود میں نہیں مانوں گا۔ وہ اسی طرح نکل گیا جیسے پہلا نکلا تھا۔

جناب یحییٰ بختیار: اور اگر کوئی شخص جانتا ہی نہ ہو؟

مرزا ناصر احمد: ہاں! اگر کوئی شخص...... میں *Explain* کر دیتا ہوں...... اگر کوئی شخص کہے کہ مجھے پتہ ہی نہیں کہ خدا کہتا ہے مجھے کہ عیسیٰ کو مانو، عیسیٰ علیہ السلام......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی! اگر اس نے......

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں......

جناب یحییٰ بختیار: ......اور اگر اس نے حضرت عیسیٰ کا نام ہی نہیں سنا......

مرزا ناصر احمد: اگر اس نے نام ہی نہیں سنا تو پھر وہ......

جناب یحییٰ بختیار: ......اور نہیں مانتا، اس وجہ سے کہتا ہے کہ میں نے نام ہی نہیں سنا، میں نہیں مانتا۔

مرزا ناصر احمد: وہ سیاسی طور پر تو قطعاً ہی نہیں نکلا۔ بالکل مسلمان ہے وہ ہمارے اس سیاسی معنی کے لحاظ سے، اس کو وہی **Protection** (محافظت) حاصل ہے جو فی ذمة الله وذمة رسوله میں آنحضرت ﷺ نے فرمایا اور جو دوسرا ہے وہ اللہ تعالیٰ سے...... وہ اس کا ہے، وہ ہم یہاں بیٹھ کے کیا اس کے اوپر حکم لگائیں؟

جناب یحییٰ بختیار: یہ مرزا بشیر الدین محمود احمد نے کہا ہے، میں پڑھتا ہوں، پھر وہ حوالہ دیتا ہوں۔ آپ اس پر پھر اپنے جو **Comments** (تبصرہ) ہیں:

''اگر میری گردن کے دونوں طرف تلوار بھی رکھ دی جائے اور مجھے کہا جائے کہ تم یہ کہو کہ آنحضرت ﷺ کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا تو میں ضرور کہوں گا کہ تو جھوٹا ہے، کذاب[177] ہے، آپؐ کے بعد نبی آ سکتے ہیں اور ضرور آ سکتے ہیں۔'' (انوار خلافت ص ۶۵)

یہ **Verify** (وضاحت) فرمائیں۔

مرزا ناصر احمد: جی! یہ جو، یہ جو ہے ناں حوالے والا قصہ، یہ جب تک سیاق وسباق میں کسی......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی! **I agree with you** (میں آپ کے ساتھ متفق ہوں)

مرزا ناصر احمد: نہیں نہیں، میں اور بات کرنے لگا ہوں......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی! ٹھیک ہے، وہ......

مرزا ناصر احمد: نہیں، میں، اس کے بعد جو میرا نتیجہ ہے وہ سن لیں ناں! اس واسطے آپ یہ سوال مجھے دے دیں تو میں اس کا جواب کتابیں **Consult** (مشورہ) کر کے اور پھر دے سکتا ہوں، ویسے یہاں میرے لئے دینا مشکل ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، سر! میں نے صرف یہ کہا کہ انہوں نے یہ فرمایا ہے۔ یہ میں نے پڑھا ہے۔ یہاں تک کہ ''اور نبی آ سکتے ہیں۔''

مرزا ناصر احمد: یہ جس **Context** (سیاق وسباق) میں کہا ہے۔ جو مضمون ہے، اس کو پڑھے بغیر میں جواب نہیں دے سکتا۔

جناب یحییٰ بختیار: اچھا جی!

***Mirza Nasir Ahmad: I would not be fair to this***

*august House.*

(مرزا ناصر احمد: اس باوقار ایوان کے لئے میں زیادتی نہیں کروں گا)

## (مرزا کے منکر دائرہ اسلام سے خارج)

جناب یحییٰ بختیار: پھر انہوں نے جی یہ کہا ہے کہ:

''کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے، خواہ انہوں نے مسیح موعود کا نام بھی نہیں سنا، وہ بھی کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔''

مرزا ناصر احمد: یہ تو کتاب دیکھنے کے بعد بتاؤں گا۔

[178] جناب یحییٰ بختیار: یہ ان کی ہے جی!''آئینہ صداقت صفحہ نمبر ۳۵''

مرزا ناصر احمد: یہ میں نے کہا ناں......

**Mr. Chairman:** *If the books are availub!e here....*

(جناب چیئرمین: کتابیں یہاں موجود ہیں......)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *Books are available.*

(جناب یحییٰ بختیار: کتابیں موجود ہیں)

**Mr. Chairman:** *.... these may be shown to the witness.*

(جناب چیئرمین: گواہ کو دکھائی جاسکتی ہیں)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *Page 35.*

(جناب یحییٰ بختیار: صفحہ ۳۵)

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں......

جناب یحییٰ بختیار: یہ وہ جو:

''کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے، خواہ انہوں نے مسیح موعود کا نام بھی نہیں سنا، وہ بھی کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔''

*Here the meaning is that* پلیٹیکل *Sense* (معنی) میں خارج ہیں۔

مرزا ناصر احمد: جی! یہاں یہ جو ہے، یہ سوال بالکل ان الفاظ میں منیر کی انکوائری کے وقت بھی کیا گیا تھا۔ تو خود حضرت خلیفہ ثانی نے جو جواب دیا وہ میں آپ کو پڑھ کر سنا دیتا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں! *Yes.*

مرزاناصراحمد: یہ بات، سوال، یہ، یہاں یہ سوال لکھا ہوا ہے کہ: ''کیا آپ اب بھی یہ عقیدہ رکھتے ہیں جو آپ نے اپنی کتاب ''آئینہ صداقت'' کے پہلے باب میں صفحہ ۳۵ پر ظاہر کیا تھا۔ یعنی یہ کہ ''تمام وہ مسلمان جنہوں نے مرزاغلام احمد کی بیعت نہیں کی، خواہ انہوں نے مرزاصاحب کا نام بھی نہ سنا ہو، وہ کافر ہیں اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔''

جواب: ''یہ بات خود اس بیان سے ظاہر ہے کہ میں ان لوگوں کو، جو میرے ذہن میں ہیں، مسلمان سمجھتا ہوں۔ پس جب میں ''کافر'' کا لفظ استعمال کرتا ہوں تو میرے ذہن میں [179] دوسری قسم کے کافر ہوتے ہیں جن کی میں پہلے ہی وضاحت کر چکا ہوں، یعنی وہ جو ملت سے خارج نہیں۔ جب میں کہتا ہوں کہ وہ دائرہ اسلام سے خارج ہیں تو میرے ذہن میں وہ نظریہ ہوتا ہے جس کا اظہار کتاب ''مفردات راغب'' کے صفحہ نمبر ۲۴۰ پر کیا گیا ہے۔ جہاں اسلام کی دو قسمیں بیان کی گئی ہیں...... ایک دون الایمان اور دوسرے فوق الایمان ...... دون الایمان میں وہ مسلمان شامل ہیں جن کے اسلام کا درجہ ایمان سے کم ہے۔ فوق الایمان میں ایسے مسلمانوں کا ذکر ہے جو ایمان میں اس درجہ ممتاز ہوتے ہیں کہ وہ معمولی ایمان سے بلندتر ہوتے ہیں۔ اس لئے جب میں نے یہ کہا تھا کہ بعض لوگ دائرہ اسلام سے خارج ہیں، تو میرے ذہن میں وہ مسلمان تھے جو فوق الایمان کی تعریف کے تحت آتے ہیں۔ مشکوٰۃ میں بھی ایک روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص کسی ظالم کی مدد کرتا اور اس کی حمایت کرتا ہے وہ اسلام سے خارج ہے۔'' یہ اس کا جواب ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: جب یہ جواب دیا گیا تو اس کے بعد جسٹس منیر نے یہ ***Finding*** (نتیجہ) دی کہ وہ ***Convince*** (قائل) نہیں ہوئے اور ***He still thought that the only impression one could get is that, according to you, these people are Kafir and outside the pale of Islam.*** (انہوں نے (یعنی جج منیر نے) پھر بھی یہی سوچا کہ آپ کے کہنے کے باوجود یہی تأثر پیدا ہوتا ہے کہ یہ لوگ کافر ہیں اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں) آپ مرزاصاحب! یہ فرمایئے اگر ایک پڑھا لکھا جج اور بڑا قابل جج، باوجود ***Authoritative explanation*** (مسلم الثبوت تشریح) کے جو کہ مرزاصاحب نے پیش کی وہاں، اس کے باوجود یہ سمجھتا ہے کہ ***You mean Kafir, outside the pale of Islam.*** (کہ آپ لوگ کافر سے یہ

مطلب لیتے ہیں کہ دائرہ اسلام سے خارج) تو *Ordinary* (عام) مسلمان پر کیا *Impression* (تاثر) پڑتا ہے؟

مرزا ناصر احمد:[180] *Ordinary* (عام) مسلمان نے تو جسٹس منیر صاحب کی رپورٹ ہی نہیں پڑھی۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں عام طور سے پوچھتا ہوں جی کہ جو فلاں کافر ہے، جو مرزا غلام احمد کو نہیں مانتا، تو اس کا کیا *Impression* (تاثر) پڑتا ہے؟

مرزا ناصر احمد: اگر ہم بات کریں تو *Impression* (تاثر) کی بات ہے یہ تو۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی! کیونکہ بات یہ ہے کہ اسمبلی کے ممبر جو ہیں انہوں نے......

***Mirza Nasir Ahmad:** They are not ordinary people.*

(مرزا ناصر احمد: وہ عام لوگ نہیں ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** No, but they are just like Justice Munir; he was not convinced by this reply.*

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں! لیکن وہ صرف جج منیر کو پسند کرتے ہیں۔ یہ جواب ان کے لئے یقین بخش نہ ہوا)

مرزا ناصر احمد: کہیں جسٹس منیر جس واسطے *Convinve* (قائل) نہ ہوں گے ساری دنیا ان کے ساتھ چلی جائے گی؟

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں، میں اس کی نہیں کہہ رہا جی! *I don't say this, but I say that you produced material before him, you gave interpretation before him in a very authoritative, lucid manner, inspite of that he gave a finding....* (میں آپ سے اور بہتر ثبوت کا مطالبہ نہیں کرتا۔ آپ لوگوں نے تشریحات وتوجیہات بہت مستند اور سہل صاف انداز میں ان کے سامنے پیش کیں۔ مگر ان کے باوجود انہوں نے یہ بیان دیا)

***Mirza Nasir Ahmad:** He was not in a mood to accept those statements.*

(مرزا ناصر احمد: وہ موڈ میں نہیں تھے کہ ان بیانات کو قبول کرتے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** So the average person,*

***intelligent person, educated person, and you call me Kafir, I am not going to bother and going into the details and say:***

***"What do you mean by Kafir?"***

(جناب یحییٰ بختیار: یہ حضرات تعلیم یافتہ اور ذہین ہوتے ہیں۔ میں اب اس تفصیل میں آگے نہیں پڑتا کہ آپ کا کافر سے کیا مطلب ہوا کرتا ہے؟)

مرزا ناصر احمد: یہاں تو وہ کھڑے ہی نہیں ہوئے۔ وہ تو باقی سارے فرقوں کے متعلق اپنی یہ ***Finding*** (نتیجہ) دی کہ میں کسی کی بات نہیں مانتا۔ سب ایک دوسرے کو کافر کہتے ہیں اور میرے لئے مصیبت یہ ہے کہ اپنی تعریف کروں تب بھی میں کافر، اور کسی دوسرے فرقے کی تعریف[181] کو صحیح قرار دوں۔ تب باقی بقیہ سارے فرقوں کی نگاہ میں میں کافر۔ تو وہ ساری ***Findings*** (نتائج) اکٹھی سامنے رکھ کے جسٹس منیر کی رائے جو ہے وہ قابل غور ہوتی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: لیکن انہوں نے ***Finding*** (نتیجہ) یہ دی ہے۔ میں تو...... اس سے تعلق ہے اس وقت......

مرزا ناصر احمد: نہیں، یہ ***Apastasy*** پر ان کی ***Finding*** ہے۔ ۲۱۸، ۲۱۹ پر یہ چلی ہے۔ یہ پڑھ کر سنانے کی ضرورت نہیں، آپ اس پر غور کر لیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں! میں پوچھ رہا ہوں کہ اس وقت آپ کی جماعت کی طرف سے جب یہ کہا جاتا ہے کہ فلانا کافر ہے۔ اس کا ***Impression*** (تاثر) عام آدمی پر......

مرزا ناصر احمد: کب کہا جاتا ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: جیسے انگلینڈ میں کہتے ہیں......

مرزا ناصر احمد: آپ نے پچھلے......

***Mr. Yahya Bakhtiar: ....what the common man, as as reasonable man, thinks of it?*** جو کہ سٹینڈرڈ وہی رکھا ہوتا ہے، جوڈیشل فیصلے پر، جج اپنے آپ کو نہیں کہتا ***but what the common man thinks, the man in the street, the reasonable man; although he is an ideal, he never exists. So, according to you, when you say so and so is Kafir, what does a man in the street think?***

مرزا ناصر احمد: دیکھیں! میں ذمہ دار ہوں اپنی طرف سے اپنے عقیدے کے اظہار کا......

جناب یحییٰ بختیار: ٹھیک ہے۔

مرزا ناصر احمد: ......اس کی میرے اوپر ذمہ داری کیسے آتی ہے کہ جسٹس منیر یا اور کوئی شخص اس کو قبول کرتا ہے یا نہیں؟ میں سمجھتا ہوں اسے قبول کرنا چاہئے۔ کیونکہ میں دے رہا ہوں اپنے متعلق جو میری رائے ہے۔

[182] جناب یحییٰ بختیار: نہیں، ٹھیک ہے جی۔ میں ابھی آگے چلتا ہوں۔ مرزا بشیر الدین محمود صاحب (مرزا بشیر احمد) نے ایک جگہ فرمایا ہے کہ: ''ہر ایک ایسا شخص جو کہ موسیٰ کو مانتا ہے مگر عیسیٰ کو نہیں مانتا۔ عیسیٰ کو مانتا ہے مگر محمدؐ کو نہیں مانتا، یا محمدؐ کو مانتا ہے مگر مسیح موعود کو نہیں مانتا، وہ نہ صرف کافر بلکہ پکا کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔'' (کلمۃ الفصل ص ۱۱۰)

مرزا ناصر احمد: دائرہ اسلام کی تو ابھی آ گئی ہے۔ Is it....

جناب یحییٰ بختیار: نہیں۔ یہ مطلب کہ صرف سیاسی لحاظ سے آپ کہتے ہیں کہ یہ خارج ہے اور کافر ہے؟

مرزا ناصر احمد: ہاں جی! یہی، یہی جواب ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: یہی جواب ہے اس کا؟

مرزا ناصر احمد: جو ایک ہے فوق الایمان، ایک تحت الایمان۔ یہ مفردات راغب، نے کی ہے۔ وہ لغت قرآنی کی کتاب ہے اور قرآن کریم میں جو عربی الفاظ استعمال......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں! تو یہ مرزا صاحب! .....The next point is (اگلا یہ نکتہ ہے)

مرزا ناصر احمد: ہاں! یہ، یہ......اور اپنا ایک مسلک بتا دیا۔

جناب یحییٰ بختیار: اگر ایک عیسائی حضرت موسیٰ علیہ السلام کو مانتا ہے، حضرت ابراہیم علیہ السلام کو مانتا ہے، حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو مانتا ہے، مگر محمد ﷺ کو نہیں مانتا، وہ بھی مسلمان ہو گیا سیاسی؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں! مسلمان کیسے ہو گیا؟ اگر آنحضرت ﷺ کو نہیں مانتا تو مسلمان ہونے کا سوال ہی نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: ایک نبی کو نہیں مانا جی اس نے، باقی سب مانے۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔ وہ مسلمان کیسے ہوگیا؟ وہی تو نبی ہے جس نے احاطہ کیا ہوا ہے، جس کے افادۂ روحانی نے تمام پچھلے انبیاء کا اس نے۔ جس نے محمد ﷺ کو نہیں مانا۔ ہمارے[183] عقیدے کے لحاظ سے اس نے دنیا کے کسی نبی کو نہیں مانا۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ بالکل ہی کافر؟

مرزا ناصر احمد: جو مرضی اسے کہہ لیں، وہ تو انسان کہلانے کے قابل نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: یعنی دائرہ اسلام میں مسلمان کسی حالت میں نہیں کہلایا جاسکتا وہ؟

مرزا ناصر احمد: جو آنحضرت ﷺ کو نہیں مانتا وہ کیسے دائرہ اسلام میں آ گیا؟

جناب یحییٰ بختیار: اور اگر مرزا غلام احمد کو نہیں مانتا وہ آ جاتا ہے؟

مرزا ناصر احمد: جو نہیں مانتا وہ ایک دائرہ...... دو دائرے آ گئے ناں...... تو ایک دائرے کے اندر وہ آ جاتا ہے، دوسرے دائرے کے اندر نہیں آتا۔

## (غیر احمدی کافر ہیں)

جناب یحییٰ بختیار: نہیں۔

***Sir, next quotation is:*** (جناب اگلا سوال یہ ہے)

’’ہم چونکہ مرزا صاحب کو نبی مانتے ہیں اور غیر احمدی آپ کو نبی نہیں مانتے۔ اس لئے قرآن کریم کی تعلیم کے مطابق کہ کسی نبی کا انکار بھی کفر ہے، غیر احمدی بھی کافر ہیں۔‘‘

***This is from "Alfazal" June 1922, 26-29. I think it was by- weekly in those days.***

(یہ الفضل ۲۹،۲۶ رجون ۱۹۲۲ء کا ہے۔ میرا خیال ہے ان دنوں میں یہ ہفت روزہ تھا)

’’ہم چونکہ مرزا صاحب کو نبی مانتے ہیں اور غیر احمدی آپ کو نبی نہیں مانتے، اس لئے قرآن کریم کی تعلیم کے مطابق کہ کسی نبی کا انکار بھی کفر ہے۔ غیر احمدی بھی کافر ہیں۔‘‘

مرزا ناصر احمد: یہ پہلے بھی ہو چکا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں یہ چونکہ یہ...... اس پر جو ہیں ناں ***All the members....*** (تمام ممبران)

[184] مرزا ناصر احمد: اس کا وہ جو جواب ابھی میں نے پڑھ کے سنایا، ہمارے نزدیک وہ سارے ان کو ***Cover*** کرتا ہے جو آپ اس وقت تک پڑھ چکے ہیں۔ آئندہ کا پتہ نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: چونکہ مختلف......

مرزا ناصر احمد: ہاں جی!

جناب یحییٰ بختیار: ......ممبروں نے مجھے بھیجے ہیں......

مرزا ناصر احمد: ہاں جی! ٹھیک ہے۔

***Mr. Chairman: No, one thing may be clarified: whether the writings are admitted or not?***

(جناب چیئرمین: نہیں، ایک بات کی وضاحت ہونی چاہئے کہ کیا یہ تمام تحریریں تسلیم ہیں یا نہیں؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar: Beg your pardon?***

(جناب یحییٰ بختیار: آپ سے معافی مانگتا ہوں؟)

***Mr. Chairman: The writings are admitted or not?***

(جناب چیئرمین: تحریریں تسلیم ہیں یا نہیں؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar: No, that si not denied.***

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں! ان سے انکار نہیں کیا گیا)

***Mr. Chairman: That is not denied. All right.***

(جناب چیئرمین: ان سے انکار نہیں کیا گیا۔ بہت اچھا)

***Mr. Yahya Bakhtiar: But he can verify them.***

(جناب یحییٰ بختیار: لیکن وہ ان کی تصدیق کر سکتے ہیں)

***Mr. Chairman:*** Yes. (جناب چیئرمین: جی ہاں!)

مرزا ناصر احمد: یہ تو آپ وہ دے دیں مجھے تو میں......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں ساتھ پڑھ......میں نے **Date** سنائی ہے ناں جی آپ کو۔ اگر آپ کسی کو کرنا چاہتے ہیں کہ ہم آپ کو اوریجنل پروڈیوس کریں یا آپ چاہتے ہیں کہ غلط ہے تو ***You***......

مرزا ناصر احمد: نہیں، میں تو......میرے حافظے میں تو نہیں محفوظ......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں یہ کہہ رہا ہوں......

[185] مرزا ناصر احمد: ......لیکن میں یہ چاہوں گا کہ آپ مجھے یہ دے دیں تاکہ میں چیک کروں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی! میں نے حوالہ دیا ہے آپ کو۔ میں تو حوالے دے رہا ہوں آپ کو۔ اگر آپ کے پاس نہیں ہے تو پھر ہم آپ کو پروڈیوس کر دیں گے۔

مرزا ناصر احمد: بھئی! آپ حوالے یہ "الفضل" والے......

جناب یحییٰ بختیار: یہ "الفضل" کی تو ساری فائل آپ کے پاس ہے ناں جی!

مرزا ناصر احمد: نہیں، یہ حوالہ، یہ کون سا ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: یہ جی ۲۶،۲۹؍جون......

مرزا ناصر احمد: ہاں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: 26,29 June, 1922.***

(جناب یحییٰ بختیار: ۲۶،۲۹؍جون ۱۹۲۲ء)

مرزا ناصر احمد: یہ ٹھیک ہے، حوالہ نوٹ کر لیا۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں! یہ اس وقت......

مرزا ناصر احمد: یہ ٹھیک......

جناب یحییٰ بختیار: جو ڈاکومنٹ آپ کے پاس ہیں۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں!

## (غیر احمدی کے پیچھے نماز جائز نہیں)

جناب یحییٰ بختیار: پھر آگے جی آتا ہے یہ: "حضرت مسیح موعود نے سختی سے تاکید فرمائی ہے کہ کسی احمدی کو غیر احمدی کے پیچھے نماز نہیں پڑھنی چاہئے۔ باہر سے لوگ اس کے متعلق بار بار پوچھتے ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ تم جتنی دفعہ بھی پوچھو گے اتنی دفعہ میں جواب دوں گا کہ غیر احمدی کے پیچھے نماز پڑھنی جائز نہیں، جائز نہیں۔" (انوار خلافت ص۸۹، از مرزا محمود)

[186] ***This you have said that because for different reasons, not because he is a Kafir,*** (تو اس کے لئے آپ نے کہا ہے کہ اس کی مختلف وجوہات تھیں۔ نہیں کیونکہ وہ ایک کافر ہے)

جی! آپ نے کہا ہے ناں کہ یہ نماز نہیں پڑھتے؟

مرزا ناصر احمد: ہاں! نماز نہ پڑھنے کی بہت ساری وجوہات ہیں......

جناب یحییٰ بختیار: ہاں!

مرزا ناصر احمد: ......ایک تو یہ ہے کہ محضر نامہ جو ہے ہمارا، اس کے صفحہ ۱۵۴ پر بھی ہے......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، آپ نے جو وجوہات بیان کی ہیں......

مرزا ناصر احمد: ہاں!

جناب یحییٰ بختیار: ......ان کے علاوہ اور وجوہات بھی ہیں جن کی بناء پر آپ نماز نہیں پڑھتے ان کے پیچھے؟

مرزا ناصر احمد: احمدی مسلمان غیر احمدیوں کے پیچھے نماز کیوں نہیں پڑھتا؟

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں۔ جو وجوہات آپ نے یہاں دی ہیں۔ ان کے علاوہ وہ اور وجوہات بھی ہیں؟ صرف یہ وجوہات نہیں؟

مرزا ناصر احمد: ہوں گی۔ بتائیں، میں بتا دیتا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: میں......یعنی ایک انہوں نے یہ...... میں آپ کو پڑھ کر سنائے دیتا ہوں......

مرزا ناصر احمد: جی!

جناب یحییٰ بختیار: میں نماز کے مسئلے پر تو بعد میں آؤں گا......

مرزا ناصر احمد: جی!

جناب یحییٰ بختیار: آگے وہ کہتے ہیں جی ''انوار خلافت'' صفحہ ۹۰ پر: ''ہمارا یہ فرض ہے کہ غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور ان کے پیچھے نماز نہ پڑھیں، چونکہ ہمارے نزدیک وہ خدا تعالیٰ کے ایک نبی کے منکر ہیں۔''

[187] *The same reply?*

مرزا ناصر احمد: نہیں، یہ یہ ہے کہ یہ جو ہے فتویٰ کہ نماز پیچھے پڑھنی ہے یا نہیں۔ یہ پہلے مختلف فرقوں نے احمدیوں پر لگایا۔ یہ جو یہ نماز کا اب ہو گیا ناں مسئلہ شروع......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی! میں نے پہلے اس پر......نماز پر میں آرہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: اچھا! ابھی نہیں؟

جناب یحییٰ بختیار: میں نے اسی پوائنٹ پر پوچھا کہ......

مرزا ناصر احمد: ہاں!

جناب یحییٰ بختیار: ''ہمارا یہ فرض ہے کہ غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں۔''

مرزا ناصر احمد: ہاں! اس کا یہ ہے......

جناب یحییٰ بختیار: وہ تو بعد میں آ جاتا ہے۔

مرزا ناصر احمد: ہمارے محضر نامے میں اس کا یہ جواب دیا ہوا ہے کہ جو......

جناب یحییٰ بختیار: ہاں! نہیں جی، نماز کے مسئلے میں بعد میں......

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔ نماز کے لئے نہیں۔ یہ اسلامی نظریہ...... جو رپورٹ منیر کمیٹی کے سامنے پیش ہوئی اس کے اندر یہ جواب دیا ہے۔ اوپر کچھ حوالے درج کر کے مختلف فرقوں کے، وہابیوں کے اور بریلویوں کے کہ ان حوالوں سے جو ہم اوپر درج کر چکے ہیں۔ مندرجہ ذیل نتائج نکلتے ہیں۔ یہ تو مختلف فرقوں کے نہیں بلکہ یہ مختلف احادیث اور آئمہ کے حوالے ہیں اور یہ کتاب غالباً پہلے نہیں دی ہوئی۔ اگر آپ چاہیں تو ہم پیش کر دیتے ہیں آپ کو۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی! وہ آپ بے شک پیش کریں۔ میں نے صرف یہ پوچھا کہ یہ جو ہے......

مرزا ناصر احمد: ہاں! ایک اسلام بمعنی کامل ایمان ہوتا ہے اور سب مسلمان ہرگز اس کامل ایمان میں شامل نہیں۔ دوسرا اسلام کلمہ پڑھ کر اسلام میں شمولیت کے ساتھ حاصل ہوتا ہے۔ [188] اس مسلم کے لئے۔ ایک، کوئی شرط نہیں کہ اس کو پورا ایمان نصیب ہو، بلکہ بغیر کسی قسم کے ایمان کے بھی ایسا شخص مسلمان ہو سکتا ہے۔ اس کے خلاف کسی قسم کی کوئی کارروائی نہیں کی جا سکتی۔ سوائے نصیحت اور واعظ اور دعا کے، دوئم احمدیوں نے خارج از اسلام اور کافر ہونے کا فتویٰ غیر احمدیوں کے متعلق پہلے نہیں دیا۔ بلکہ پہلے انہوں نے، دوسرے فرقوں نے جماعت احمدیہ پر کفر کا فتویٰ لگایا اور میرا اندازہ یہ ہے کہ سالہا سال تک بانی سلسلہ اس وقت کے علماء کو یہ سمجھاتے رہے کہ اس کفر کے کھیل میں نہ پڑو۔ کیونکہ نبی اکرم ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو شخص کسی مسلمان کو کافر کہے تو کفر اس پر لوٹ کے آتا ہے اور ایک موقع پر بڑی سختی کے ساتھ مطالبہ کیا۔ اس وقت کے علماء نے بانی سلسلہ احمدیہ سے کہ ہمارے ساتھ مباہلہ کرو تو آپ نے ان کو کہا کہ میں تمہارے ساتھ مباہلہ کیسے کر سکتا ہوں۔ میں تمہیں مسلمان سمجھتا ہوں تو آگے سے جواب یہ ملا کہ آپ سمجھتے ہوں گے ہمیں مسلمان، لیکن ہم آپ کو کافر سمجھتے ہیں اور چونکہ انہوں نے کفر کے فتوے لگا دیئے اور چونکہ آنحضرت ﷺ کا یہ ارشاد ہے کہ جو مسلمان مؤمن کو کافر کہے، کفر اس کے اوپر لوٹ آتا ہے۔ اس لئے ہم کسی کو کافر نہیں کہتے۔ کہنے والا کہہ گیا۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Then the proposition is very simple now....*** (جناب یحییٰ بختیار: مسئلہ تو اب بہت سادہ بن گیا)

مرزا ناصر احمد: بالکل!

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***.... if you claim that you are a Muslim, nobody can call you that you are not a Muslim?***

(جناب یحییٰ بختیار: اگر آپ دعویٰ کرتے ہیں کہ آپ مسلمان ہیں تو کوئی آپ کو غیر مسلم نہیں کہہ سکتا)

مرزا ناصر احمد: ہوں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Similarly, Mufti Muhamood can claim that he is a Muslim and nobody can call him that he is not a Muslim?***

(جناب یحییٰ بختیار: اسی طرح مفتی محمود صاحب دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ مسلمان ہیں تو کوئی ان کو غیر مسلم نہیں کہہ سکتا)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***Certainly.***

(مرزا ناصر احمد: یقیناً)

[189]***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***But if he calls you not a Muslim. as you call him not Muslim, than both have a right to call each other Kafir?***

(جناب یحییٰ بختیار: لیکن اگر وہ کہتے ہیں کہ وہ مسلمان نہیں ہیں تو دونوں کو حق ہے کہ ایک دوسرے کو کافر کہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***No.***

(مرزا ناصر احمد: نہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Because he called you. You have also a right to call him?***

(جناب یحییٰ بختیار: کیونکہ اس نے تم کو کافر کہا تو تم کو بھی حق ہے کہ اس کو کافر کہو)

مرزا ناصر احمد: ناں، ناں، ناں، ناں! آپ میری بات نہیں سمجھے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہ، آپ کہتے ہیں کہ انہوں نے مجھے کافر کہا......

مرزا ناصر احمد: نہیں نہیں......

جناب یحییٰ بختیار: ......میرا بھی حق ہے کہ کافر کہوں۔

مرزا ناصر احمد: نہ، بالکل یہ نہیں کہا میں نے، بالکل نہیں کہا۔ مجھے بڑا افسوس ہے کہ میں سمجھا نہیں سکا اپنی بات۔

جناب یحییٰ بختیار: مگر یہ، یہ پوزیشن ہے۔

مرزا ناصر احمد: ہاں! نہیں، یہ پوزیشن نہیں ہے۔ میں نے یہ کہا کہ اگر زید، بکر کو کافر کہے، کہہ دے اور اس کے متعلق آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص مسلمان کو کافر کہے تو کفر اس پر لوٹ کے آجاتا ہے تو یہ کفر کا فتویٰ کافر، پہلے کافر کہنے والے پر اس شخص نے نہیں لگایا۔ بکر نے جس کو کافر کہا گیا ہے۔ بلکہ اس شخص نے لگایا ہے۔ اس مقدس ذات نے کہ جو ہم سب کی ہدایت کے لئے آئی۔ حضرت خاتم الانبیاء محمد ﷺ نے...... یہ کہہ کے کہ اگر کسی مسلمان کو کافر کہو گے تو کفر تم پر لوٹ کے آجائے گا۔ تم پر پڑ جائے گا کفر، تو بکر نے فتویٰ نہیں لگایا۔ آنحضرت ﷺ نے فتویٰ لگایا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں! جب احمدیہ جماعت کے رہنما، قائدین یہ فتویٰ لگائیں کسی پہ کہ یہ کافر ہے؟

190

مرزا ناصر احمد: اگر پہلے لگائیں فتویٰ تو کافر ہو جائیں گے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں۔ پہلے نہ سہی۔ کیا بعد میں یہ حق پہنچتا ہے؟

مرزا ناصر احمد: لگاتے ہی نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ تو اللہ جانتا ہے، وہ تو لوٹ آئے گا۔

مرزا ناصر احمد: نہیں نہیں، میری بات سنیں، میں پھر اپنی بات نہیں سمجھا سکا۔

**Mr. Yahya Bakhtiar: *In retaliation?***

مرزا ناصر احمد: اگر دیوبندی یا وہابی یا بریلوی یا اہل حدیث، قرآن، وغیرہ، وغیرہ، ان میں سے کوئی جماعت احمدیہ پر کفر کا فتویٰ لگائے تب بھی جماعت احمدیہ کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ ان کو یا اہل قرآن وغیرہ، وغیرہ۔ ان میں سے کوئی جماعت احمدیہ پر کفر کا فتویٰ لگائے۔ تب بھی جماعت احمدیہ کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ ان کو کافر کہے۔ لیکن جماعت احمدیہ کو یہ حق بھی نہیں پہنچتا کہ جس گروہ کو محمد ﷺ ''کفر اسی پہ لوٹ آئے گا'' کی حدیث کے مطابق کافر قرار دے دیں ان کو کافر نہ کہیں؟

*Qadianis leadership exhorted its followers to convert the small population of Baluchistan and be in a position to call at least one province our own and to join the armed forces. The subsequent Qadiani's acquisition of very powerful position in business and in industry, civil and military has aroused fears of an eventual Qadiani take over of Pakistan. Many allege a Qadiani role in the break up of Pakistan. Suggestions to this effect were made even in the correspondence column of Bangladesh Observer. Given this background the recent eruption of widespread desturbance should come as no surprise, but it is deplorable too. The Muslims allege the Qadianis behave violently, arrogantly, provacatively. But the Muslim's own obligation to behave just is uniliteral one. In fact by their propensity to get provoked and hysterical they have permitted the unscrupulous to exploit the situation to their ends. Whether this is happening now is difficult to say 'yet'. However, the basic problem which remains unresolved is that of the Qadianis minority status. Everything may not be so Islamic in Pakistan but she definitely has an exemplary record of fair treatment of her minorities, Parsis, Christians, Hindus and Jews and the Qadianis once accorded a constitutional right and safeguard as a minority* [369] *should hope to line in peace and amity. The fact that they have come to occupy key positions in the country's econoimic, political and military life shows that there is no anti-Qadiani hostility or*

***discrimination as such. But complication is caused by the desire to over reach both economically and politically. While a high Court judge is already enquiring into the trouble, Sir Zafrullah Khan's attempt to involve the Human Rights Commission and other international agencies and desclosure that they have approached the American State Department and the British Foreign office was bound only to create more misgivings."***

***I just wanted that one portion, Sir, but that.....***

(جناب یحییٰ بختیار: صرف ایک حصہ سے مجھے تعلق ہے۔ میں اس لئے پڑھ کر سنا رہا ہوں تا کہ فہم میں غلطی نہ پیدا ہو جائے۔

''نفس معاملہ کوئی دینیاتی الجھاؤ کے باعث نہیں ہے۔ جیسا کہ سر ظفر اللہ خان نے جو احمدی تحریک کے سرکردہ ہیں۔ گذشتہ ہفتہ لندن میں پریس کو واضح کیا۔ وہ (احمدی) محمد ﷺ کو آخری شریعت لانے والا نبی تصور کرتے ہیں۔ مگر مرزا غلام احمد کو سمجھتے ہیں کہ وہ ایک نبی ہے۔ جو مامور من اللہ ہے اور نزول مسیح کے بارے میں ایک نبوت کی ایک پیشین گوئی کی تعمیل ہے۔ یہ چوہدری صاحب کا قول ہے۔ لیکن انہوں نے تسلیم کیا کہ مسلمان یہ اعتقاد رکھتے ہیں کہ محمد (ﷺ) کے بعد کسی قسم کا بھی نبی نہیں ہے۔ تو تمام قضیہ کا خلاصہ یہ ہے کہ مرزا غلام احمد دو شخصیتوں میں سے ایک تھا۔ یا تو ایک سچا نبی یا ایک جھوٹا نبی۔ تو مرزا غلام احمد کی نبوت بے بنیاد ہے۔ جو قادیانی عقیدہ رکھتے ہیں اور جو قادیانی انکار کرتے ہیں۔ مسلمانوں کا وہ ظاہر ہے کہ اسلامی اعتقاد کی واحد قسم سے تعلق نہیں رکھتے تو قادیانی نقطۂ نظر سے یہ بات سمجھ میں آتی ہے کہ جو شخص مرزا غلام احمد اور اس کے پیغام میں یقین نہیں رکھتا وہ ان کی نظر میں کافر ہیں۔ اس لئے غیر احمدیوں کو غیر مسلم سمجھنا فرض ہے اور نہ ان کے پیچھے نماز پڑھنا کیونکہ ہم (احمدی) ان کو (مسلمان کو) اللہ کے نبیوں میں سے ایک نبی کے منکر سمجھتے ہیں۔'' یہ ایک قول ہوا۔ دوسرا قول یہ ہے۔ ''غیر احمدی کا بچہ بھی غیر احمدی ہے اور اس لئے بھی ہم کبھی جنازہ نہ پڑھیں۔ حضرت مسیح موعود مرزا غلام احمد نے سخت برا ماننے کا اظہار کیا ہے۔ اس احمدی کے لئے جو اپنی بیٹی غیر احمدی کو شادی میں دے دے۔''

انوار خلافت مرزا بشیر الدین محمود احمد خلیفہ قادیان ص ۸۹ اور ۸۴۔ جب بانی پاکستان

قائداعظم محمد علی جناح نے انتقال کیا تو سر ظفر اللہ خاں جو ان دنوں وزیر خارجہ تھے علیحدہ کھڑے رہے اور نماز جنازہ میں شرکت نہیں کی۔

اب مرزا صاحب! یہ ہے وہ اقتباس جو میں ابھی پڑھتا ہوں: ''پاکستان کی آزادی سے ایک سال قبل (قول جاری ہو چکا ہے) ایک سال قبل میں نے اپنے ایک نمائندے کے ذریعہ ایک انتہائی ذمہ دار انگریز افسر کو کہلوا بھیجا کہ پارسی اور عیسائیوں کی طرح ہمارے حقوق بھی تسلیم کیئے جائیں۔ جس پر اس افسر نے کہا کہ وہ تو ایک مذہبی فرقہ ہیں۔ اس پر میں نے کہا پارسی، عیسائی مذہبی فرقے ہیں۔ جس طرح ان کے حقوق کو علیحدہ تسلیم کیا گیا ہے۔ اس طرح ہمارے بھی کئے جائیں۔ تم ایک پارسی پیش کرتے رہو میں اس کے مقابلہ میں دو احمدی پیش کرتا جاؤں گا۔

اور اس میں تاریخ بھی دی ہوئی ہے۔ ۱۳ نومبر ۱۹۴۶ء۔

'' یہ تھے مرزا بشیر الدین محمود احمد قادیانی فرقے کے سربراہ اور غالباً سر ظفر اللہ خاں نمائندے بوقت آزادی اور سرحدوں کی حد بندی کے وقت قادیانیوں نے ایک عرضداشت پیش کی کہ وہ مسلمانوں سے الگ ایک جماعت ہیں۔ اس کا اثر یہ ہوا کہ پنجاب کے کنارے کے علاقوں میں مسلمان آبادی کا تناسب گھٹ گیا اور بالآخر ایوارڈ (فیصلے) میں گورداسپور ہندوستان کو دے دیا گیا۔ تا کہ وہ کشمیر سے تعلق رکھ سکے تو قادیانیوں کا اصرار کہ ان کو اسلام کی بڑی جمعیت کا حصہ تصور کیا جائے۔ پاکستان کی پوزیشن سے متخالف ہے۔ بہت شروع میں قادیانی قیادت نے اپنے پیروؤں کو تاکیداً نصیحت کی کہ صوبہ بلوچستان کی چھوٹی سی آبادی کو تبدیلی مذہب کے ذریعہ کم از کم ایک صوبہ کو اپنا کہہ سکیں اور مسلم افواج میں داخل ہو جائیں۔ بعد ازیں قادیانیوں کا بزنس اور انڈسٹری میں زبردست طاقتور پوزیشن حاصل کرنا۔ سول انتظامیہ اور فوج میں قوت کے حصول سے خطرات پیدا کر دیئے کہ کہیں بالآخر پاکستان پر قبضہ نہ کر لیں (کچھ الفاظ یہاں ٹیپ پر صاف نہیں ہیں) بہت سے لوگ پاکستان کے ٹوٹنے میں قادیانی کردار کا ذکر کرتے ہیں۔ اس نوعیت کے اشارات اخبار بنگلہ دیش آبزور میں مراسلات کے کالم میں ملتے ہیں۔ اس پس منظر میں دور دور حالیہ گڑبڑ کا پھوٹ پڑنا کوئی تعجب کی بات نہیں ہے۔ اگرچہ بہت قابل مذمت ہے۔ مسلمان الزام دیتے ہیں کہ قادیانی لوگ بہت مغرور متشدد اور اشتعال انگیز رویہ اختیار کرتے ہیں۔ مسلمانوں کا اپنا یہ احساس ذمہ داری کہ وہ اپنی طرف سے منصفانہ طور اختیار کریں۔ یک طرفہ ہے۔ لیکن حقیقت یہ بھی ہے کہ اشتعال میں آکر ان کے مغلوب الغضب ہو جانے سے بددیانت اشخاص کو موقعہ فراہم ہو جاتا ہے کہ وہ صورتحال کو اپنے مفاد میں لا کر ناجائز کام کریں۔ کیا سر دست یہ سب ہو رہا

ہے۔ ہاں میں جواب نہیں دے سکتا۔ بہرحال بنیادی مسئلہ جو لاینحل ہے وہ قادیانیوں کی اقلیتی حیثیت کا ہے۔ پاکستان میں ان کے ساتھ سلوک اگرچہ اس قدر اسلامی نہیں ہے۔ لیکن یقیناً پاکستان کا اقلیتوں کے ساتھ سلوک مثالی ہے۔ یعنی پارسیوں، عیسائیوں، ہندوؤں اور یہودیوں کے ساتھ اور اگر قادیانیوں کو بحیثیت اقلیت دستوری تحفظ حاصل ہوگیا تو ان کو سکون اور باہمی ارتباط کی رہائش حاصل ہو جائے گی۔ یہ امر واقعہ کے ان کو ملک کی اقتصادی سیاسی اور عسکری شعبہ جات زندگی میں ایک مقام حاصل ہوگیا ہے۔ اس بات سے ظاہر ہوتا ہے کہ قادیانیوں کے خلاف کوئی ناروا امتیاز یا معاندانہ جارحیت فی نفسہ نہیں ہے۔ پیچیدگی پیدا ہونے کی وجہ ان کی سیاسی اور اقتصادی امور میں حد سے زیادہ نکل جانے والی خواہش ہے۔ ہائی کورٹ کے ایک جج اس گڑبڑ کی تفتیش کر رہے ہیں۔ مگر سر ظفر اللہ خاں کی اس کوشش سے مزید بے اعتمادی پیدا ہو جائے گی کہ وہ انسانی حقوق کمیشن اور دیگر بین الاقوامی اداروں کی وساطت سے امریکہ اور برطانیہ کی وزارت خارجہ تک رسائی کر رہے ہیں۔" اقتباس ختم ہوا۔ میں اسی حصہ کو سنانا چاہتا تھا)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***The source of this article ....***

(مرزا ناصر احمد: اس مضمون کا ماخذ......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***These are the views of....***

(جناب یحییٰ بختیار: یہ خیالات ہیں......)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***.... is the one who is well-versed in spreading the false allegation against Jamaat-i-Ahmadiyah.***

(مرزا ناصر احمد: جو بھی شخص ہو بہرحال وہ جماعت احمدیہ کے خلاف جھوٹے الزامات پھیلانے میں خوب ماہر ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***I am not saying that he is a truthful person or false person. I have just said that these are the views. He has reported the press conference and he says that this is the stand of the Ahmadis.....***

(جناب یحییٰ بختیار: میں یہ نہیں کہہ رہا ہوں کہ وہ شخص سچا ہے یا جھوٹا۔ میں نے تو یہ صرف کہا ہے کہ یہ اس کے خیالات ہیں۔ پریس کانفرنس میں وہ رپورٹر تھا اور اس نے بتایا کہ

احمدیوں کا یہ موقف ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *No, no, no. These are not the views expressed by Ch. Zafrullah Khan.*

(مرزا ناصر احمد: جی نہیں۔ چوہدری ظفر اللہ نے ان خیالات کا اظہار نہیں کیا۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, no, I have said these are his views and comments on Ch. Zafar Sahib's press conference or whatever Chaudhry Sahib has said in the press conference.*

(جناب یحییٰ بختیار: ہرگز نہیں۔ یہ خیالات اور تبصرے چوہدری ظفر اللہ خان کی پریس کانفرنس کے ہیں یا جو کچھ بھی چوہدری ظفر اللہ خاں نے پریس کانفرنس میں کہا)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *The views expressed in this article have no association, no correlation with the expressions of Ch. Zafrullah Khan.*

(مرزا ناصر احمد: جو نقطۂ نظر اس مضمون میں بیان کیا گیا ہے۔اس کا کوئی تعلق نہیں ہے۔کوئی جوڑ نہیں ہے۔چوہدری ظفر اللہ خان کی تشریحات سے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *I do not say that these are his comments. Whether the....*

(جناب یحییٰ بختیار: میں تو یہ نہیں کہتا کہ یہ ان کے خیالات ہیں......)

[370]***Mirza Nasir Ahmad:*** *These are not the comments on the....* (مرزا ناصر احمد: یہ تبصرے ہیں بیان پر)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *....Statements or anything, whether it is a fair comment or unfair comment, that is different....*

(جناب یحییٰ بختیار: میں بھی یہی کہہ رہا ہوں۔غلط ہے یا صحیح یہ دوسری بات ہے)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *No, no, it is not a comment because what portion of the Press Conference the comment*

*is connected with?*

(مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔ یہ تبصرہ بھی نہیں ہے۔ کیونکہ پریس کانفرنس کے کس حصہ سے یہ تبصرہ متعلق ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Relating to the story what the trouble is about.***

(جناب یحییٰ بختیار: وہ شخص یہ بتا رہا ہے کہ یہ گڑبڑ ہے کیا)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***He is talking of the Press Conference, he is talking of so many other things, and those are not inter related.***

(مرزا ناصر احمد: وہ پریس کانفرنس کی بات کر رہا ہے اور درمیان میں بہت سی غیر متعلق باتیں لا کر کہہ رہا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***But the one thing which I wanted to ask you is that here is an impression that, at the time of Independence or immediately before that, the stand of the Ahmadiya Jamaat was that they are separate just like Parsees, and after that....***

(جناب یحییٰ بختیار: لیکن میں آپ سے ایک بات پوچھنا چاہتا تھا کہ یہاں ایک یہ تأثر ہے کہ بوقت آزادی یا آزادی سے کچھ عرصہ قبل احمدیہ جماعت کا یہ مؤقف تھا کہ وہ علیحدہ ہیں جیسے پارسی وغیرہ)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***No, no, absolutely wrong stand.*** (مرزا ناصر احمد: یہ قطعی غلط بات ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***So, will you please explain this statement of Mirza Sahib which I have just read out 13th January, 1946?***

(جناب یحییٰ بختیار: تو پھر آپ مہربانی فرما کر مرزا صاحب کا ۱۳ر جنوری ۱۹۴۶ء کے اس بیان کی وضاحت کریں)

مرزا ناصر احمد: وہ تو میں دیکھوں گا، چیک کروں گا۔ پتہ نہیں ہے بھی یا نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں دیکھ لیجئے۔

مرزا ناصر احمد: ہاں نوٹ ہے۔ (اپنے وفد کے ایک رکن سے) کونسا نوٹ کیا اخبار؟

جناب یحییٰ بختیار: مرزا بشیر الدین محمود......

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں، یہ اخبار دیکھ کے تو......

[371] جناب یحییٰ بختیار: آپ دیکھ لیجئے ۱۳؍جنوری ۱۹۴۶ء کا ہے۔

مرزا ناصر احمد: یہ ہمیں دے دیں فائل۔ شاید ضرورت پڑ جائے۔

جناب یحییٰ بختیار: کون سا؟

مرزا ناصر احمد: وہ رابطہ عالم اسلامی والا بھی آپ نے دینا تھا۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ لائے ہیں۔ دیں گے آپ کو۔

***Sir, now I go to another subject.***

***What is the concept or meaning, according to you, of Massih-e- maood (مسیح موعود)? Because this is something which requires explanation, because I have some idea that it is عیسیٰ علیہ السلام reincrnate or some such thing; but we want to be very clear on this.***

(اب جناب! میں دوسرے مضمون پر آتا ہوں۔ آپ کی نظر میں مسیح موعود کے کیا معنی ہیں اور اس کا ذہن میں کیا تصور ہے۔ کیونکہ یہ تشریح طلب ہے۔ مجھے کچھ یہ خیال ہے کہ یہ عیسیٰ علیہ السلام کا دوسرا جنم ہے یا اسی قسم کی کوئی چیز اور ہم اس معاملہ میں بہت صاف معلوم کرنا چاہتے ہیں)

مرزا ناصر احمد: یہ بھی بعض حلقوں میں تاثر پیدا ہو گیا کہ شاید ہم یہ ایمان لاتے ہیں کہ مسیح ناصری کی روح اس وجود میں آ گئی غلط ہے۔ ہم ارواح کے جسم بدلنے کے...... جو ہندوؤں کا عقیدہ ہے...... نہ صرف یہ کہ اس پر ایمان نہیں لاتے بلکہ اتنا سخت criticism اس پر، اتنی سخت تنقید بانی سلسلہ کی کتب میں پائی جاتی ہے کہ وہ...... اس مسئلے کو، ہندوؤں کے، بالکل نامعقول ثابت کر دیا ہے۔ یہ تو یہی چیز ہے۔

نمبر(۲) یہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ مسیح آخری زمانے میں نازل ہوں گے۔ اس امت کے اور جس طرح اس سے پہلے یہود میں یہ کہا گیا تھا کہ عیسیٰ کے آنے سے پہلے...... ایلیا نبی

آ ئے گا تو اس میں وہ جھگڑا پڑ گیا۔ وہ لمبی تفصیل ہے۔ وہ ڈسکشن ہوئی ہے تو حضرت مسیح نے کہا کہ خود نہیں آنا تھا۔ بلکہ اس کے...... ''اخلاق سے'' اس کی طبیعت سے، اس کی روح سے اس لئے (ملتے) جلتے خواص لے کر کسی اور نے آنا تھا اور یہ آ گئے۔ یہ چونکہ پہلے بھی دھوکہ ہوا تھا۔ اس واسطے امت مسلمہ میں یہ خیال پیدا ہو گیا کہ انہوں نے ہی آنا ہے۔ آسمان پر بیٹھے ہیں اور انہوں نے آنا ہے۔ اب[372] حدیث نے بڑی وضاحت سے بتایا ہے کہ یہ دو مختلف وجود ہیں۔ کیونکہ نبی کریم ﷺ کو مسیح موسیٰ کی شکل بھی دکھائی گئی۔ کشف میں اور مسیح موعود کی شکل بھی دکھائی گئی اور آپ ﷺ نے ریکارڈ کیا ہے اسے ہماری احادیث نے اور اس میں ان کی رنگت مختلف، ان کے فیچرز مختلف، ان کے بال مختلف اور وہ دونوں بالکل علیحدہ علیحدہ جو ہیں وہ ان کی بتائی گئی۔

اس کے متعلق بیسیوں اور ایسے حوالے اور قرائن ہیں جو ہمیں بتاتے ہیں کہ آنے والا پہلا نہیں ہے مسیح۔ مسیح موسیٰ نے دوبارہ نازل نہیں ہونا ہے۔ بلکہ اس کی خو بو رکھنے والا ایک شخص پیدا ہوگا۔ اس زمانے میں پیدا ہوگا جب دنیا اسلام پر بڑا زبردست حملہ کر رہی ہوگی اور اسلام کی اسلامی تعلیم، شریعت قرآنی کے حسن اور اس کی احسان کی طاقتیں جو ہیں۔ ان کے ذریعہ سے نوع انسانی کے دل محمد ﷺ کے لئے جیتے جائیں گے اور قرآن کریم...... اس کے ذریعے سے لوگوں پر یہ واضح ہوگا کہ قرآن کریم اتنے زبردست دلائل اور اس قدر عظیم حجج قاطع اپنے اندر رکھتا ہے اور اس قدر حسن اور خوبی اور عظمت اور شان ہے۔ اس تعلیم کے اندر کہ اس کو کسی ظاہری مادی طاقت کی ضرورت نہیں۔ بلکہ جب اس کی تعلیم کو لوگوں کے سامنے رکھا جائے تو اسے صحیح تسلیم کرنے پر مجبور ہوتے ہیں۔ میں نے پچھلے سال اپنے دورہ میں ایک پریس کانفرنس میں ان کو یہ بتایا کہ دیکھو اسلام کی تعلیم انسان اور انسان کے درمیان اس قسم کا تعلق پیار اور محبت پیدا کرتی ہے کہ دنیا کا کوئی مذہب اور دنیا کا کوئی اور ازم ایسا نہیں کرتا۔ تو میں گواہی دیتا ہوں کہ ان کی آنکھیں نم ہو گئیں۔ ایک جگہ پر مجھ سے یہ سوال کیا گیا کہ جب اتنی عظیم تعلیم ہے اسلام کی تو ہماری عوام تک پہنچانے کا آپ نے کیا انتظام کیا؟ تو بتایا یہ غلبہ کیا تھا کہ ایک مسیح کی خو بو میں، امن کے ساتھ، صلح کے ساتھ، آشتی کے ساتھ، پیار کے ساتھ، بے لوث خدمت کے ساتھ، ہمدردی کے ساتھ، ایک ایسی پاک فضا اسلام کی، اسلامی تعلیم کے مطابق، قرآن کریم کی شریعت کے مطابق وہ پیدا کرے گا اور اس وقت نوع انسانی...... یہ پیشین گوئی ہے...... کہ ایک امت بنا دی جائے گی۔ یعنی سارے[373] عیسائی جو ہیں۔ سارے دوسرے مذاہب والے جو آج کل ہو گئے۔ وہ سب اسلام کی طرف مائل ہوں گے اور مسلمان ہو جائیں گے۔

جناب یحییٰ بختیار: میرا سوال جو تھا مرزا صاحب! یہ تھا کہ Reincarnation کا......

مرزا ناصر احمد: نہ، نہ، Reincarnation کا کوئی آئیڈیا ہی نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: تو پھر آپ نے یہ کہا کہ ان کی خو بو رکھنے والا......

مرزا ناصر احمد: خُو بُو رکھنے والا۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: Attributes....***

(جناب یحییٰ بختیار: اس کی صفات)

مرزا ناصر احمد: بعض نمایاں چیزیں ہیں مسیح ناصری میں۔ ان نمایاں خصوصیات کا حامل ہوگا مسیح محمدی بھی صلوٰۃ اللہ علیہ۔

جناب یحییٰ بختیار: مگر جب آپ یہ فرماتے ہیں کہ ان کی خوبیاں ہوں گی تو اس لئے تو مجھے کچھ تعجب ہوتا ہے کہ بعض جگہ ایسا لکھا ہوا ہے، مرزا قادیانی کی کتابوں میں کہ: "مسیح علیہ السلام کا چال چلن کیا تھا، ایک کھاؤ، پیو، نہ زاہد، نہ عابد، نہ حق کا پرستار، متکبر، خود بین، خدائی کا دعویٰ کرنے والا۔"

***Is it there or not? Was this his view about Jesus Christ or Essa- ibn-e-Mariam?***

(جناب یحییٰ بختیار: کیا عیسیٰ علیہ السلام کے بارہ میں ان کا یہ خیال تھا یا نہ تھا؟)

***Mirza Nasir Ahmad: It is not his assertion about him.***

(مرزا ناصر احمد: ان کے بارے میں انہوں نے نہیں کہا)

***Mr. Yahya Bakhtiar: No, no, it is, Sir, reported....***

(جناب یحییٰ بختیار: یہ ان کی طرف منسوب بیان ہے......)

***Mirza Nasir Ahmad: What he did assert was that.***

(مرزا ناصر احمد: انہوں نے جو بیان کیا ہے وہ انجیل میں ہے)

انجیل جب ہم پڑھتے ہیں تو تم لوگوں نے ظالمانہ طور پر اپنے مسیح پر یہ الزام لگایا جن کا یہاں ذکر ہے۔ آپ نے نہیں الزام لگائے انجیل کے الزاموں کو دہرایا ہے۔

[374] جناب یحییٰ بختیار: یہ دیکھیں جی۔ وہ یہ کہتے ہیں کہ......

مرزا ناصر احمد: ہاں، یہ تو آگے پیچھے دیکھیں گے تو پتہ لگے گا۔

جناب یحییٰ بختیار: اسی لئے تو Clarification ضروری ہے نا جی کہ مسیح علیہ السلام......

## (حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی اہانت)

مرزا ناصر احمد: یہ آپ حوالہ دے دیجئے۔ اگر یہاں ہوئی کتاب تو ابھی دیکھتے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: (مکتوبات احمدیہ حصہ سوم ص۲۳،۲۴)

مرزا ناصر احمد: ہاں جی۔ کون سی کتاب؟

جناب یحییٰ بختیار: ''مکتوبات احمدیہ۔''

مرزا ناصر احمد: مکتوبات احمدیہ۔

جناب یحییٰ بختیار: ''مسیح علیہ السلام کا چال چلن کیا تھا۔ ایک کھاؤ، پیو، نہ زاہد، نہ عابد، نہ حق کا پرستار، متکبر، خود بین، خدائی کا دعویٰ کرنے والا۔'' (مکتوبات احمدیہ حصہ سوم ص۲۳،۲۴)

مرزا ناصر احمد: جی۔ یہ ٹھیک ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: تو پھر آگے وہ کہتے ہیں: ''آپ کا (عیسیٰ علیہ السلام کا) خاندان نہایت پاک ومطہر ہے۔ تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زناکار اور کسبی عورتیں تھیں۔''

مرزا ناصر احمد: یہ، یہ میں نے بتایا کہ میں یہ......

جناب یحییٰ بختیار: جی آپ Verify کر لیجئے۔

مرزا ناصر احمد: Verify کر کے......

جناب یحییٰ بختیار: میں آپ کو حوالے دے رہا ہوں نا جی اس کے۔

مرزا ناصر احمد: جی۔ اس کا کون سا حوالہ ہے؟

[375] جناب یحییٰ بختیار: ''تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زناکار اور کسبی عورتیں تھیں۔ جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا۔''

مرزا ناصر احمد: جی۔ انجیل کا حوالہ ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی۔ (ضمیمہ انجام آتھم حاشیہ ص۷، خزائن ج۱۱ ص۲۹۱)

مرزا ناصر احمد: جی، ٹھیک ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: تو یہ آپ، ساتھ ہی انجیل کے حوالے جو آپ کہتے ہیں کہ عیسائیوں نے ان پر یہ الزامات لگائے ہیں......

مرزا ناصر احمد: ہاں، وہ ہم انجیل کے حوالے......

جناب یحییٰ بختیار: جی وہ بھی آپ...... یہ بھی آپ......

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں، انجیل کے حوالے یہاں بتائیں گے۔ جو کہا اپنی طرف سے وہ بھی بتائیں گے مسیح کے متعلق۔

جناب یحییٰ بختیار: Yes پوزیشن Clarify کرنے کے لئے۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں، بالکل۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ کہتے ہیں کہ میرے ان کے Atributes جو ہیں اور پھر ساتھ یہ......

مرزا ناصر احمد: جی۔

جناب یحییٰ بختیار: اس سے اگلا حوالہ ہے یہ: ''یسوع اس لئے اپنے تئیں نیک نہیں کہہ سکتا......'' (ست بچن ص۱۲۹ حاشیہ، خزائن ج۱۰ ص۲۹۶)

Now, this is a very authentic.... (یہ ایک مستند ہے)

مرزا ناصر احمد: یسوع؟

[376] جناب یحییٰ بختیار: یسوع۔

مرزا ناصر احمد: یسوع؟

جناب یحییٰ بختیار: یسوع۔

مرزا ناصر احمد: مسیح نہیں؟

***Mr. Yahya Bakhtiar: Whether he is the same person or not, that is for you to tell.***

(جناب یحییٰ بختیار: کیا یہ انہی کے متعلق ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad: No, no, no. I mean.***

میرا مطلب ہے کہ ''یسوع'' سے ہی پتہ لگ رہا ہے کہ جو انجیل کا محاورہ ہے۔ وہ انہوں نے استعمال نہیں کیا۔ پادریوں نے......

جناب یحییٰ بختیار: ہاں، ہاں، Explain کریں گے۔ جو الفاظ ان کے ہیں: ''یسوع اس لئے اپنے تئیں نیک نہیں کہہ سکتا کہ لوگ جانتے تھے کہ یہ شخص شرابی کبابی ہے اور خراب چال چلن، نہ خدائی کے بعد بلکہ ابتداء ہی سے ایسا معلوم ہوتا ہے۔ چنانچہ خدائی کا دعویٰ شراب خوری کا بدنتیجہ ہے۔'' (ست بچن ص۱۲۹ حاشیہ، خزائن ج۱۰ ص۲۹۶)

*Now here it has nothing to do with Bible, in my....*

(اس جملہ کا بائبل سے کوئی تعلق نہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *Oh, yes, it is. Every word....*

(مرزا ناصر احمد: ہاں ہے، ہر لفظ اس کا......)

جناب یحییٰ بختیار: یہ ''خدائی کا دعویٰ شراب خوری کا......''

*I mean he is concluding, he is coming to this conclusion.* (وہ نتیجہ بیان کر رہے ہیں۔ وہ اس کا آخری فیصلہ دے رہے ہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *No, no.*

یہ انجیل سے ہم ثابت کریں گے۔ یہاں بتا دیں گے۔ ہر ایک کی خدمت میں عرض کر دیں گے۔ ہر ایک کو پتہ لگ جائے گا۔

[377] جناب یحییٰ بختیار: پھر آگے جی مرزا صاحب فرماتے ہیں......

مرزا ناصر احمد: نہیں، یہ وہی حوالہ ہے؟ (ریفرنس)؟

جناب یحییٰ بختیار: وہ اور ہے جی۔

مرزا ناصر احمد: یہ کون سا ہے؟ ''انجام آتھم''؟

جناب یحییٰ بختیار: ''ست بچن۔''

مرزا ناصر احمد: نہ، پہلا تھا ''انجام آتھم'' کا؟

جناب یحییٰ بختیار: ''انجام آتھم'' کا تو میں نے آپ کو......

مرزا ناصر احمد: ابھی بتایا ہے آپ نے (انجام آتھم سے، حاشیہ ص ۷، خزائن ج ۱۱ ص ۲۹۱)

جناب یحییٰ بختیار: حاشیہ ص ۷۔

مرزا ناصر احمد: وہ تو پہلے آ گیا۔ اب یہ تیسرا ''ست بچن'' کا ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی یہ تیسرا۔ کہتا ہے: ''آپ کو (یعنی حضرت عیسیٰ کو)......''

بریکٹ میں یہ ہے۔ ''یسوع'' نہیں ہے۔ یہاں لکھا ہوا ہے: ''آپ کو گالیاں دینے اور بدزبانی کی اکثر عادت تھی۔ آپ کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی بھی عادت تھی......اور نہایت شرم کی بات یہ ہے کہ آپ نے پہاڑی کے وعظ کو، جو انجیل کا مغز کہلاتی ہے، یہودیوں کی کتاب ''طالمود'' سے چرا کر لکھا ہے۔'' (ضمیمہ انجام آتھم ص ۵، ۶ حاشیہ، خزائن ج ۱۱ ص ۲۸۹، ۲۹۰)

*Is it in Bible somewhere?* (کیا یہ بائبل میں ہیں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** It is in there literature.*

(مرزا ناصر احمد: یہ ان کے لٹریچر میں ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** In the Christian literature?*

(جناب یحییٰ بختیار: کیا عیسائی لٹریچر میں؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** In the Christian literature.*

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Christ used to tell lies and stole the sermon of the Mount from Talmud?*

[378] ***Mirza Nasir Ahmad:** We will prove every....*

***Mr. Yahya Bakhtiar:** I am just saying this.*

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں، بھئی میں آپ کو یقین دلاتا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی، میں تو اس لئے؟

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** I want to put every thing to you so that there is no misunderstanding.*

(جناب یحییٰ بختیار: میں ہر بات آپ کے سامنے پیش کر رہا ہوں۔ تاکہ آئندہ کوئی غلط فہمی پیدا نہ ہو)

مرزا ناصر احمد: ہاں، یہ ٹھیک ہے۔ جزاک اللہ۔ بڑی مہربانی ہوگی۔

جناب یحییٰ بختیار: (ضمیمہ انجام آتھم ص ۷ حاشیہ، خزائن ج ۱۱ ص ۲۹۱)

مرزا ناصر احمد: جی، جی۔

جناب یحییٰ بختیار: فرماتے ہیں جی کہ: ''آپ کے (حضرت عیسیٰ کے) ہاتھ میں سوائے مکر اور فریب کے کچھ نہیں تھا۔''

مرزا ناصر احمد: جی، اس کا حوالہ؟

جناب یحییٰ بختیار: یہ جو ہے ''ضمیمہ انجام آتھم ص ۷ حاشیہ، خزائن ج ۱۱ ص ۲۹۱'' وہی Page اس کا بھی ہے۔

مرزا ناصر احمد: جی۔

جناب یحییٰ بختیار: ''(حضرت عیسیٰ کا) میلان کنجریوں سے ان کی صحبت بھی شاید

اسی وجہ سے ہو کہ جدی مناسبت درمیان ہے۔‘‘ (ضمیمہ انجام آتھم ص ۷ حاشیہ، خزائن ج۱۱ ص ۲۹۱)

’’انجام آتھم‘‘ متی کی انجیل، یہاں پھر وہ refer کر رہے ہیں، انجیل کو۔

مرزا ناصر احمد: ہر جگہ وہی ہے۔

[379] جناب یحییٰ بختیار: یعنی وہ تو آپ نے کہا نا۔ میں آپ کو آگے بھی کہتا ہوں، سناتا ہوں کہ: ’’متی کی انجیل سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کی عقل بہت موٹی تھی۔ آپ جاہل عورتوں اور عوام الناس کی طرح مرگی کو بیماری نہیں سمجھتے۔ بلکہ جن کا آسیب خیال کرتے تھے۔‘‘

پھر ہاں: ’’آپ کو گالیاں دینے اور بدزبانی کی اکثر عادت تھی۔ ادنیٰ ادنیٰ بات پر غصہ آ جاتا تھا۔ اپنے نفس کو جذبات سے روک نہیں سکتے تھے۔ مگر میرے نزدیک آپ کی یہ حرکات جائے۔ افسوس نہیں کیونکہ آپ تو گالیاں دیتے تھے اور یہودی ہاتھ سے کسر نکال لیا کرتے تھے۔ یہ بھی یاد رہے کہ آپ کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی عادت تھی۔‘‘

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۵ حاشیہ، خزائن ج۱۱ ص ۲۸۹)

مرزا ناصر احمد: یہ پہلے بھی آ گیا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، یہاں دوسری جگہ ہے۔

مرزا ناصر احمد: اس کا حوالہ؟

جناب یحییٰ بختیار: یہ جو ہے Page بقیہ ضمیمہ رسالہ (انجام آتھم ص ۵ بقیہ حاشیہ)

***May be they requoted again.***

تو یہ تو آپ Agree کریں گے کہ ایک نبی ان خوبیوں کا حامل نہیں ہو سکتا۔

مرزا ناصر احمد: میں یہ Agree کرتا ہوں کہ جھوٹے......

ایک نبی ان خوبیوں کا حامل نہیں ہو سکتا اور محض افتراء اور بہتان سے انجیل نے حضرت مسیح علیہ السلام پر یہ الزامات لگائے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: چونکہ تعجب یہ تھا کہ آپ نے کہا تھا کہ......

مرزا ناصر احمد: کہ خوبو میں؟

[380] جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی......ہم پیار سے بات کرتے ہیں، کسی کے جذبات کو تکلیف نہیں دیتے۔

مرزا ناصر احمد: بالکل پیار سے بات۔ ان کے حوالے دے کے۔ کس ***Context*** میں؟ وہ جب میں بتاؤں گا اب نہیں بتاتا۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی، ٹھیک ہے۔

***That is for you to explain, either on the point of explanation so that the position is clarified.***

(اس کی تشریح کرنی ہے تاکہ پوزیشن واضح ہو)

مرزا ناصر احمد: بالکل۔ انشاءاللہ ایسی صاف ہوجائے گی کہ سب کو سمجھ میں آجائے گا۔

جناب یحییٰ بختیار: کیونکہ یہ چیزیں آپ دیکھ رہے ہیں کہ ہر جگہ وہ سب کے سامنے آرہی ہیں۔

مرزا ناصر احمد: ٹھیک ہے، بڑا اچھا ہے۔ ہر بات صاف ہونی چاہئے۔

جناب یحییٰ بختیار: اور جب مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ:

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو اس سے بہتر غلام احمد ہے

(دافع البلاء ص۲۰، خزائن ج۱۸ ص۲۴۰)

یہ تو انجیل میں نہیں ہے۔ یہ تو ان کا اپنا ہے۔

***What is the meaning?*** (اس کا کیا معنی ہے؟)

مرزا ناصر احمد: یہ تو ان کی تقریر ہے ہی نہیں:

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو اس سے بہتر غلام احمد ہے[1]

غلام احمد ہے نہیں ہے۔

[381] جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی "غلام احمد"

مرزا ناصر احمد: "غلام احمد" اضافت کے ساتھ۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی، ٹھیک ہے۔ یہ یعنی یہ انہی کا شعر ہے؟

مرزا ناصر احمد: یہ احمد کا غلام۔

جناب یحییٰ بختیار: یعنی احمد کا غلام، ایک امتی۔

مرزا ناصر احمد: احمد کا، نبی اکرم ﷺ سے فیوض حاصل کرنے والے کا مقام......

جناب یحییٰ بختیار: ایک امتی۔

مرزا ناصر احمد: ......موسیٰ علیہ السلام سے فیوض حاصل کرنے والے سے بالا ہے۔

---

[1] مرزا قادیانی کے اس شعر پر ہمارے استاذ فاتح قادیان مولانا محمد حیاتؒ یوں تظمین فرمایا کرتے تھے۔ ابن ملجم کے ذکر کو چھوڑو......اس سے بدتر غلام احمد ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: دیکھئے، ایک امتی ہوگیا نا۔ آنحضرت ﷺ کا ایک امتی ہوا۔

مرزا ناصر احمد: آنحضرت ﷺ کے تو پتہ نہیں کتنے امتی انبیائے بنی اسرائیل سے آگے نکل گئے[1]۔

جناب یحییٰ بختیار: تو یہاں تو ان کا ذکر، مرزا غلام احمد صاحب کا، اپنی طرف نہیں ہے؟ ''اس سے بہتر غلام احمد ہے'' یعنی *He means himself?* (کیا اپنے سے ان کی مراد ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad: He means himself.***

(مرزا ناصر احمد: خود اپنے سے مراد ہے)

غلام احمد، احمد، احمد، محمد احمد۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: I follow it.***

مرزا ناصر احمد: یعنی آنحضرت ﷺ کا غلام۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: He claims that he is superior to Isa Ibne....?***

(جناب یحییٰ بختیار: وہ دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ (مرزا قادیانی) حضرت عیسیٰ سے عظیم تر......)

***Mirza Nasir Ahmad: Because of Muhammad Sal- Allah-e- Alehi-wa- Salam.***

(مرزا ناصر احمد: حضرت محمد ﷺ کی وجہ سے)

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی۔

[382] مرزا ناصر احمد: نبی اکرم ﷺ کے طفیل، آپ کے فیوض کے حصول کے نتیجہ میں جو آپ کے امتی ہیں۔ یہ وہ موسیٰ کی امت سے آگے ہیں۔

تیرے بڑھنے قدم آگے بڑھایا ہم نے۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں۔ مگر کیا ایک کوئی امتی کسی ایک پیغمبر سے، جو حقیقی پیغمبر ہو، کیا اس سے بڑھ سکتا ہے؟ یہ یعنی *Clarification* کیجئے۔

مرزا ناصر احمد: یہ تو پھر دوسرا مسئلہ آ گیا نا۔

---

1 امتی، نبیوں سے افضل؟ ہے کوئی قادیانی کفر کا ٹھکانہ؟ نہیں، ہرگز نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہ جی نہ۔اسی لئے میں کہتا ہوں: ’’ابن مریم کے ذکر کو چھوڑ و‘‘

مرزا ناصر احمد: میرا مطلب ہے کہ ایک مسئلہ ہے کہ کیا بانی سلسلہ احمدیہ نے مسیح موعود کی تحقیر یا تذلیل کی؟ وہ پہلے یہ چل رہا تھا۔تو میں نے آپ کو بتایا کہ میں ثابت کروں گا کہ نہیں اور یہ دوسرا سوال ہے۔تو اس کا میں بتادیتا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں،جی۔اس کے ساتھ میں یہ بھی دیکھیں کہ میں نے ابھی یہ مرزا قادیانی کا شعر سنایا کہ:

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو اس سے بہتر غلام احمد ہے

کئی اور شعر بھی ہیں:

اینك منم كه حسب بشارات آمدم عیسیٰ كجا است تابنهد پامنبرم

(ازالہ اوہام ص۱۵۸،خزائن ج ۳ص۱۸۰)

مرزا ناصر احمد: بڑی شان تھی محمد ﷺ کی۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں،تو یہ بھی آپ Explain کریں کہ وہاں تو ’’غلام احمد‘‘نہیں کہہ رہے ہیں: ’’تابه نهد پابهمنبرم‘‘

[383] مرزا ناصر احمد: اس سے اگلے شعر کیا ہیں؟ شاید وہی Explain کردیں اسے۔

جناب یحییٰ بختیار: میرے پاس تو یہی شعر نوٹ ہوا ہے۔جی۔

مرزا ناصر احمد: ہاں تو پھر اگلا......

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی۔

ایک آواز......گردش مقام داد چوں برخلاف وعدہ بروں آیدازارم

قطعہ بند ہے۔

مرزا ناصر احمد: نہیں،وہ آپ Explain کردیں کہ: ’’عیسیٰ كجا است به نهد پابهمنبرم‘‘

*It is the same idea that I am superior or to Isa Aleh-is- Salam? This is the impression. And you will clarify.*

مرزا ناصر احمد: نہیں جی،اس کے متعلق میں بتادوں گا اس کا Context دیکھ کر۔(اپنے وفد کے ایک رکن سے) چلیں جی،نوٹ کریں جی۔

جناب یحییٰ بختیار: اچھا جی،یہ آپ دیکھ لیجئے۔اس کا Context دیکھ کر۔

ابھی آپ نے جی فرمایا......کل بھی اور محضر نامے میں بھی...... کہ کتنی آنحضرت ﷺ کے ساتھ عقیدت، پیار، محبت مرزا غلام احمد کا تھا:

***And how much he is praise for him that is in Mahzar Nama in writing.***

اور بعض لوگ جو ہیں جو Interpretation وہ محمد ﷺ کی کرتے ہیں۔ آپ ان سے آپ Agree نہیں کرتے۔

مرزا ناصر احمد: جی۔

جناب یحییٰ بختیار: تو یہاں ایک جگہ یہ آیا ہوا ہے کہ: ''آنحضرت عیسائیوں کے ہاتھ کا پنیر کھا لیتے تھے۔ حالانکہ مشہور تھا کہ اس میں سؤر کی چربی پڑتی ہے۔''

(اخبار الفضل قادیان ۲۳ر فروری ۱۹۲۴ء ج ۱۱ نمبر ۶۶ ص ۹ کالم ۳)

384 ***Is it an aspersion or it is justifying eating of Paneer which contains....***

(کیا یہ اتہام ہے یا پنیر کھانے کا جواز پیدا کیا ہے جس میں......)

***Mirza Nasir Ahmad: This is nothing. It is translation of a Hadith. (Pause)***

یہ زرقانی کے الفاظ ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ تو کسی اور کے ہیں۔

مرزا ناصر احمد: حضرت...... میں جواب دوں؟

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی۔

مرزا ناصر احمد: حضرت بانی سلسلہ احمدیہ کی اصل عبارت یہ ہے: ''آپ اپنے گھر میں سمجھا دیں (خط لکھ رہے ہیں) کہ اس طرح شک وشبہ میں پڑنا بہت منع ہے۔ شیطان کا کام ہے جو ایسے وسوسے ڈالتا ہے۔ ہرگز وسوسے میں نہیں پڑنا چاہئے، گناہ ہے اور یاد رہے کہ شک کے ساتھ غسل واجب نہیں ہوتا اور نہ صرف شک سے کوئی چیز پلید ہو سکتی ہے۔ ایسی حالت میں بے شک نماز پڑھنا چاہئے اور میں انشاء اللہ دعا بھی کروں گا۔ آنحضرت ﷺ اور آپ کے اصحاب وہمیوں کی طرح ہر وقت کپڑا صاف نہیں کرتے تھے۔ عیسائیوں کے ہاتھ کا پنیر کھا لیتے تھے۔ حالانکہ مشہور تھا (یہ نہیں کہ پڑتا تھا) مشہور تھا کہ سؤر کی چربی اس میں پڑتی ہے۔''

***Mr. Yahya Bakhtiar:** That is to what I wanted an explanation.* (جناب یحییٰ بختیار: میں اسی کی وضاحت چاہتا تھا)

مرزا ناصر احمد: اصول یہ تھا کہ جب تک یقین نہ ہو ہر چیز پاک ہے۔ محض شک سے کوئی چیز پلید نہیں ہوتی اور امام ابوحنیفہ کا یہی فتویٰ ہے شک کے متعلق۔ زرقانی میں حضرت علامہ محمد بن عبدالباقی زرقانی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا اس[385] کا ترجمہ یہ ہے: ''سنن ابوداؤد کی روایت ہے کہ حضرت ابن عمر نے بتایا کہ تبوک کے مقام پر آنحضرت ﷺ کی خدمت میں پنیر پیش کیا گیا۔ جسے عیسائی بناتے تھے۔ کسی نے اس وقت کہا کہ یہ مجوسیوں کا بنایا ہوا ہے۔ آپ ﷺ نے ان باتوں کی کوئی پرواہ نہ کی اور چھری منگوائی اور بسم اللہ پڑھ کر اس کو کاٹا۔ اس کو ابوداؤد اور مسدس وغیرہ نے روایت کیا ہے اور ابوداؤد طیالیسی نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ فتح مکہ کے موقع پر آپ نے پنیر دیکھا تو دریافت فرمایا: یہ کیا ہے؟ لوگوں نے عرض کی کہ یہ کھانے کی چیز ہے جو عجمیوں کے ہاں بنتی ہے۔ اس پر آپ ﷺ نے فرمایا اس کو چھری سے کاٹو اور کھاؤ۔''

مسند احمد اور بیہقی کی روایت ہے کہ غزوہ تبوک کے موقع پر آنحضرت ﷺ کی خدمت میں پنیر پیش کیا گیا۔ آپ ﷺ نے پوچھا: کہاں بنا ہے؟ لوگوں نے عرض کیا کہ ایران میں بنتا ہے اور ہمارے خیال میں اس میں مردار بھی شامل ہوتا ہے۔ حضور ﷺ نے فرمایا ''تم اسے کھا سکتے ہو۔'' اور ایک روایت میں ہے کہ ''اسے چھری سے کاٹو، اللہ کا نام لو اور کھاؤ'' تو اصل مسئلہ یہ ہے کہ وہم......

***Mr. Chairman:** That's all that is all for the present.*

*The delegation is permitted to leave and to report back at 12:15.*

(جناب چیئرمین: اس نشست کے لئے اتنا کافی ہے۔ وفد کو جانے کی اجازت ہے۔ سوا بارہ بجے تشریف لائیں)

*The honourable members will keep sitting.*

(معزز ممبران تشریف رکھیں)

*(The delegation left the chamber)*

***Mr. Chairman:** Before we adjourn for the tea break....* *(Interruption)*

*Before we adjourn for the tea-break, there* ایک سیکنڈ جی *are certain* [386] *points for the cross-examination which we will discuss in our chamber with the Attorney- General. And if anything remains outstanding, then we can discuss it in the House.*

(جناب چیئرمین: چائے کا وقفہ کرنے سے قبل کچھ نکات جرح کے لئے ہیں۔ جس پر ہم اٹارنی جنرل سے اپنے چیمبر میں گفتگو کریں گے اور اگر کوئی بات باقی رہ جاتی ہے تو ہاؤس میں اس پر گفتگو ہو جائے گی)

---

## *CORRECTION OF MISTAKES IN THE RECORD OF THE PROCEEDINGS*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Sir correction of mistakes in the record of the proceedings there are a lot of mistakes in the record and that is why....*

(جناب یحییٰ بختیار: جناب! جو ریکارڈ تیار ہو رہا ہے۔ اس میں بہت سی غلطیاں ہیں۔ اس لئے میں سمجھتا ہوں کہ یا تو......)

***Mr. Chairman:*** *Yes.* (جناب چیئرمین: جی ہاں!)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *The Secretary or the Joint Secretary should very carefully go through it, because this is important. I have asked at a number of places that: "I am not giving you the example, the exceptional example of a man who tells lies in order to save his life." and it has been written.*

*"I am giving the example", The word not what is missing, May be I was away from the mike, but this can make all the difference. So, there are so many other things.*

***Some quotations have been left out, and punctuations is required. When I say that supposing I go and say that I am Christian. Now "I am Christian" comes within inverted commas. These things should be looked into....***

(جناب یحییٰ بختیار: سیکرٹری صاحب خود یا جائنٹ سیکرٹری بڑے غور سے ریکارڈ کا مطالعہ کریں۔ کیونکہ یہ ضروری امر ہے۔ میں نے کتنی ہی دفعہ ان سے کہا ہے کہ میں مثالیں نہیں دے رہا ہوں۔ انتہائی مثالیں ایک شخص کی جو اپنی جان بچانے کی خاطر جھوٹ بولتا ہے اور یہاں ریکارڈ میں انہوں نے لکھا ہے کہ میں مثالیں دے رہا ہوں۔ لفظ ''نہیں'' غائب ہے۔ ممکن ہے کہ اس وقت میں مائک سے دور رہا ہوں گا۔ جو یہ لفظ ریکارڈ میں نہیں آیا۔ بہرحال ان سب باتوں سے بڑا فرق پڑتا ہے۔ اسی طرح کی اور باتیں بھی ہیں۔ کہیں اقتباسات نہیں درج کئے ہیں کہیں رموز اوقاف کی ضرورت ہے۔ مثلاً میں نے یہ کہا تھا کہ فرض کریں میں جاتا ہوں اور کہتا ہوں کہ میں عیسائی ہوں۔ اب یہ الفاظ '' کہ میں عیسائی ہوں'' یہ الفاظ واوین میں لکھے ہوئے ہیں۔ ان سب باتوں کو دیکھنا چاہئے)

***Mr. Chairman:** Yes, that will be.*

(جناب چیئرمین: جی ہاں! ہم اس پر خیال رکھیں گے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** .... before it is circulated to the members.* (جناب یحییٰ بختیار: ریکارڈ کی تقسیم سے قبل)

***Mr. Chairman:** That we will; we will look into that matter.*

(جناب چیئرمین: ہم اس کا خیال رکھیں گے اور ٹھیک کریں گے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Thank you.*

(جناب یحییٰ بختیار: شکریہ!)

***Mr. Chairman:** And we adjourn the House to meet at 12:15.*

(جناب چیئرمین: اب سوا بارہ بجے تک اجلاس ملتوی ہوتا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** And you have noticed. Sir,*

*that I was given some of the citations a different impression from the small quotation which I was given. I think it should be carefully studied before they ask me to put a question.*

(جناب یحیٰی بختیار: اور آپ نے نوٹ کیا ہوگا کہ مجھے چند حوالہ جات دیئے گئے تھے۔ جو یا تو وجود ہی میں نہیں ہیں یا ان کا کوئی اور مطلب نکلتا ہے۔ ان چھوٹے اقتباسات سے جو میں پیش کر رہا تھا۔ میری نظر میں ان کو اچھی طرح بڑے خیال سے دیکھا جانا چاہیئے۔ پیشتر اس کے لئے مجھے یہ حضرات سوال پیش کرنے کے لئے کہیں)

***Mr. Chairman:*** *Yes.* [387] *Thank you very much. The House is adjourned for 12:15.*

(جناب چیئرمین: جی ہاں! آپ کا بہت بہت شکریہ۔ اجلاس سوا بارہ بجے تک کے لئے ملتوی)

---

*(The Committee adjourned to reassemble at 12:15 hours)*

---

*[The Committee re-assembled after break, Mr. Chairman (Sahibzada Farooq Ali) in the Chair.]*

---

جناب چیئرمین: وہ دروازے تو بند کروا دیں۔ کیونکہ پھر وہ ممبر صاحبان وہاں بیٹھ کے اتنے زور سے گپس ...... جاوید وہاں ایک آدمی کو کھڑا کر دیں۔

*Those doors should be closed. Then the members are at liberty to discuss anything in the lobby whatever they like but not so much noise that attention of the House is attracted towards the lobby.*

***Mr. Chairman:*** *(to Mr. Yahya Bakhtiar)*

آپ کی رضی ہے۔ سٹینڈنگ کمیٹی میں آپ دیکھ لیں پہلے۔ ہاں وہ آپ لکھ دیں۔

میں لکھ دوں گا اپنی ذمہ داری پر۔نہیں مجھے لکھ دیں گے نا درخواست کہ ہمیں چھپوانا ہے۔ میں لکھ دوں گا کہ آپ نے اس کو Leak نہیں کرنا اپنے Risk پر کریں گے۔ہاں۔ہاں۔ہم نہیں کرا سکتے۔مفتی صاحب نے خود کرایا ہے۔سب اپنے Risk پر کرائیں گے۔......گیلری میں کوئی نہیں ہے۔گیلری کی طرف نہ دیکھیں۔ میں نے کہا پریس کوئی نہیں بیٹھا ہوا۔ ***Haider Sahib is very attentive very attentive... you have occupied this chair only to be in the*** یہ جو آپ کے ***Side Comments*** جو ہیں نا ***Midst*** وہ یہاں پہنچے نہیں ہیں......اس کا جواب آپ ہی دے سکتے ہیں۔

[388] ***Today after nine, after the evening session, we shall review everything. After the last session today we will review everything*** وعلیکم السلام ***as to how long we have....***

***(The Delegation entered the Chamber)***

***Mr. Chairman: Yes, Mr. Attorney- General.***

---

## CROSS- EXAMINATION OF THE QUADIANI GROUP DELEGATION

(مردہ علیؓ، معاذ اللہ)

جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب! کیا مرزا غلام احمد نے یہ کہا ہے کہ: ’’پرانی خلافت کا جھگڑا چھوڑ دو۔اب نئی خلافت لو۔ایک زندہ علی (مرزا غلام احمد) تم میں موجود ہے۔اس کو تم چھوڑتے ہو اور ایک مردہ علی کو تلاش کرتے ہو۔‘‘ (ملفوظات احمدیہ ج ۲ص ۱۴۲ ایڈیشن نومبر ۱۹۸۴)

مرزا ناصر احمد: ’’مردہ علی‘‘ کے معنی وفات یافتہ ہیں نا؟

جناب یحییٰ بختیار: جی؟

مرزا ناصر احمد: ’’مردہ علی‘‘ کے معنی وفات یافتہ ہیں نا؟

جناب یحییٰ بختیار: وہ خیر آپ جو......

مرزا ناصر احمد: ہاں......’’مردہ علی‘‘ کہنے میں توہین مراد نہیں بلکہ اس غالی شیعہ کو جو آپ کا مخاطب تھا۔اس غلط اور قوم کے نقصان دہ رجحان کی طرف توجہ دلائی ہے کہ وفات یافتہ بزرگوں کو تو ان کے مقام سے بڑھا کر پیش کیا جاتا ہے۔لیکن جو خدا کے مصلحین ان میں زندہ

موجود ہوتے ہیں۔ ان کی سخت ناقدری کی جاتی ہے۔ پہلی امتوں کو بھی اس رجحان نے نقصان پہنچایا ہے اور اب بھی ایسے رجحانات امت مسلمہ کے لئے نقصان دہ ثابت ہو رہے ہیں۔

[389] حضرت علی رضی اللہ عنہ کی اعلیٰ سیرت قابل اقتداء ہے۔ جس کے متعلق آپ نے فرمایا ہے کہ ان خوبیوں کو پہچان کر جن بزرگوں میں حضرت علی کی صفات پائی جاتی ہیں۔ ان کی پیروی کرو۔ چنانچہ اپنے آپ کو بطور ایک زندہ مثال پیش کیا۔ اس سے زیادہ اس کا کوئی مفہوم نہیں۔ جہاں تک حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقام کا تعلق ہے تو حضرت بانی سلسلہ احمدیہ کے دل میں آپ کی بڑی عظمت اور توقیر تھی۔ چنانچہ آپ فرماتے ہیں۔ تو اس میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کا بڑا مقام آپ نے ظاہر کیا اور ہر جگہ دوسرا کیا۔ اس لئے ایک فقرے کو اپنے Context اور سیاق وسباق سے نکال کے اس کے غلط معنی درست نہیں ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ آپ نے مرزا غلام احمد کی عبارت پڑھی؟

مرزا ناصر احمد: ہاں جی۔

جناب یحییٰ بختیار: کہ آپ نے اپنی Explanation دی؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔ یہ جو عبارت میں نے پڑھی ہے۔ وہ حضرت بانی سلسلہ احمدیہ کی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، باقی جو آپ نے پڑھ کر سنایا ہے؟

مرزا ناصر احمد: وہ باقی میری ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: آپ کی Explanation ہے تو اس کا یہ مطلب ہوا کہ آنحضرت ﷺ بھی وفات پاچکے ہیں۔ اس لئے ابھی ہم ان کو بھی چھوڑ دیں؟

مرزا ناصر احمد: نہیں۔ اس کا یہ مطلب ہوا جو ابھی میں نے پڑھا ہے کہ ان کی خوبیوں کی اقتداء کرو اور وہی برکت حاصل کرتے ہیں اس سے......

[390] جناب یحییٰ بختیار: ''ایک زندہ علی تم میں موجود ہے اس کو تم چھوڑتے ہو اور مردہ علیؓ کو تلاش کرتے ہو۔''

مرزا ناصر احمد: وفات یافتہ جو ہیں۔ ان کو جو مقام دنیا اور ان کی جو سنت ہے اس کی اتباع نہ کرنا یہ درست نہیں ہے آپ کے نزدیک۔ حضرت علیؓ کی اپنی ایک سنت ہے۔ ایک زندگی کا نمونہ ہے۔ بڑا حسین اور قابل تقلید ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ اس کی تقلید کرو۔ تقلید کا...... اور ہر زمانہ تقلید کرے۔

جناب یحییٰ بختیار: میرا یہ *Impression* ہے کہ جہاں وہ کہتے ہیں کہ:

''ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو
اس سے بہتر غلام احمد ہے''

(دافع البلاء ص۲۰، خزائن ج۱۸ ص۲۴۰)

اسی *Sense* میں حضرت علیؓ کو چھوڑو، میرے پاس آؤ۔

مرزا ناصر احمد: میں صرف یہ عرض کروں گا کہ آپ کا *Impression* غلط ہے۔

## (سیدہ فاطمہؓ کی اہانت، معاذ اللہ)

جناب یحییٰ بختیار: یہ آپ کہہ سکتے ہیں۔

اچھا جی، اب یہ بتایئے کہ مرزا صاحب نے یہ کہا تھا کہ: ''حضرت فاطمہؓ نے کشفی حالت میں اپنی ران پر میرا سر رکھا اور مجھے دکھلایا کہ میں اس میں سے ہوں۔''

(ایک غلطی کا ازالہ ص۵، خزائن ج۱۸ ص۲۱۳)

مرزا ناصر احمد: یہ ابھی اصل دیکھتے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: آپ دیکھ لیجئے۔ میں اگلا سوال پوچھتا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: میں دیکھتا ہوں۔ اگر کتاب یہاں ہے تو ابھی دیکھ لیتے ہیں۔

جناب چیئرمین: کتاب دے دیں۔

جناب یحییٰ بختیار: ''ایک غلطی کا ازالہ'' ہوگا یہاں؟

جناب چیئرمین: اگر کتاب ہے تو کتاب دے دیں۔ ہے کتاب آپ کے پاس؟

[391] جناب یحییٰ بختیار: اور جی میں پھر اگلے سوال پر جاتا ہوں۔ اس وقت تک آپ دیکھ لیں۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں۔ یہ ویسے نوٹ کر لیں کہ یہ پورا حوالہ نہیں دیا اس میں جو پہلے آپ نے پڑھا بلکہ وہ حصہ جو......

جناب یحییٰ بختیار: میں تو حصے ہی پڑھ رہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ حصہ درست ہے تو اس کے بعد آپ *Explanation* دیں گے کہ آگے کیا ہے۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں، ٹھیک ہے۔ ابھی دیکھ لیتے ہیں۔

## (سیدنا حسینؓ کی اہانت، معاذاللہ)

جناب یحییٰ بختیار: پھرانہوں نے کہا ہے کہ:

''کربلا ئے ست سیرہر آنم صد حسین است درگریبانم''

(نزول المسیح ص۹۹، خزائن ج۱۸ص۴۷۷)

مرزاناصراحمد: جی۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ کہا ہے انہوں نے؟

مرزاناصراحمد: یہ کہا ہے آپ نے اور یہ شیعہ حضرات میں ایک محاورہ چل رہا ہے۔ (اپنے وفد کے ایک رکن سے) وہ نکالیں۔ (اٹارنی جنرل سے کہا) یہ شیعہ لٹریچر میں یہ حوالہ ہے اور یہ جو ہے شعر، اس کو سمجھنے کے لئے بانی سلسلہ احمدیہ نے اس سے پہلے جو اشعار کہے ہیں، وہ جاننے ضروری ہیں۔ آپ فرماتے ہیں:

کشتہ اونہ یک نہ دونہ ہزار ۔۔۔ این قتیلان او بیرون زشمار

ہر زمانے قتیل تازہ بخواست ۔۔۔ غازۂ روئے اودم شہداء است

ایں سعادت چوں بود قسمت ما ۔۔۔ رفتہ رفتہ رسید نوبت ما

کربلائے ست سیرہر آنم ۔۔۔ صد حسین است در گریبانم

392 یہ قبل اس کے کہ میں اس کا مطلب بتاؤں......

جناب یحییٰ بختیار: میں سمجھ گیا......

مرزاناصراحمد: ......یہ علامہ نوعی جو شیعہ عالم ہیں۔ بڑے مشہور، پرانے زمانے کے عالم، علامہ نوعی، ان کی یہ فوٹوسٹیٹ کاپی انڈیا آفس ریکارڈ وہاں سے......اصل میں یہ جو سارے اعتراضات ہیں۔ وہ بڑے فرسودہ ہیں، پرانے۔ تو اس سلسلے میں یہ منگوائی گئی تھی۔ اب ان کا شعر بھی، شعر بھی سنیئے:

کربلائے عشقم لب تشنہ سرتاپائے من ۔۔۔ صد حسین کشتہ درہرگوشہ صحرائے من

تو یہاں ''صد حسین نہیں بلکہ ہر گوشہ صحرائے من میں صد حسین'' ہے۔ تو یہ شیعہ حضرات کا ایک محاورہ ہے جو محبت کے اظہار کے لئے اور عظمت کے اظہار کے لئے ہے۔ یہ تحقیر اور تذلیل کا اظہار کرنے کے لئے نہیں ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: صحراء میں تو مرزا صاحب ایک اور چیز ہے اور یہ کہہ دینا کہ:

صد حسین است درگریبانم

مرزا ناصر احمد: اور یہ کہہ دینا کہ: ''صد حسین کشتہ در ہر گوشہ صحرا من'' میں اور ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: خیر، پھر میں آپ سے آگے پوچھتا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، ابھی میرا نہیں ختم ہوا جواب۔

جناب یحییٰ بختیار: پڑھ لیجئے آپ۔

مرزا ناصر احمد: جی۔

جہاں تک حضرت امام حسینؓ اور دوسرے اہل بیت کی ہتک کے الزام کا تعلق ہے۔ اس دکھ دہ امر کے اظہار کے بغیر چارہ نہیں کہ جماعت احمدیہ کے ساتھ مسلسل ناانصافی کا یہ طریق اختیار[393] کیا جارہا ہے کہ حضرت بانی سلسلہ احمدیہ کے اقتباس کو ادھورا پیش کیا جاتا ہے۔ حالانکہ جس رنگ میں ان اقتباسات کو پیش کیا جاتا ہے۔ خود اس کی تردید میں حضرت بانی سلسلہ کی واضح عبارت موجود ہوتی ہے۔ زیر نظر الزام میں......

جناب چیئرمین: یہ آپ لکھا ہوا پڑھ رہے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: جی۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ اپنا ***Explanation*** دے رہے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: اور آگے میں نے اقتباس پڑھنا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ٹھیک ہے۔

***Mr. Chairman:*** *It can not be. It is an answer to a question?* (جناب چیئرمین: یہ ہونا ممکن نہیں۔ یہ ایک سوال کا جواب ہے)

مرزا ناصر احمد: یہ جو......جو میں آگے......

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *He is explaining; and let him reply. He is reading out the explanation.*

(جناب یحییٰ بختیار: وہ سمجھا رہے ہیں ان کو جواب دینے دیں۔ وہ اپنی وضاحت پڑھ کر سنا رہے ہیں)

مرزا ناصر احمد: ......حضرت امام حسینؓ کے بارے میں ''اعجاز احمدی'' کی جو عبارت پیش کی جاتی ہے۔ وہاں مضمون میں توحید و شرک کا موازنہ کیا جارہا ہے۔ حضرت امام حسینؓ کے متعلق حضرت بانی سلسلہ احمدیہ فرماتے ہیں۔ یہ اقتباس ہے: ''حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ، طاہر اور مطہر تھا اور بلاشبہ وہ ان برگزیدوں میں سے ہے جن کو خدا تعالیٰ اپنے ہاتھ سے صاف کرتا ہے

اور اپنی محبت سے معمور کر دیتا ہے اور بلاشبہ وہ سرداران بہشت میں سے ہے اور ایک ذرہ کینہ رکھنا ان سے موجب سلب ایمان ہے......"

---

## [394] *POINT OF ORDER RE: READING OUT WRITTEN ANSWER TO QUESTION*

جناب عبدالعزیز بھٹی: پوائنٹ آف آرڈر سر! اگر مرزا صاحب یہ ***Writing*** جو اس وقت پڑھ رہے ہیں۔ اگر کسی کتاب میں یا کسی میگزین میں پبلش ہوئی ہے تو پھر یہ پڑھ سکتے ہیں۔ لیکن اگر خالی بیٹھ کر سوال کے جواب میں وہ کچھ یہ پڑھنا چاہتے ہیں اور تحریری طور پر،

***that probably is not permitted by the rule. This is my piont of order.***

(ضابطے غالباً اس کی اجازت نہیں دیتے۔ یہ ہے میرا پوائنٹ آف آرڈر)

***Mr. Chairman: You can discuss with the Attorney- General if he raises this point.***

(جناب چیئرمین: آپ اس پر اٹارنی جنرل سے بات کر لیں۔ اگر یہ نکتہ وہ اٹھائیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar: Normally the rule is that a witness giving oral evidence he cannot read out a proposed statement in reply to any question, but he can cite .....***

(جناب یحییٰ بختیار: عام طور پر قاعدہ یہ ہے کہ گواہ زبانی شہادت دیتا ہے۔ وہ پہلے سے تیار شدہ بیان کسی سوال کے جواب میں نہیں پڑھ سکتا۔ لیکن وہ حوالے دے سکتا ہے......)

***Mirza Nasir Ahmad: I can read out the quotation.*** (مرزا ناصر احمد: میں اقتباسات کا قول پیش کر سکتا ہوں)

***Mr. Chairman: The witness can ....***

(جناب چیئرمین: گواہ......)

***Mr. Yahya Bakhtiar: The objection is valid when he said that you are reading.....***

(جناب یحییٰ بختیار: ان کا اعتراض قانونی طور پر جائز ہے کہ آپ پڑھ رہے ہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *The objection was raised when I was reading a quotation.*

(مرزا ناصر احمد: یہ اعتراض جب انہوں نے اٹھایا میں اس وقت ایک اقتباس پڑھ کر سنا رہا تھا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Then you can read a quotation.* (جناب یحییٰ بختیار: اقتباس آپ پڑھ سکتے ہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *I was already reading a quotation.* (مرزا ناصر احمد: میں اقتباس ہی تو پڑھ رہا تھا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *....Mirza Sahib's quotation or Mirza Bashir-ud-din Mahmud's quotation; but or if yourself made a statement which was somewhere else published.*

(جناب یحییٰ بختیار: کیا آپ مرزا بشیر الدین احمد کا اقتباس پڑھ رہے ہیں یا آپ کا خود کا بیان ہے جو کہیں چھپا ہوگا)

[395] ***Mirza Nasir Ahmad:*** *Yes, yes. I do understand.*

(مرزا ناصر احمد: میں سمجھتا ہوں)

***Mr. Chairman:*** *I may remind the witness that a witness can refresh his memory from his previous over writing or from the writing of anyone; but in reply to a question or to explanation one's own opinion cannot be .....*

(جناب چیئرمین: میں گواہ کو یاددہانی کراتا ہوں کہ گواہ کو اس کی اجازت ہے کہ وہ اپنی خود کی لکھی ہوئی کسی یادداشت کو پڑھ کر تازہ کر سکتا ہے یا کسی سوال کے جواب میں کسی سابقہ دستاویز کو پڑھ کر سنا سکتے ہیں یا وضاحت کر سکتے ہیں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *I would request you.*

جو میں سمجھا ہوں وہ یہ ہے کہ جس وقت میں اپنی طرف سے بیان دوں مجھے کوئی *Written statement* نہیں دینی چاہئے......

جناب یحییٰ بختیار: آپ **Refresh** کر سکتے ہیں۔

مرزا ناصر احمد: ......نمبر ایک یہ ہے۔

دوسرا یہ ہے کہ اگر میں بیان دیتے ہوئے اپنی کسی تحریر کا ذکر کرنا چاہوں تو میں اس کو اس وقت دیکھ لوں اپنے سامنے اور پھر اپنا زبانی کہہ دوں۔ یہ دیکھ تو سکتا ہوں؟

جناب یحییٰ بختیار: آپ ایسا کر سکتے ہیں۔

***You can refresh your memory.***

مرزا ناصر احمد: **Refresh** کر سکتا ہوں۔

اور تیسرے یہ کہ جب میں اپنے جواب میں کوئی اقتباس دوں تو اس بارے میں؟

جناب یحییٰ بختیار: وہ آپ **Quote** کر سکتے ہیں۔

مرزا ناصر احمد: جس وقت یہ اعتراض اٹھایا گیا اس وقت میں اقتباس پڑھ رہا تھا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، اس سے پہلے......

مرزا ناصر احمد: اس وقت اعتراض نہیں کیا گیا۔ میں تو یہ کہہ رہا ہوں۔ دوبارہ پڑھتا ہوں۔

---

## [396] *CROSS- EXAMINATION OF THE QUADIANI GROUP DELEGATION*

مرزا ناصر احمد: یہ اقتباس ہے جو میں پڑھ رہا ہوں۔ اقتباس پڑھنے کے بعد حوالہ دوں گا، انشاء اللہ: ’’حسین رضی اللہ عنہ طاہر اور مطہر تھا اور بلاشبہ وہ ان برگزیدوں میں سے ہے۔ جن کو خدا تعالیٰ اپنے ہاتھ سے صاف کرتا اور اپنی محبت سے معمور کر دیتا ہے اور بلاشبہ وہ سرداران بہشت میں سے ہے اور ایک ذرہ کینہ رکھنا اس سے موجب سلب ایمان ہے اور اس امام کا تقویٰ اور محبت الٰہی اور صبر واستقامت اور زہد اور عبادت ہمارے لئے اسوۂ حسنہ ہے اور ہم اس معصوم کی ہدایت کے اقتداء کرنے والے ہیں جو اس کو ملی تھی۔ تباہ ہو گیا وہ دل جو اس کا دشمن ہے اور کامیاب ہو گیا وہ دل جو عملی رنگ میں اس کی محبت ظاہر کرتا ہے اور اس کے ایمان اور اخلاق اور شجاعت اور تقویٰ اور استقامت اور محبت الٰہی کے تمام نقوش انعکاسی طور پر کامل پیروی کے ساتھ اپنے اندر لیتا ہے۔ جیسا کہ ایک صاف آئینے میں ایک خوبصورت انسان کا نقش۔ یہ لوگ دنیا کی آنکھوں سے پوشیدہ ہیں۔ کون جانتا ہے ان کا قدر مگر وہی جو ان میں سے ہیں۔ دنیا کی آنکھ ان کو شناخت نہیں کر سکتی۔ کیونکہ وہ دنیا سے بہت دور ہیں۔ یہی وجہ حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کی تھی۔ کیونکہ وہ

شناخت نہیں کیا گیا۔ دنیا نے کس پاک اور برگزیدہ سے اس کے زمانے میں محبت کی تا حسین سے بھی محبت کی جاتی۔ غرض یہ امر نہایت درجے کی شقاوت اور بے ایمانی میں داخل ہے کہ حسین رضی اللہ عنہ، کی تحقیر کی جائے اور جو شخص حسین رضی اللہ عنہ، یا کسی اور بزرگ جو آئمہ مظاہرین میں سے ہیں، کی تحقیر کرتا ہے یا کوئی کلمہ استخفاف کا اس کی نسبت اپنی زبان پر لاتا ہے۔ وہ اپنے ایمان کو ضائع کرتا ہے۔ کیونکہ اللہ جل شانہ، اس شخص کا دشمن ہو جاتا ہے جو اس کے برگزیدوں اور پیاروں کا دشمن ہے۔'' (تبلیغ رسالت ج دہم ص ۱۰۳[1])

[397] جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب! مرزا غلام احمد کا یہ جو آپ نے حوالہ دیا، یہ اس شعر سے پہلے کا ہے یا بعد کا ہے؟ کچھ آئیڈیا ہے آپ کو *Date* کا؟

مرزا ناصر احمد: اغلباً بعد کا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: بعد کا ہے؟

مرزا ناصر احمد: اغلباً بعد کا ہے اور آپ کی کتابوں میں کثرت سے یہ حوالے مل جائیں گے بعد کے بھی۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، بات یہ ہے کہ وہ ایک اسٹیج پر کہتے ہیں ''میں محدث ہوں'' ایک اسٹیج پر کہتے ہیں ''میں مجدد ہوں'' ایک اسٹیج پر کہتے ہیں ''میں نبی ہوں''

***He is changing his views according to my impression.*** (میرے اندازے میں وہ اپنے مؤقف تبدیل کرتے رہتے ہیں)

***Mirza Nasir Ahmad: He is not changing his views.*** (مرزا ناصر احمد: وہ اپنے خیالات تبدیل نہیں کر رہے)

---

[1] چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ دارد! بات اعجاز احمدی کے حوالہ کی تھی کہ مرزا ملعون نے سیدنا حسینؓ کے ذکر کو گندگی کا ڈھیر کہا ہے۔ اس کے جواب میں ناصر احمد تبلیغ رسالت کا یہ اقتباس پڑھتے ہیں۔ مرزا ناصر سے کوئی پوچھے کہ یہی دجل مرزا قادیانی نے کیا جو آپ کر رہے ہیں کہ پہلے سیدنا حسینؓ کی مرزا نے اہانت کی۔ جب اعتراض ہوا کہ اہانت کیوں کی؟ تو سیدنا حسینؓ کی تعریف کرنے لگ گئے۔ یہ دو منہ والا کالا ناگ، سیدنا حسینؓ کو گالی دے کر پھر تعریفوں کے پل باندھتا ہے۔ یہی مرزا ناصر کر رہے ہیں۔ اس کو کہتے ہیں سانپ کا بیٹا سانپ! واضح طور پر تسلیم نہیں کرتے کہ مرزا قادیانی سیدنا حسینؓ کی جہاں اہانت کی ہے وہاں گندگی کھائی ہے۔ ہمارا اس سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** So, I think, he may have changed his opinion about Hazrat Imam Hussain.*

(جناب یحییٰ بختیار: میں سمجھتا ہوں کہ حضرت امام حسین کے بارے میں انہوں نے (بعد میں) رائے بدل دی)

***Mirza Nasir Ahmad:** He is not changing his views.* (مرزا ناصر احمد: نہیں رائے نہیں بدلی)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** So, I said, will you answer this further question:*

کیا انہوں نے کہا ہے کہ: ''مجھ میں اور تمہارے حسین میں بڑا فرق ہے کیونکہ مجھے تو ہر وقت خدا کی تائید اور مدد مل رہی ہے۔'' (اعجاز احمدی، ضمیمہ نزول المسیح ص ۶۹، خزائن ج ۱۹ ص ۱۸۱)

مرزا ناصر احمد: (اپنے وفد کے ایک رکن سے) یہ نوٹ کر لیں۔ (اٹارنی جنرل سے) میں چیک کروں گا۔

[398] جناب یحییٰ بختیار: اب چیک کریں۔ میں پھر پڑھتا ہوں: ''مجھ میں اور تمہارے حسین میں بڑا فرق ہے کیونکہ مجھے تو ہر وقت خدا کی تائید اور مدد مل رہی ہے۔'' پھر آگے کہتے ہیں...... آپ چیک کر لیجئے اسے......

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں۔

جناب یحییٰ بختیار: ''اور میں خدا کا کشتہ ہوں، تمہارا حسین دشمنوں کا کشتہ ہے۔ بس فرق کھلا کھلا اور ظاہر ہے۔'' (حوالہ بالا)

*When you check it and if you find it correct, Sir, please keep in mind what I am going to ask. With all that he said about Imam Hussain. Which you read out just now, here is this:* ''مجھ میں اور تمہارے حسین میں'' *as if he feels his Hussain does not belong to him....*

---

[1] قادیانی حضرات! توجہ فرمائیں کہ یہاں مرزا قادیانی ملعون اپنے آپ کو حضرت حسینؓ سے تقابل کر کے خود کو افضل بتا رہا ہے۔ مرزا ناصر کی ایسی بولتی بند ہوئی کہ کہتا ہے چیک کریں گے۔ اب سب کرّ وفر جاتا رہا۔ چرا کارے کند عاقل کہ باز آید پشیمانی!

(جب آپ اس اقتباس کو چیک کرلیں اور آپ دیکھیں کہ یہ درست ہے تو یہ ذہن میں رکھیں کہ میں آپ سے یہ دریافت کروں گا کہ انہوں نے حضرت امام حسینؓ کے لئے کیا کہا۔ یہاں وہ کہتے ہیں کہ ''مجھ میں اور تمہارے حسینؓ میں'' ایسا لگتا ہے کہ جیسے ان (حضرت حسینؓ) کا ان (مرزا قادیانی) سے کوئی تعلق نہیں۔

***Mirza Nasir Ahmad:*** *No, no...*

(مرزا ناصر احمد: نہیں نہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *.... Then again I was just saying that I want to bring to your notice....*

(جناب یحییٰ بختیار: ...... یہ بات آپ کے علم میں لانا چاہتا ہوں......)

مرزا ناصر احمد: نہیں، مجھے اب جواب دینے کی ضرورت نہیں؟

جناب یحییٰ بختیار: آپ نے تو ابھی تک *Verify* بھی نہیں کیا۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ابھی تک *Verify* نہیں کیا۔ (اپنے وفد کے ایک رکن سے) یہ نوٹ کریں جی ''تمہارے حسین'' کیوں کہا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ''میں خدا کا کشتہ ہوں۔ تمہارا حسین دشمنوں کا کشتہ ہے۔''

*In both the places and both the quotations, he refers to Hussain as if Hussain belongs to someone else and not to him....*

(دونوں جگہ اور دونوں سوالوں میں وہ (مرزا قادیانی) حضرت حسینؓ کا اس طرح حوالہ دیتے ہیں۔ جیسے امام حسین کسی اور کے ہیں۔ ان کے نہیں۔ کیا آپ اس کو مانتے ہیں تو تصریح کریں)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *No,....*

[399] ***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *That is the.....*

***Mirza Nasir Ahmad:*** *.... he refers to the concept of Hussain....*

میں نے تو ابھی تک *Verify* نہیں کیا۔ (اپنے وفد کے ایک رکن سے) یہ نوٹ کرلیں۔

جناب یحییٰ بختیار: *Alright* آپ *Verify* کرلیں۔

*If you admit, then you will explain.*

مرزا ناصر احمد: بغیر میرے *Admit* کرنے کے آپ پھر کمنٹری شروع کر دیتے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی، میں نے کہا کہ میرا جواب جو ہوگا اس پوائنٹ پر ہے۔ یہ جو ہے *Emphasis* اس پر آپ......

مرزا ناصر احمد: نہیں، میرا مطلب ہے کہ ریکارڈ میں یہ نہ ہو جائے کہ آپ کی کمنٹری آ جائے اور میری طرف سے آ جائے کہ میں خاموش ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ نہیں ہوگا، کیونکہ میں نے آپ کو کہا، آپ نے کہا ہے۔ *you will verify everything is being taped* یہ تو نہیں کہ کوئی نہیں لکھے گا۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، میں ویسے وضاحت کرانا چاہتا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: اچھا۔

مرزا صاحب! آپ نے صبح کہا تھا کہ دائرۂ اسلام سے باہر جو ہوتے ہیں۔ اس پر کچھ اور *Explain* کریں گے۔ کیونکہ اس *Subject* پر میں نے ایک دو سوال اور پوچھنے تھے۔

**But I think, if you had explained, no need....**

## (دائرہ اسلام اور ملت اسلامیہ نہیں بلکہ مخلص ومنافق)

مرزا ناصر احمد: میں پڑھوں گا وہی جو میں کسی کتاب سے یا...... باقی میں زبانی کہوں گا۔ جیسا کہ مجھے ہدایت کی گئی ہے۔

[400] بات یہ ہے کہ کل ایک دو باتیں ایسی یہاں ہوئیں کہ مجھے شبہ پڑا کہ جو ہم نے معاملہ صاف کرنے کی غرض سے ''ملت اسلامیہ کا دائرہ'' اور ''اسلام کا دائرہ'' دو اصطلاحات بنا کے اس کے اوپر بنیاد رکھ کے بعض باتیں پوچھی بھی گئیں اور ان کا جواب بھی دیا گیا۔ اس میں کچھ غلط اور *Confusion* میں نے محسوس کیا جو میرے لئے تکلیف دہ تھا اور میں بے چین رہا رات کو۔

بات یہ ہے کہ قرآن عظیم میں، جیسا کہ میں نے کل قرآن عظیم کی آیت پڑھی تھی۔ ''ملت اسلامیہ'' کا تو ذکر ہے لیکن ''دائرہ اسلام'' کا کوئی ذکر نہیں۔ اس واسطے اصل جو چیز ہے وہ دوسرے لفظوں میں بیان کروں گا۔ بغیر تمثیلی زبان کے۔ جب ہم ''دائرہ'' میں آتے ہیں تو وہ تمثیلی زبان بن جاتی ہے۔ کیونکہ یہ جو ''دائرہ'' ہے یہ تو اسلام کے ساتھ تعلق نہیں رکھتا۔ یہ تو بیرونی دنیا کے ساتھ تعلق رکھتا ہے۔

اگر ہم تمثیلی زبان کو چھوڑ دیں۔ بلکہ الفاظ کے اندر حقیقت اسلامیہ کو بیان کریں تو ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں۔ کہ مسلمانوں میں یعنی اسلام قبول کرنے والوں میں نبی کریم ﷺ کے زمانہ

سے آج تک دو مختلف گروہ پیدا ہوتے رہے ہیں۔ایک وہ مخلصین جنہوں نے اسلام کو پوری طرح قبول کیا اور اسلام کے جو یہ معنی ہیں کہ کس طرح بکری مجبوراً قصائی کے سامنے اپنی گردن رکھ دیتی ہے۔اس طرح ان لوگوں نے رضا کارانہ طور پر اپنی مرضی اور اختیار سے اپنی گردنیں خدا تعالیٰ کے حضور میں پیش کر دیں۔تو ایک گروہ وہ ہے جو بڑے مخلص، اخلاص رکھنے والے، ایثار پیشہ، اپنی ہر چیز خدا کی راہ میں قربان کرنے والے، اللہ تعالیٰ کی طرف سے عائد کردہ تمام احکامات پر عمل کرنے والے ہیں۔یہ ایک گروہ ہے۔

اس کے ساتھ ساتھ ایک دوسرا گروہ بھی ہے۔جو اس رفعت اور پائے کا نہیں۔مقام کا نہیں ہے۔نبی کریم ﷺ کے زمانے میں بھی ہمیں نظر آتا ہے کہ کمزوری دکھانے والے بھی تھے۔احادیث میں کثرت سے اس کی مثالیں پائی جاتی ہیں اور قرآن کریم نے بار بار تاکید کی ذکر کی یاددہانی[401] کرتے رہو۔کیونکہ ایمان ہوتا ہے اس میں، اسلام ہوتا ہے، ان میں لیکن اس کے باوجود یاددہانی اور نصیحت کرنا ضروری ہوتا ہے۔اور قرآن کریم ہی سے ہمیں پتہ لگتا ہے کہ وہ بھی لوگ مسلمان کہلاتے تھے۔جن کو خود قرآن کریم نے منافق کہا۔تو جو مخلصین کا گروہ ہے۔اس کے ساتھ ساتھ وہ لوگ ہیں جو نسبتاً کم اخلاص رکھنے والے اور گناہ گار ہیں۔اس گناہ کو حدیث نے کفر کا نام دے دیا، مثلاً: ’’من ترك الصلوٰة متعمدا فقد كفر جهادا‘‘

یہ جامع الصغیر السیوطی ہے۔(اپنے وفد کے ایک رکن سے) (اور دوسرے حوالے کہاں ہیں) (اٹارنی جنرل سے) اسی طرح یہ ایک کتاب ہے ’’مشکوٰۃ‘‘ کا حوالہ ہے، باب ظلم کا: ’’من مشامع ظالما ليقوه وهو يعلم انه ظالم فقد خرج من الاسلام‘‘

ظلم نہیں کرتا، یہاں ظلم کرنے والے کا نہیں ذکر، یہاں یہ ذکر ہے کہ جو شخص ظلم کرنے والے کے ساتھ جاتا ہے۔اس کا مطلب ہے کہ ہاں میں ہاں ملاتا ہے، اس کو **Encourage** کرتا ہے اپنی دوستی کے ذریعے، وہ بھی اسلام سے خارج ہو گیا۔تو ایسے لوگوں کو جو گناہ کی وجہ سے ان خالص مقربان الٰہی کے گروہ میں شامل نہیں کئے جا سکتے۔ان کے متعلق آنحضرت ﷺ کے زمانے سے ’’کفر‘‘ کا لفظ استعمال ہوتا ہے اور ساتھ یہ بھی ہوتا ہے کہ تم جو ہو وہ مسلمان ہو، ایک ہی وقت میں۔قرآن کریم فرماتا ہے: ’’قالت الاعراب امنا۔ قل لن تؤمنوا ولكن قولوا اسلمنا ولما يدخل الايمان في قلوبكم‘‘ کہ اعراب[402] دیہاتی، جن کو زیادہ تربیت کے حصول کا موقع نہیں ملا۔وہ کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے۔قرآن عظیم کہتا ہے: ’’یہ نہ کہو کہ ہم ایمان لائے، کہو کہ ہم مسلمان ہو گئے۔کیونکہ ایمان تمہارے دلوں میں ابھی داخل نہیں ہوا۔یہ وہ

آخری حد ہے جہاں سے ورے ورے ہم اس کو مسلمان کہیں گے۔ کمزوریوں کے باوجود، یعنی ایمان دل میں داخل بھی نہیں ہوا اور مسلمان بھی ہو۔

اور دوسری جگہ فرمایا: ''بلیٰ من اسلم وجهه لله وهو محسن فله اجره عند ربه ولا خوف عليهم ولا هم يحزنون'' ان میں ان مخلصین کا گروہ ہے جو اللہ تعالیٰ کے اوپر اپنی ہر چیز جو ہے قربان کرنے والے ہیں اور اس گروہ مسلمین، مومنین کے سردار حضرت نبی اکرم ﷺ ہیں۔ جن کی زبان سے قرآن عظیم نے یہ نکلوایا: ''انا اول المسلمین'' کہ میں مسلمانوں کا سردار ہوں، میرا مقام نمبر ایک پر ہے۔ سب سے بلند ہے۔ سب سے ارفع ہے۔ تو ایک گروہ مخلصین کا ہے اور دوسرا گروہ جو ہے وہ اس قسم کے مخلص نہیں اور جہاں مخلصین کے اس گروہ کی حد ختم ہوتی ہے، *Imagine* کریں، آپ اپنے تخیل میں لائیں۔ وہاں سے وہ آخری حد جس کے بعد اسلام سے انسان خارج ہو جاتا ہے۔ اس میں بڑا فاصلہ ہے اور مختلف قسم کے ایمانوں والے، مختلف ایمانی درجات رکھنے والے امت محمدیہ میں پہلے دن سے آج تک پائے جاتے ہیں اور یہ دو دوسری قسم کے ہیں۔ گناہ گار، جس نے نماز چھوڑ دی، کافر ہو گیا۔ ایک اور جگہ ہے: ''جس نے چوری کی، کوئی چوری نہیں کرتا مسلمان ہونے کی حالت میں۔'' تو اس[403] کے متعلق میرے کہنے کی بات یہ ہے کہ خود نبی اکرم ﷺ کے زمانے سے اس وقت تک ''کفر'' کا لفظ استعمال ہو رہا ہے اور ساتھ یہ بھی ہو رہا ہے کہ: ''قولو اسلمنا'' تو یہ جو ہے نا ہمارا ''ملت اسلامیہ'' اور ''دائرہ اسلام'' دراصل یہ دو گروہ ہیں اور اس مشکل میں اگر ہمارے سامنے یہ مسئلہ آئے......

جناب یحییٰ بختیار: بات وہی ہوئی مرزا صاحب! جو کہ آپ کی تحریرات میں، آپ کی جماعت کی تحریرات میں، کہ یہ دائرہ اسلام سے خارج ہیں اور کافر ہیں؟

مرزا ناصر احمد: جو آنحضور ﷺ کے زمانے سے شروع ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: آپ نے اس کی *Explanation* یہ دی ہے کہ وہ مسلمان ہیں۔ جو مخلص نہیں ہیں۔ یا اتنے مخلص نہیں جتنا وہ طبقہ ہے؟

مرزا ناصر احمد: بالکل۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ آپ کہہ رہے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: ہاں۔

جناب یحییٰ بختیار: اچھا جی۔ یہ بھی آپ بتایئے کہ احمدیوں میں بھی تو اسی قسم کے مسلمان ہیں؟

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں۔ میں بالکل یہی کہنے لگا تھا۔
جناب یحییٰ بختیار: احمدیوں میں؟
مرزا ناصر احمد: احمدیوں میں بھی ایک گروہ ایسا ہے۔
جناب یحییٰ بختیار: مخلص ہیں......
مرزا ناصر احمد: ایک گروہ مخلص ہے اور ایک وہ ہے جن کے متعلق آنحضرت ﷺ کا ارشاد آ جاتا ہے: ''کفر۔''[404]

## (قادیانیوں میں بھی کافر پائے جاتے ہیں، مرزا ناصر کا اعلان)

جناب یحییٰ بختیار: تو وہ بھی کافر ہوئے اس حد تک؟
مرزا ناصر احمد: اس حد تک وہ بھی کافر[1]۔
جناب یحییٰ بختیار: ان میں اور باقی مسلمانوں میں کوئی فرق نہیں؟
مرزا ناصر احمد: نہیں۔
جناب یحییٰ بختیار: اچھا جی، یہ بتائیے کہ اگر ایک شخص آپ کہتے ہیں کہ نماز بھی نہ پڑھے تو وہ بھی کافر ہو جاتا ہے۔ میں تو سمجھتا ہوں کہ وہ گناہ گار ہو جاتا ہے۔ مگر آپ کہتے ہیں......
مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، میں نے نہیں کہا۔ میں نے تو عربی کا حوالہ پڑھا ہے۔ میں نے حوالہ جو دیا اس کا۔
جناب یحییٰ بختیار: اگر ایک شخص کسی نبی کو نہیں مانتا۔ بدنیتی سے نہیں۔ دیانت سے وہ سمجھتا ہے کہ یہ حضرت غلام احمد نبی نہیں تھے۔ کس کیٹگری میں آپ رکھیں گے اس کو؟
مرزا ناصر احمد: گناہ گار ہیں۔
جناب یحییٰ بختیار: کافر نہیں ہوں گے وہ؟

## (مرزا کے منکر کا اسلام سے کوئی تعلق نہیں)

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔ یعنی وہ بالکل ان کا اسلام سے تعلق ہی نہیں۔ آنحضرت ﷺ کا بھی انکار کر دیا۔ میں نے کل بتایا تھا کہ اگر تو اس پر اتمام حجت ہو گئی، یعنی......
جناب یحییٰ بختیار: اتمام حجت ہو گئی جی۔ آپ نے *Explain* کر دیا ہے اس کو۔

---

[1] قادیانیوں کو مبارک ہو۔ مرزا ناصر صاحب کا قادیانیوں کے متعلق نیا فتویٰ آ گیا کہ قادیانیوں میں بھی کس حد تک کافر پائے جاتے ہیں۔

مرزا ناصر احمد: ......اس کو تو وہ ہوگیا......

جناب یحییٰ بختیار: پوری **Argument** آپ نے اس کو دے دی۔

مرزا ناصر احمد: اب آپ لیتے ہیں......تو پھر سوال کیا ہے اب؟

[405] جناب یحییٰ بختیار: میں کہتا ہوں کہ اس کو......جو ابھی آپ نے **Explanation** دی ہے۔ کہ ایک آدمی **Arguments** سنتا ہے اور **Sincerely** اور دیانت سے سمجھتا ہے کہ مرزا غلام احمد نبی نہیں تھے......

مرزا ناصر احمد: یہ دوسری کیٹگری ہے ناں۔

جناب یحییٰ بختیار: ......اور انکار کر رہا ہے، وہ......

مرزا ناصر احمد: ہاں، وہ گناہ گار ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: کافر نہیں ہے؟

مرزا ناصر احمد: کفر بمعنی گناہ گار۔ یہی میں نے بتایا ہے ناں۔

جناب یحییٰ بختیار: میں تو کافر پوچھ رہا ہوں کہ کافر کس کیٹگری میں ہے یہ؟

مرزا ناصر احمد: جس طرح نماز نہ پڑھنے والا۔

جناب یحییٰ بختیار: بس اتنا ہی؟ یہ مسلمان رہتا ہے؟

## (مرزا کا منکر مسلمان، مرزا ناصر کا اعلان)

مرزا ناصر احمد: مسلمان رہتا ہے۔ اسی واسطے میں نے اس کی وضاحت کی ہے[1]۔

جناب یحییٰ بختیار: اچھا، یہ بتایئے کہ جب آپ کہتے ہیں کہ بعض لوگ آپ کے پہلوں میں کے......باقی مسلمان یہ سمجھتے ہیں یا اہل اسلام، اسلام کے دائرے سے خارج ہیں۔ کل میں آپ کو پڑھ کر سنا رہا تھا۔ تو جب آپ مسلمان کہتے ہیں ان کو، تو آپ کا کیا مطلب ہوتا ہے؟ کیا مسلمان کا دعویٰ کرنے والے یا، **Actually** مسلمان گناہ گار مسلمان کافر؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، دیکھا ناں، پھر یہ آپ نے وضاحت نہیں کی۔

**Mr. Yahya Bakhtiar: Explanation?**

---

[1] قادیانی حضرات غور کریں کہ مرزا غلام احمد قادیانی کو نہ ماننے والا مسلمان ہے تو آج تک قادیانی لاہوریوں سے کیوں دست بگریبان رہے کہ مرزا کا منکر کافر ہے؟ اچھا چلو! اگر مرزا کا منکر مسلمان ہے تو پھر مرزا قادیانی کو ماننے کی کیا ضرورت ہے؟ تمام قادیانی مرزا پر لعنت بھیج کر مسلمانوں میں شامل ہوجائیں۔

مرزا ناصر احمد: آپ نے تین باتیں کہہ دیں ناں اب، محض مسلمان ہونے کا دعویٰ کرنے والے اور دو اور باتیں کہہ دیں آپ نے۔

[406] جناب یحییٰ بختیار: میں نے کہا جی یہ آپ کس کیٹگری میں شمار کریں گے ان کو؟

مرزا ناصر احمد: وہ کیٹگریز کون سی ہیں؟

جناب یحییٰ بختیار: ایک تو جو ابھی وہ لوگ ہیں جو مرزا غلام احمد صاحب کو نبی نہیں مانتے اور اتمام حجت کے بعد نہیں مانتے......

## (مرزا ناصر کا ایک اور اعلان)

مرزا ناصر احمد: جو شخص حضرت مرزا غلام احمد کو نبی نہیں مانتا لیکن وہ نبی اکرم ﷺ حضرت خاتم الانبیاء کی طرف خود کو منسوب کرتا ہے۔ اس کو کوئی شخص غیر مسلم کہہ ہی نہیں سکتا[1]۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی، وہ کہتے ہیں کہ آخری نبی ان کی Interpretation کے مطابق......

مرزا ناصر احمد: وہ تو Interpretation کا فرق ہوا نا۔ میں تو یہ کہہ رہا ہوں Categorically ہر وہ شخص جو محمد ﷺ کی طرف خود کو منسوب کرتا ہے وہ مسلمان ہے......

جناب یحییٰ بختیار: وہ مسلمان؟

مرزا ناصر احمد: اور کسی دوسرے کا حق نہیں ہے کہ اس کو غیر مسلم قرار دے۔

جناب یحییٰ بختیار: آپ اس کو مسلمان سمجھتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: اس معنی میں۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں یہ نہیں کہتے کہ مسلمانی کا دعویٰ کرتا ہے وہ؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، نہیں۔ جو منسوب ہوتا ہے۔ میں نے تو آپ کو بھی کئی دفعہ کہا ہے: ''ھل شققت قلبه'' میں دعویٰ کیسے کرسکتا ہوں؟ میں نے دل چیر کے دیکھے ہیں؟

---

[1] مرزا قادیانی کہتا ہے۔ ''خدا تعالیٰ نے میرے پر ظاہر کیا ہے کہ ہر ایک شخص جس کو میری دعوت پہنچی اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا۔ وہ مسلمان نہیں ہے اور خدا کے نزدیک قابل مواخذہ ہے۔'' (تذکرہ ص۶۰۷، طبع سوم) مرزا قادیانی کا بیٹا مرزا محمود نے آئینہ صداقت ص۳۵ پر لکھا ہے کہ ''کل مسلمان جو مرزا کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے چاہے انہوں نے مرزا کا نام بھی نہیں سنا وہ کافر اور دائرہ سے خارج ہیں۔'' اور اب مرزا قادیانی کا پوتا یعنی مرزا ناصر کہتا ہے کہ مرزا کے نہ ماننے والے مسلمان ہیں۔ ان تینوں میں سچا کون؟ جواب: تینوں دغاباز و چالباز۔

جناب یحییٰ بختیار: ایک میں آپ سے پوچھوں گا کہ ایک حوالہ ہے مرزا غلام احمد صاحب کے بارے میں مرزا بشیر احمد صاحب کا، صاحبزادہ بشیر احمد صاحب کا، وہ کہتے ہیں:
''معلوم ہوتا[407] ہے کہ حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی صاحب) کو بھی بعض وقت اس بات کا خیال آیا کہ کہیں میری تحریروں سے غیر احمدیوں کے متعلق ''مسلمان'' کا لفظ دیکھ کر لوگ دھوکہ نہ کھائیں۔ اس لئے آپ نے کہیں کہیں بطور ازالے کے غیر احمدیوں کے متعلق ایسے الفاظ بھی لکھے تھے کہ ''وہ لوگ جو اسلام کا دعویٰ کرتے ہیں۔'' جہاں کہیں بھی ''مسلمان'' کا لفظ ہو اس سے مدعی اسلام سمجھا جائے نہ کہ حقیقی مسلمان۔ پس یہ ایک یقینی بات ہے کہ حضرت مرزا صاحب نے جہاں کہیں بھی غیر احمدیوں کو (مسلمان) کہہ کر پکارا ہے۔ وہاں صرف یہ مطلب ہے کہ وہ اسلام کا دعویٰ کرتے ہیں۔ ورنہ حسب الحکم الٰہی اپنے منکروں کو مسلمان نہ سمجھتے تھے۔''
(کلمۃ الفصل ص۱۲۶ مصنف صاحبزادہ بشیر احمد صاحب قادیانی)

مرزا ناصر احمد: کلمۃ الفصل؟

جناب یحییٰ بختیار: کلمۃ الفصل۔ ہاں جی اور رسالہ ''ریویو آف ریلیجن'' جلد ۱۴ نمبر ۳،۴ آگے ص۱۲۶۔

مرزا ناصر احمد: یہ چیک کریں گے۔ آج صبح آپ نے دیکھا کہ حوالہ بھی نہیں تھا اور اخبار بھی نہیں تھا اور یہاں آ گیا۔ چیک کریں گے۔ (وقفہ)

جناب یحییٰ بختیار: اب بھی آپ نے خود کہا ہے۔ میں اپنے پرانے سبجیکٹ پر آ رہا ہوں۔ (وقفہ)

## (سیدنا مسیح بن مریم علیہ السلام سے مرزا افضل؟)

یہ جی۔ کیا مرزا غلام احمد صاحب نے یہ کہا ہے کہ: ''اور[408] دیکھو کہ آج تم میں سے ایک ہے جو اس مسیح سے بڑھ کر ہے۔ اس امت میں سے مسیح موعود بھیجا جو اس پہلے مسیح سے تمام شان میں بہت بڑھ کر ہے اور اس دوسرے مسیح کا نام غلام احمد رکھا اور نہیں جانتے کہ ابن مریم ایک عاجز انسان تھا۔ اگر خدا چاہتے تو عیسیٰ بن مریم کی مانند کوئی اور آدمی پیدا کر دے یا اس سے بھی بہتر جیسے کہ اس نے کیا...... (دافع البلاء ص۱۳، خزائن ج۱۸ ص۲۳۳)

''اب خدا بتلاتا ہے کہ دیکھو میں اس کا ثانی پیدا کروں گا جو اس سے بھی بہتر ہے۔ جو غلام احمد ہے، یعنی احمد کا غلام:

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑ دو اس سے بہتر غلام احمد ہے"
(دافع البلاء ص ۲۰، خزائن ج ۱۸ ص ۲۴۰)

مرزا ناصر احمد: پھر یہ بھی چیک کریں گے۔ یہ حوالہ کونسا ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: میں آگے پڑھ دیتا ہوں: "یہ باتیں شاعرانہ نہیں بلکہ واقعی ہیں اور اگر تجربے کی رو سے خدا کی تائید ابن مریم سے بڑھ کر میرے ساتھ نہ ہو تو میں جھوٹا ہوں گا۔"
(دافع البلاء ص ۲۰، خزائن ج ۱۸ ص ۲۴۰)

مرزا ناصر احمد: دافع البلاء؟

جناب یحییٰ بختیار: دافع البلاء۔ اور آگے کہتے ہیں جی......

مرزا ناصر احمد: دافع البلاء کا صفحہ کونسا ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: صفحہ ۱۳ اور ۲۰۔ دو Quotations تھیں ان کی۔

اور پھر آگے کہتے ہیں: "اور ظاہر ہے کہ فتح مبین کا وقت ہمارے نبی کریم کے زمانے میں گزر گیا اور دوسری فتح باقی رہی کہ پہلے غلبے سے بہت بڑی اور زیادہ ظاہر ہے اور مقدر تھا کہ اس کا وقت مسیح موعود کا وقت ہو۔ اس طرح خدا تعالیٰ کے اس قول میں اشارہ ہے: "سبحان الذی اسریٰ" (خطبہ الہامیہ ص ۱۹۳، خزائن ج ۱۶ ص ۲۸۸) یہ بھی آپ......

مرزا ناصر احمد: ۱۹۳۔ جی دیکھ لیں گے۔ یہ چیک کریں گے۔

***Mr. Chairman:*** *if the books are here in the House, they may be shown to the witness just now yes in stead or referring.*

(جناب چیئرمین: اگر کتابیں ایوان میں موجود ہوں تو ان کو حوالہ دینے کی بجائے دیکھا دی جائیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *They were available. But I will read them. Then, after that, if they cannot verify, we will....*

مرزا ناصر احمد: اصل میں جب دیکھتے ہیں ہم تو اس کے آگے پیچھے اس کا جواب ہوتا ہے۔ اسی جگہ وضاحت ہو جاتی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ کیا انہوں نے کہا ہے کہ: "اس کے لئے چاند کے خسوف کا

نشان ظاہر ہوا اور میرے لئے چاند اور سورج دونوں کا۔ اب کیا تو انکار کرے گا؟"

(اعجاز احمدی ص ۷۱، خزائن ج ۱۹ ص ۱۸۲)

مرزا ناصر احمد: یہ چیک کریں گے۔

جناب یحییٰ بختیار: آپ کو نہیں اس کا علم؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، اس کے آگے پیچھے اس کے سیاق وسباق کا علم نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، یعنی میں یہ کہہ رہا ہوں یہ اگر ہو تو پھر......

جناب عبدالعزیز بھٹی: جناب چیئرمین صاحب! آپ آرڈر فرمادیں۔

***We are prepared to produce the books.***

(ہم کتابیں پیش کرنے کے لئے تیار ہیں)

[410] ***Mr. Chairman:*** ***The first question would be: whether these writings are admitted? Then the questions.***

(جناب چیئرمین: پہلا سوال یہ ہے کہ یہ تحریرات تسلیم بھی ہیں؟

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***That is what I asked the witness, Sir. That is what I ask. But he will like to know what come before and after. But he has not denied it.***

(جناب یحییٰ بختیار: میں یہی چاہ رہا تھا کہ وہ کہتے ہیں کہ وہ یہ معلوم کرنا چاہتے ہیں کہ اس تحریر کے آگے پیچھے کیا ہے۔ لیکن انہوں نے ان تحریرات سے انکار نہیں کیا)

***Mr. Chairman:*** ***The explanation will come when the statement is admitted.***

(جناب چیئرمین: وضاحت بعد میں آئے گی)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***So, he says that he will have to read it from the original.***

(جناب یحییٰ بختیار: وہ کہتے ہیں میں اصل کو پڑھوں گا)

مرزا ناصر احمد: آج صبح ایک ایسا حوالہ پیش کیا گیا جس کا وجود ہی نہیں تھا[1]......

---

[1] وجود تو تھا بلکہ اب بھی وجود ہے۔ ۲۹؍جون کو ۲۹؍جنوری کہہ دیا تو آپ (مرزا ناصر) کو اس دجل کا اور اب کذب بیانی کا موقعہ ہاتھ آ گیا۔ اس کو کہتے ہیں دجل وکذب کا گولڈن چانس۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Then why you are....*

مرزا ناصر احمد: ایسے اخبار کا حوالہ تھا جو چھپا ہی نہیں تھا۔

جناب یحییٰ بختیار: ہمیں کہتے ہیں کہ اس کا وجود ہی نہیں۔

***Mr. Chairman:** There might be...*

مرزا ناصر احمد: میرا مطلب ہے تو پھر ہمیں وقت دے دیں۔ ہم درستی کر دیں گے۔

***Mr. Chairman:** There might be some bonafide mistake of fact. But when the book is available, the book may be handed over and the other members of the delegation can verify those.*

(جناب چیئرمین: واقعات کی صدق دلانہ غلطیاں ہو سکتی ہیں۔ لیکن جب کتاب دستیاب ہے (اور وہ مرزا قادیانی کی ہے) تو یہ دے دی جا سکتی ہے اور وفد کے دوسرے ارکان حوالہ کی تصدیق کر سکتے ہیں)

جناب یحییٰ بختیار: یہ نہیں لیا صفحہ نمبر ۱۱۳ اور ۲۰ آپ نے؟

مرزا ناصر احمد: صفحہ ۱۱۳ اور ۲۰؟ وہ تو لکھ لیا۔

جناب چیئرمین: آپ اس طرح کریں جی کہ...... *the members of the delegation*

جناب یحییٰ بختیار: حوالے موجود ہیں جی۔

[411] جناب چیئرمین: آپ اس طرح کریں جی کہ کتابیں دے دیں۔ عزیز بھٹی صاحب۔ آپ کتابیں ان کو دے دیں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:** If I give the quotation, then I forget the subject. I wanted it to be clarified.*

(جناب یحییٰ بختیار: جب میں اقتباس پیش کرتا ہوں تو مضمون ذہن سے اتر جاتا ہے۔ میں تصریح کرنا چاہتا ہوں)

***Mr. Chairman:** By the time you read the quotation, the book may be handed over to members of the delegation: and by the time you finish, they can seply.*

(جناب چیئرمین: جب تک اقتباس پڑھیں گے کتابیں ان کو دے دی جائیں اور جب آپ پڑھ کر فارغ ہوں گے تو اس وقت تک وہ جواب دے سکیں گے)

جناب یحییٰ بختیار: یہ بھی اور خطبہ الہامیہ ص ۱۹۳

جناب چیئرمین: بھئی صاحب! میں نے عرض کیا ہے کہ آپ نے حوالے دے دیئے ہیں۔ ادھر آ جائیں۔ ادھر کتابیں یہاں پڑی ہیں۔ یہاں سے بیٹھ کر وہ پڑھیں گے اور ہم ٹائم بچائیں گے۔ اٹارنی جنرل صاحب حوالہ جات پڑھیں گے۔ آپ لائبریرین سے کتاب لے کر فوراً ان کے حوالے کر دیں گے۔ *Instead of creating,a rush.*

مرزا ناصر احمد: آج صبح ایک حوالہ رہ گیا تھا۔ وہ پڑھ دیتا ہوں۔ آپ نے کل فرمایا تھا کہ "بروزی نبی، ظلی نبی" کے متعلق نوٹ دے دیں۔ وہ میں آپ کو دے دوں؟

جناب یحییٰ بختیار: دے دیں۔ (وقفہ)

***Mr. Chairman: Yes, Mr. Attorney- General, please continue.***

(جناب چیئرمین: اٹارنی جنرل صاحب! براہ کرم جاری رکھیں)

جناب یحییٰ بختیار: اگر یہ بہت ہی لمبے بیان ہیں تو پھر آپ فائل کر دیجئے۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، میں فائل کر دیتا ہوں، ٹھیک ہے۔ یہ بروزی وغیرہ کی اصطلاحات جو سلف صالحین نے بیان کی ہیں اور پھر ہم نے ان کو لے کر استعمال کیا ہے۔ وہ دو عنوانوں کے ماتحت ہیں۔

[412] جناب یحییٰ بختیار: آپ کہتے ہیں تو......

***You are filing them on the record because it is very lengthy. Then we will see if there is some question. We will ask.***

(ہم ان کو ریکارڈ میں شامل کر رہے ہیں۔ کیونکہ وہ طویل ہیں۔ پھر ہم دیکھیں گے کہ کوئی سوال ہے یا نہیں)

مرزا ناصر احمد: ہاں، اس کے متعلق جو سوال کرنا ہے کر لیں۔ اس کی نقل نہیں ہمارے پاس۔

جناب یحییٰ بختیار: جب تک وہ باقی حوالہ ملتے ہیں......

***Mr. Chairman: May be handed over to the Attorney- General.***

جناب یحییٰ بختیار: ......میں پھر اور سوال پورے کرلوں جو پہلے امام حسینؓ کے بارے میں پوچھ رہا تھا۔

***Mr. Chairman:*** نہیں ***for the cross- examination, the Attorney- General may cross- examination on the basis.***

مرزا ناصر احمد: ہاں جی۔

جناب یحییٰ بختیار: میں نے جی آپ سے پہلے پوچھا تھا: ’’مجھ میں اور تمہارے حسین میں بڑا فرق ہے۔ کیونکہ مجھے تو ہر وقت خدا کی تائید اور مدد مل رہی ہے۔‘‘

(اعجاز احمدی ضمیمہ نزول المسیح ص۶۹، خزائن ج۱۹ ص۱۸۱)

مرزا ناصر احمد: ہاں ٹھیک ہے، شام کو دے دیں گے۔ یہ اگر اجازت دیں تو ہم شام کو فائل کروا دیں گے اور اس کی نقل رکھ لیں اپنے پاس؟

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی، ٹھیک ہے۔ وہ جو آپ کے پاس میگزین ہے، اس کی کوئی کاپی ہے آپ کے پاس؟ تو یہ بھی چیئرمین صاحب کے ریکارڈ میں رکھنا چاہتے ہیں۔

[413] مرزا ناصر احمد: یہ جو میگزین ہے، اس وقت تو ہمارے بزرگ دوست بیٹھے ہیں، ان کے پاس ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ تو آپ کی......

مرزا ناصر احمد: نہیں، میں تو ویسے بات کر رہا ہوں۔ یہ تو دے دیں ناں ہمیں واپس۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی، وہ دے رہے ہیں آپ کو واپس۔

مرزا ناصر احمد: اور یہ سعودی عرب سے ہی ایک دوست نے بھجوائی تھی۔ صرف ایک کاپی ہے ہمارے پاس۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی۔

مرزا ناصر احمد: لیکن میں کوشش کر رہا ہوں۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: Because you have relied on it, so, if it is not on the record....***

(جناب یحییٰ بختیار: چونکہ آپ نے اس پر انحصار کیا۔ اس لئے اگر یہ ریکارڈ میں

شامل نہیں ہے۔

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***I rely on that most....***

(مرزا ناصر احمد: میں نے انحصار کیا ہے......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***You relied on a document.***

(جناب یحییٰ بختیار: آپ نے اس دستاویز پر انحصار کیا ہے)

مرزا ناصر احمد: اور میری ایک درخواست ہے آپ سے کہ پاکستان کے جو ایمبیسیڈر ہیں نائجیریا میں، ان سے پوچھیں کہ وہ وہاں کے علماء سے دریافت کریں کہ یہاں لکھا کیا ہوا ہے۔ مسئلہ صاف ہو جائے گا۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ تو ٹھیک ہے جی۔ میگزین کے بارے میں میں کہہ رہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: میگزین جو ہے وہ......

جناب یحییٰ بختیار: ہمیں ریکارڈ پر ضرورت ہوگی۔ اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ رکھیں اپنے پاس تو بے شک لے جائیے ***But you have relied*** آپ کہتے ہیں کہ یہاں اس پر کوئی اعتراض نہیں ہے۔ مسجد پر کلمہ کے بارے۔

[414] مرزا ناصر احمد: نہیں، یہ تو میں نے آپ کو دکھایا تھا۔ مجھے یہ افسوس ہے کہ کوئی رسم الخط میں اور مراکو کے رسم الخط ہیں......وہ آپ کے پاس نہیں؟

جناب یحییٰ بختیار: وہ تو میں اپنا دیکھ رہا ہوں اور ممبر بھی دیکھ لیں گے۔ ***I do not know what there impression is. But, to me, it seems Ahmad and not Mohammad.*** (مجھے نہیں معلوم کہ ان لوگوں (ممبران) کا کیا فیصلہ ہے۔ مجھ کو یہ احمد معلوم ہوتا محمد نہیں) اور آپ نے کہا وہ ٹھیک ہے کہ 'میم' 'الف' معلوم دیتا ہے۔

مرزا ناصر احمد: وہ ''الف'' کو ''ح'' کے ساتھ ملایا ہوا ہے اور دوسری ''میم'' پر تشدید پڑی ہوئی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ ***Impression*** میں نے کہا جی۔ ***Impression*** یہ تاثر ہے اور اسی وجہ سے میرے خیال میں یہ میگزین میں پبلش کیا ہے۔

***There was no reason. They do not have the plea for itself.*** (ورنہ کوئی وجہ نہ تھی۔ ان کو کیا ضرورت تھی بولنے کی اس کی طرف)

مرزا ناصر احمد: اگر اس وجہ سے ہوتا تو اعتراض ہوتا اس پر۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** نہیں جی! ***it speaks for itself. That is without comments?***

(جناب یحییٰ بختیار: یہ خود ہی بول رہا ہے بغیر کسی تبصرے کے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** ***To the world, as a whole, it speaks and tells a different story.***

(مرزا ناصر احمد: دنیا کو یہ ایک دوسری کہانی سنا رہا ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***No, but I say that it speaks for itself; to see, but....***

(جناب یحییٰ بختیار: یہ خود ہی بول رہا ہے بغیر کسی تبصرے کے۔ ممبران کے دیکھنے کی بات ہے)

مرزا ناصر احمد: وہ جو ہماری مساجد کی تصاویر ہیں۔ دوسری، وہ

***They speak for themselves.*** (وہ خود اپنے لئے بولتی ہیں)

جناب یحییٰ بختیار: اچھا جی۔

[415] میں نے آپ سے یہ پوچھا تھا کہ: ''مجھ میں اور تمہارے حسین میں بڑا فرق ہے کیونکہ مجھے تو ہر وقت خدا کی تائید اور مدد مل رہی ہے۔'' اور پھر میں نے کہا تھا کہ دوسرا ابھی تو آپ نے یہ ریفرنس تو نہیں دیکھ لیا؟

مرزا ناصر احمد: یہ ریفرنس لکھ لئے ہیں۔ یہ تیار کر کے لے آئیں گے ابھی۔

جناب یحییٰ بختیار: اور ''میں خدا کا کشتہ ہوں لیکن تمہارا حسین دشمنوں کا کشتہ ہے۔ پس فرق کھلا کھلا ظاہر ہے۔'' تو اس پر......

مرزا ناصر احمد: ہاں، یہ لکھ لیا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی، آپ نے ابھی تک......

مرزا ناصر احمد: اس وقت نہیں دیکھا۔

جناب یحییٰ بختیار: اس وقت نہیں آپ نے دیکھا؟

***Sardar Maula Bakhsh Soomro:*** ***Point of information Sir,***

(سردار مولا بخش سومرو: جناب! ایک معلوماتی نکتہ ہے)

جناب یحییٰ بختیار: یہ تو پھر بڑا مشکل ہے ناں جی!

***You say that you....***

***Sardar Maula Bakhsh Soomro: After a question has been put before them, they should deny or refuse; and the explanation can be given later on whether the fact is denied or accepted.***

(سردار مولا بخش سومرو: جب ان کے سامنے ایک سوال رکھا جاتا ہے تو ان کو چاہئے کہ پہلے وہ اس کو تسلیم کریں یا انکار کریں اور وضاحت بعد میں دی جا سکتی ہے کہ کیوں انکار ہے یا تسلیم ہے)

***Mr. Chiarman: That I have already remarked. (To Mr. Attorney- General) Yes, continue.***

(جناب چیئرمین: میں نے پہلے ہی یہ بات کہہ دی ہے۔ جی اٹارنی جنرل آپ جاری رکھیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar: That is what I have said that the witness should see, you know, if it is there or not.***

(جناب یحییٰ بختیار: میں نے کہا ہے کہ گواہ کو دیکھنا چاہئے کہ یہ بات ہے یا نہیں)

مرزا ناصر احمد: اب سن لیں اس کا جواب کیا ہے۔ نمبر(۲) یہ کہ آپ یہ مجھ سے توقع رکھتے ہیں کہ میں اس کو ***Explain*** کروں یا نہیں؟

[416] جناب یحییٰ بختیار: نہیں، پہلے تو یہ ***Admit*** کیجئے کہ یہ ہے یا نہیں۔ ***You have a right to explain.***

***Mr. Chairman: Mr. Attorney- General, just a minute. The witness is aided by few members of delegation. Their object is to assist the witness because it is a matter which needs quite at length certain discoveries or certain documents. That is why their are two aspects. When Attorney- General put the question, the witness has either to***

***search it out and say "Yes" or "No", or to give explanation. Where the question of some document is concerned, the book shall be handed over to the members of delegation. They can verify and, the can say, they can tell the witness that it exists or it does not exist.***

(جناب چیئرمین: اٹارنی جنرل! ایک منٹ ٹھہریں۔ گواہ کی مددان کے چار اشخاص وفد کے کر رہے ہیں۔ ان کا مقصد گواہ کی مدد کرنا ہے۔ کیونکہ یہ معاملہ ایسا ہے کہ اس میں کافی بہت سی لمبی چوڑی دستاویزات اور کچھ انکشافات کی ضرورت ہے۔ اس لئے دو صورتیں ہیں۔ جب اٹارنی جنرل سوال پیش کرتے ہیں تو گواہ کو جواب تلاش کرنا پڑتا ہے اور کہے ہاں یا ناں۔ جہاں سوال دستاویز سے متعلق ہے تو متعلقہ کتاب وفد کے ممبران کو دے دینی چاہیۓ۔ وہ تصدیق کر کے گواہ کو بتادیں گے کہ حوالہ موجود ہے یا موجود نہیں ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar: That is what I was saying, Sir, I told the witness that you first verify it whether this statement exist in the book or not and, after that, if he wants time to explain, by all means he....***

(جناب یحییٰ بختیار: میں بھی یہی کہتا ہوں جناب! میں نے گواہ سے کہا ہے کہ پہلے تصدیق کرلو کہ موجود ہے یا نہیں اور اس کے بعد وضاحت کرو)

***Mr. Chairman: That is far the witness to reply there and then or, if he likes, he can give explanation afterwards. That is up to the witness.***

(جناب چیئرمین: اب یہ گواہ پر منحصر ہے کہ وہ اسی وقت یا بعد میں وضاحت کریں۔ یہ گواہ پر ہے۔ وہ چاہیں بعد میں وضاحت کرسکتے ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar: That is what I say.***

مرزا ناصر احمد: کیا ہے؟

***Mr. Chairman: If he like, he can explain; if he does not like, he may not explain.***

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *(To the witness) That is up to you. But, first, we will not proceed further if you say it does not exist- this statement.*

مرزا ناصر احمد: ہاں! یہ میں سمجھ گیا اور اس کے بعد مجھے اتنا وقت تو ملنا چاہئے، مناسب۔
جناب یحییٰ بختیار: اگر آپ سمجھتے ہیں اس کے جواب کے لئے آپ کو ٹائم کی ضرورت ہے تو۔

[417] *Naturally, you can ask for time.*

(قدرتی بات ہے آپ وقت مانگ سکتے ہیں)

***Mr. Chairman:*** *I may also remind honourable Members of the House that there are two types of references being asked. One for one referneces, there are available the reference books....*

(جناب چیئرمین: معزز ممبران کو یاد دلادوں کہ دو طرح کے حوالے پوچھے جارہے ہیں گواہ کی تمام کتابوں سے حوالہ جات)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *That is what I said.*

***Mr. Chairman:*** *... For the witnesses themselves...*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *Sir, there are two ways of looking at it. There are questions that could be answered straightaway, there is no reason to ask for time....*

(جناب یحییٰ بختیار: اس پر دیکھنے کے لئے دو زاویہ ہیں۔ کچھ سوالات ایسے ہیں کہ فی الفور جواب دیئے جاسکتے ہیں۔ ایسے سوالات کے لئے وقت مانگنے کا کوئی جواز نہیں۔ لیکن وہ سوالات جو کچھ علمی تحقیق یا مزید مکالمہ کی ضرورت رکھتے ہیں قدرتی بات ہے ان کے لئے وقت فراہم کیا جائے گا)

***Mr. Chairman:*** *No reason.*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *... as I have said. But if a question requires an answer which requires some research*

*and further work or further authority, then naturally some time would be given.*

***Mr. Chairman:*** *The witness shall be given opportunity; and for those books and for those references for which books are not available or in the possession of the witness, then the witness can say, "I will check it up."*

(جناب چیئرمین: گواہ کو وقت دیا جائے گا حوالہ اخذ کرنے کے لئے۔ ان حوالہ جات کے لئے جس کی کتب دستیاب نہیں ہیں یا گواہ کے پاس سردست موجود نہیں ہیں۔ جس کے لئے وہ کہہ سکتے ہیں کہ میں جانچ پڑتال کروں گا)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *No, all these books or in the possession of the witness. They are presumed to be because these are the writings of....*

(جناب یحییٰ بختیار: جناب یہ سب تصنیفات ہیں......)

***Mr. Chairman:*** *Yes.* (جناب چیئرمین: جی ہاں!)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *In our possession but not at this place.*

(مرزا ناصر احمد: لیکن اس وقت تو اور اس جگہ پر تو میرے قبضہ میں نہیں ہیں)

***Mr. Chairman:*** *So, we will make a distinction of those books, which are available in the house....*

(جناب چیئرمین: ہم ان کتابوں کے لئے (فرق) امتیاز کریں گے جو ایوان میں دستیاب نہیں ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *That has been given.*

(جناب یحییٰ بختیار: یہ امتیاز ہمیشہ دیا گیا ہے)

***And now, Mirza Sahib, please....***

[418] مرزا ناصر احمد: نہیں، وہ تو واپس لے گئے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ لے آیئے۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں، لے آئیں۔

جناب عبدالعزیز بھٹی: جناب چیئرمین! جو جو بھی ریفرنس یہ مانگنا چاہیں، وہ ہم ایک ایک کر کے......

جناب چیئرمین: آپ اس طرح کریں ناں جی! آپ میں سے ایک دو حضرات یہاں بیٹھیں۔ ***As soon as the Attorney- General refers to a reference....***

***(Interruptions)***

جناب چیئرمین: بھٹی صاحب میری بات سن لیں (مداخلت) نہیں میری بات سن لیں۔ بھٹی صاحب! میری بات سنیں۔ آپ میں سے دو حضرات یہاں بیٹھیں۔

***As soon as the Attorney- General refers to a reference the book should be ready, It shoud be handed over to the witness....***

جناب یحییٰ بختیار: ایک ''غلطی کا ازالہ'' صفحہ ۱۱......

**Mr. Chairman:** ***.... So that*** اس وقت ہم یہ کر لیں۔

***(Pause)***

**Mr. Chairman:** ***So, we can proceed now.***

(جناب چیئرمین: تو ہم اب آگے بڑھیں)

مرزا ناصر احمد: یہ جو ہے حوالہ کشف میں حضرت فاطمہؓ کو دیکھنا۔ اس جگہ جہاں سے یہ لیا گیا ہے۔ یہ ریفرنس ہے اپنے کشف کی طرف جو دوسری کتاب میں چھپا ہے ''براہین احمدیہ'' میں۔ ''براہین احمدیہ'' کو سامنے رکھ کر پتا چلے گا کہ کیا کہا۔ نمبر (ایک)......

جناب چیئرمین: وہ بھی دے دیجئے۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ بھی ہے۔

مرزا ناصر احمد: ''براہین احمدیہ'' بھی دے دیجئے۔

پھر اس کے لئے جو جو ہمیں ریفرنسز چاہئیں وہ یہ ہیں کہ یہ کشف ہے اور ایک یہ کہ امت مسلمہ کا کشوف کے متعلق کیا فتویٰ ہے اور دوسرے یہ کہ اس قسم کے کشوف کیا امت محمدیہ ﷺ کے سلف[419] صالحین آج سے قبل دیکھتے رہے ہیں یا نہیں۔ یہ وہ دو چیزیں جب سامنے آئیں گی تو پھر

مسئلہ سامنے......

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *You want more time?*

مرزا ناصر احمد: ہاں جی۔

جناب یحییٰ بختیار: آپ کل صبح دے دیجئے، یا آج شام کو، جیسا آپ مناسب سمجھیں۔

***Mr. Chairman:*** *But the writing is admitted?*

(جناب چیئرمین: لیکن تحریر تو تسلیم کر لی گئی ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *The writing is admitted?*

(جناب یحییٰ بختیار: تحریر تسلیم ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:*** *The writing is admitted that it is.*

(مرزا ناصر احمد: اس حد تک تسلیم ہے کہ یہ......)

کہ یہ خلاصہ ہے اس بیان کا جو ایک دوسری کتاب میں کشف تفصیل سے بیان ہوا ہے۔ یہ درست ہے۔ اس کو تسلیم کرتے ہیں۔ ہم۔

***Mr. Chairman:*** *Next writing.*

(جناب چیئرمین: آگے دوسری تحریر لیجئے)

***Sardar Maula Bakhsh Soomro:*** *This is not admission or denial of the fact. Whether they should in to to accept....*

(سردار مولا بخش سومرو: لیکن پہلی کا فیصلہ نہیں ہوا کہ تسلیم ہے یا انکار۔ کیا مکمل طور پر تسلیم کر لیا ہے......)

***Mr. Chairman:*** *No, Haji Sahib, it has been accepted. And the witness says that he will explain it.*

(جناب چیئرمین: تسلیم کر لیا گیا ہے اور گواہ کہتے ہیں کہ وہ وضاحت کریں گے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *He says that he will see the books which have been brought in the summary of that....*

(جناب یحییٰ بختیار: گواہ کہتے ہیں کہ وہ کتابیں دیکھیں گے جو لائی گئی ہیں)

***Mr. Chairman:*** *Next writing. Because, for the*

***present, we will confine only to these four or five references.***

(جناب چیئرمین: اگلی تحریر لیجئے! سردست ہم چار پانچ حوالہ جات تک ہی اپنے آپ کو محدود رکھیں گے)

مرزا ناصر احمد: کونسا؟

جناب یحییٰ بختیار: ''نزول مسیح صفحہ ۹۶''

مرزا ناصر احمد: کونسا؟

جناب یحییٰ بختیار: ''نزول مسیح'' ص ۹۶ اور صفحہ ۸۱، دونوں۔

[420] مرزا ناصر احمد: ''نزول مسیح صفحہ ۹۶'' پر ہے کیا؟ یہاں مل نہیں رہا۔

جناب یحییٰ بختیار: ''مجھ میں اور تمہارے حسین میں بڑا فرق ہے کیونکہ مجھے تو ہر وقت خدا کی تائید......''

مرزا ناصر احمد: یہ ضمیمہ ''نزول مسیح'' کا ہے۔

جناب چیئرمین: بھٹی صاحب! آپ نے یہ کتاب دی ہے؟ صفحہ ۹۶ پر مل نہیں رہا۔ آپ ***Pin point*** کریں، اس صفحہ کو ***Underline*** کریں۔ وہ کہتے ہیں کہ صفحہ ۹۶ پر نہیں مل رہا۔

مرزا ناصر احمد: ''نزول مسیح'' والا۔ یہ کتاب بھی واپس لے آیئے۔ ہماری ہے۔

مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی: اس کے ازالے میں یہ روایت موجود ہے۔ مرزا غلام احمد نے خود لکھا ہے کہ میں نے یہ ''براہین احمدیہ'' میں بھی لکھا ہے۔ یہ کتاب بھی ان ہی کی ہے۔

جناب چیئرمین: نہیں، نہیں، ایک سیکنڈ تشریف رکھیں۔ جب آپ نے اپنا ریفرنس پوچھا تو آپ اس ریفرنس پر ***Rely*** کریں گے۔

مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی: ریفرنس ان ہی کی کتاب ہے۔ وہ کتاب موجود ہے۔

جناب چیئرمین: وہ کتاب آپ نے دی ہے؟ وہاں ان کو ملا نہیں۔

مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی: میں نے دے دی ہے۔ اس میں لکھا ہوا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: مولانا دیکھیں۔

***He has to refer to one or*** نے کہا ***witness two other books also and then give explanation; and that has come on record. I am going further now.***

جناب چیئرمین: ہاں۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ آپ کو مل گیا جی؟ ''نزول مسیح'' صفحہ ۹۶؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، وہ دیکھ رہے ہیں۔

جناب چیئرمین: وہ دیکھ رہے ہیں جی۔ Next پوچھ لیں۔

[421] جناب یحییٰ بختیار: ''اعجاز احمدیہ'' صفحہ ۸۰۔

مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی: جناب چیئرمین! Exactly جو لفظ اٹارنی جنرل صاحب پڑھتے ہیں۔ وہی اس کتاب میں آپ Underline کر کے ان کے آگے رکھیں۔

مرزا ناصر احمد: ''تمہارا حسین.....'' اس کا حوالہ نہیں مل رہا۔ یہ تو آ گیا پہلے۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ کیا ہے؟

مرزا ناصر احمد: یہ تو ''صد حسین است در گریبانم'' والا حوالہ لے آئے ہیں اور اس میں ''براہین احمدیہ'' چاہئے۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ جی صفحہ ۹۶۔

مرزا ناصر احمد: ''براہین احمدیہ'' کا حوالہ ہے نا یہاں۔

جناب یحییٰ بختیار: (جناب عبدالعزیز بھٹی سے) مجھے دکھائیں پہلے آپ۔

جناب چیئرمین: چوہدری ظہور الٰہی صاحب کو دے آئیں اور ''براہین احمدیہ'' جو ہے ناں، وہ اس کا حوالہ ہے۔

***The reference in the book should be exactly the same what is in the question.***

مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی: میرے خیال میں ***Misunderstanding*** تھوڑی سی ہے۔ آپ اس پر غور فرمائیں کہ انہوں نے جو یہاں کتابیں رکھی ہوئی ہیں۔ یہ وہ ہیں جو ربوہ کی چھپی ہوئی ہیں اور اسی پر نشان لگے ہوئے ہیں۔ جن حضرات نے سوالات کئے ہیں۔ انہوں نے ان کتابوں میں دیکھ کر جو ان کی اپنی ذاتی ہیں، پرسنل ہیں۔ انہوں نے ان میں سے ریفرنسز دیئے ہیں۔

جناب چیئرمین: آپ چیک کر سکتے ہیں۔

***The books have been available for the last ten days.***

[422] مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی: لیکن کتابیں موجود ہیں۔ حوالے سب پر لگے

ہوئے ہیں۔سب موجود ہیں۔وہ......

***Mr. Chairman:** You could check it up from Chapters, Chapter- wise.*

مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی: ......صرف چھاپہ خانے کا فرق ہے۔

***Mr. Chairman:** So, Mr. Attorney- General,....*

مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی: ......یہ کہ یہ ہے ناں وہ کتاب......

جناب چیئرمین: ایک سیکنڈ جی آپ۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی، ہے تو۔وہ میں نے دیکھا ہے۔

مرزا ناصر احمد: یہ ہے، یہ ہے۔یہ ہے کہ......یہ

عربی کا جو شعر ہے، یہ موجود ہے:

"واما حسین فاذکروا دشت کربلا

شتان ما بینی و بین حسین کم

فانی اوایدکلا آن وانصرو"

تو اس کا وہ ریفرنس ہے، دوسری کتابوں کے حوالے سے اس کو Explain کریں گے۔وہ آپ کو بتا دیں گے۔یہ آپ سنبھال لیں......

جناب یحییٰ بختیار: یہ، یہ جو ہے ناں یہ Writing......

مرزا ناصر احمد: اس کا جو پہلا ہے Writing......

جناب یحییٰ بختیار: ......Writing admitted ہے؟

مرزا ناصر احمد: ہاں، Writting admitted ہے اور Explantion بعد میں دیا جائے گا۔

***Mr. Chairman:** So, for the time being, I think....*

[123] ***Mr. Yahya Bakhtiar:** That is.... (To Mr. Chairman) let me ask about the next sentences.*

***Mr. Chairman:** For the time being, no. The delegation is permitted to leave and to report at 6:00.*

(جناب چیئرمین: اس وقت بس یہاں کافی ہے۔وفد کو جانے کی اجازت ہے۔

(شام ۶/ بجے تشریف لائیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *The edition Mirza Sahib has here....*

مرزا ناصر احمد: ہمیں تو اجازت مل گئی ہے۔

***Mr. Chairman:*** *To report at 6:00 p.m. The honourable members will keep sitting.*

(جناب چیئرمین: وفد چلا جائے چھ بجے شام واپس آئے ممبران تشریف رکھیں)

*(The delegation left the chamber)*

(وفد ہال سے چلا گیا)

***Mr. Chairman:*** *Chaudhry Sahib, I am going to suggest....* (جناب چیئرمین: چوہدری صاحب صبر کریں)

*(Interruption)*

*Just a minute; have patience for one minute.*

(ایک منٹ کے لئے تشریف رکھیں) آپ تشریف رکھیں۔ آپ سب بیٹھیں۔ ایک سیکنڈ جی۔ آپ سب، ذرا آرام سے۔ ہاں، یہ لے جائیں۔

*I would request those honourable members....*

(میں درخواست کرتا ہوں معزز ممبران سے)

*(Interruption)*

جناب چیئرمین: ایک منٹ تشریف رکھیں۔ ایک سیکنڈ جی۔ ایک سیکنڈ بیٹھ جائیں۔

---

## *PRODUCTION OF REFERENCES/QUOTATIONS BEFORE THE DELEGATION*

***Mr. Chairman:*** *I would not take more than two minutes everything would be clear.*

[424] *I would request at least those honourable members, those who associated themselves with the*

*Questions committee, or members of the Steering Committee.*

(جناب چیئرمین: ہر چیز صحیح ہو جائے گی میں درخواست کرتا ہوں کہ کم از کم وہ ممبران صاحبان جو سوال کمیٹی یا اسٹیرنگ کمیٹی کے ممبران ہیں)

اگر ان کے حوالہ جات جو ممبر صاحبان نے دیئے ہیں وہ اور ہیں اور ان کی کتابیں جو ربوہ کی چھپی ہیں اور ہیں۔ تو کم سے کم *Chapter-wise* تو وہی ہوں گی تو اس میں اگر وہ جیسے جیسے...... *Question Committees* کے پاس *Questions* گئے ہیں۔ سٹیرنگ کمیٹی کے ممبرز بھی *Questions* مانگ سکتے ہیں اور اٹارنی جنرل صاحب کا آپ *Questions* یا حوالہ جات جو آپ پوچھ رہے ہیں......

جناب یحییٰ بختیار: ایڈیشن وہاں جو پڑا ہے۔ اس میں اور ہے، یہاں صفحہ اور ہے......

جناب چیئرمین: ہاں۔

جناب یحییٰ بختیار: اب جو ریفرنس میں نے دیا ہے اس میں ہے، اس میں نہیں ہے۔

**Mr. Chairman:** *It will take about 10-15 minutes to search it out, but it can be search it out. But it can be searched out.*

(جناب چیئرمین: ایک حوالہ نکالنے کے لئے بہت سے بہت دس، پندرہ منٹ لگ جائیں گے)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *But these Questions Committee members have them.*

**Mr. Chairman:** *So, I will....*

*(Interruption)*

جناب چیئرمین: چوہدری صاحب! ایک سیکنڈ۔

اس میں میری عرض یہ ہے کہ...... *Now, after adjournment these*

*(Interruption)*

جناب چیئرمین: ایک منٹ جی، ڈھانڈلہ صاحب!

*I will request those members.*

اگر حوالہ جات کا آپ نے پوچھنا ہے تو

[425] *We should not cut a sorry figure before the members of the delegation. And these members should be here up to 6:00.*

اگر آپ نے اپنا Work دکھانا ہے تو یہ نہیں ہے کہ ایک حوالہ تلاش کرتے ہی آدھا گھنٹہ لگ جائے۔

*The change of edition, or print at Rabwah or Qadian is no excuse; or you say.*

کہ یہ ریفرنس نہیں ہے، غلط دیا، یا کتاب ہی نہیں، Exist نہیں کرتی۔

***Mr. Mohammad Haneef Khan:** One point. Not all the members of the Steering Committee but only honourable members....*

(جناب محمد حنیف خان: اسٹیئرنگ کمیٹی کے تمام ممبران کے لئے ضروری نہیں صرف ان کے لئے جو واقف ہیں)

***Mr. Chairman:** Those who are conversant; they may not be members of Steering Committee, because this is the responsibility of everybody, expecially.*

(جناب چیئرمین: یہ ہر شخص کی ذمہ داری ہے۔ ہر فرد ذمہ دار ہے)

جنہوں نے نوٹس دیا ہے۔ *(Interruption)*

جناب چیئرمین: مولانا! ایک سیکنڈ سن لیں۔

جنہوں نے اپنے سوالات کا نوٹس دیا ہے *or those are conversant* *with this* اور اس کے بعد جب اٹارنی جنرل صاحب *Question put* کریں۔ اب *Questions* ان کے پاس ہیں اور *Questions* جو ہیں آپ کو پتہ ہے۔ جو بھی اس حوالہ جات، جنہوں نے دیئے ہیں۔ وہ اپنے یہاں حوالہ جات تیار رکھیں۔

*Mr. Attorney- General, the first question would be: "Whether Explanation will follow. Upto- date." You admit*

*or do not admit*

جیسے کیس Lawyer کا کیس تیار کیا جاتا ہے۔تا کہ Facts اور ڈاکومنٹس تیار ہوں۔

[426] *With there remarks....* (ان ریمارکس کے ساتھ......)

*(Interruption)*

جناب چیئرمین: آپ کی وہی ہوگی کہ جج ہم نہیں ہیں۔

جناب عبدالحمید جتوئی: جناب ایک عرض یہ ہے......

جناب چیئرمین: چھٹی؟

جناب عبدالحمید جتوئی: نہیں، نہیں، چھٹی کی بات میں نہیں کرتا۔

عرض یہ ہے کہ جب اٹارنی جنرل اس سے سوال پوچھتے ہیں اور اس میں حوالہ جات ہیں کتاب کے۔تو مناسب یہی ہے کہ وہ کتاب کے ساتھ ان کو Hand over کی جائے۔

جناب چیئرمین: یہی تو میں کہہ رہا ہوں، یہی تو میں نے کہا ہے۔

---

## *LEAKAGE OF QUESTIONS TO BE PUT TO THE DELEGATION*

## (سوال وفد کے پاس پہلے موجود ہوتے ہیں، یہ کیسے آؤٹ ہوتے ہیں؟)

جناب عبدالحمید جتوئی: دوسری عرض سنیں۔

سر! دوسری عرض یہ ہے کہ آج ہمیں دیکھ کے ایک چیز کا تعجب ہوا۔وہ یہ ہے کہ جو سوال اٹارنی جنرل پوچھتے ہیں ان سے، وہ پہلے ہی لکھا ہوا ان کے پاس موجود ہے۔تو میرا اندازہ ہے کہ سوالات Leak out ہوئے ہیں۔کہاں سے ہوئے ہیں؟ وہ آپ لوگ اندازہ لگالیں۔لیکن یہ Fair نہیں۔اگر وہ Leak ہوتے ہیں اور ان کو پہلے سے اطلاع ہے۔جس کے لئے وہ لکھ کے جواب لے آئیں تو میں سمجھتا ہوں، مجھے تو بڑے افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ ہاؤس کے ممبران میں سے یا کہیں سے ایسا ہوتا ہے کون کرتا ہے؟ وہ آپ بہتر جانتے ہیں۔

ایک رکن: ضرور ہوتا ہے۔

ایک اور رکن: بالکل صحیح ہے۔

[427] ***Mr. Chairman:*** ***The rest should not be reported. The Reporters would leave the Hall.***

(جناب چیئرمین: اب باقی کارروائی کی رپورٹ تیار نہیں ہوگی۔ رپورٹر صاحبان ہال سے چلے جائیں) آپ بھی چلے جائیں۔ آپ بھی بند کردیں۔

---

*The special Committee adjourned for lunch break to re-assembled.*

---

*The Special Committee re-assembled after the lunch break, Mr. Chaiman (Sahibzada Farooq Ali) in the Chair.*

**Mr. Chairman:** *Still the quorum is not complete.*

ان کے آٹھ ہیں۔ ان کو میں نے گن لیا ہے۔ آپ کے بھی تیس پورے نہیں ہیں ناں آجائیں۔ ریکارڈ میں تو پورا ہونا چاہئے ناں۔ نو۔ نو۔

مولانا ظفر احمد: مولانا مفتی محمود صاحب! دو ٹھیک دس ہوگئے۔ آپ جلدی آئیں۔ ڈاکٹر صاحب آپ اپنے تیس پورے کیجئے۔ اپنے تیس پورے کیجئے۔ ہاں بلالیں۔ ہاں۔ آپ نے کیا کہنا ہے۔ میں نے کہا شاید کوئی تقریر کرنی ہے۔ تقریر کا موقع سیشن کے بعد ہوتا ہے۔

*After every sitting....*

مولانا عطاء اللہ صاحب کو کتب خانہ کا انچارج نہ بنادیں۔

*It will save lot to trouble.*

آپ کتب خانے کے انچارج ہوجائیں۔ (وقفہ)

*(The Delegation entered the chamber)*

**Mr. Chairman:** *Yes, the Attorney- General.*

(جناب چیئرمین: جی! اٹارنی جنرل صاحب)

---

## [428] *CROSS- EXAMINATION OF THE QADIANI GROUP DELEGATION*

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *Mirza Sahib, are you ready with some of the replies?*

(جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب! کیا آپ کے جواب تیار ہیں؟)

مرزا ناصر احمد: یہ ''تذکرۃ الاولیاء'' ہے یہاں موجود؟

جناب یحییٰ بختیار: ''تذکرۃ الاولیاء''

مرزا ناصر احمد: اور ارشار رحمانی؟

جناب یحییٰ بختیار: ارشاد رحمانی؟

مرزا ناصر احمد: ''تذکرۃ اولیاء اور ارشاد رحمانی؟''

جناب یحییٰ بختیار: (لائبریرین سے) یہ لائبریری سے لے آئیں۔ باقی جو ریفرنسز ہیں؟

مرزا ناصر احمد: ایک یہ سوال تھا کہ بانی سلسلہ احمدیہ نے یہ فرمایا ہے:

شتان ما بینی و بین حسینکم ۔۔۔ فانی اوید کل آن وانصر

''مجھ میں اور تمہارے حسین میں بہت بڑا فرق ہے۔'' یہاں حسینکم میں کم کی جو ضمیر ہے۔ وہ اس کے مطلب کو ظاہر کرتی ہے اور یہ جو نظم ہے۔ اسی کے اندر ان لوگوں کا ذکر ہے۔ بڑی وضاحت کے ساتھ کہ جو حضرت حسین رضی اللہ عنہ کا شرک کرتے تھے اور ان سے دعائیں مانگتے تھے اور ان کی قبر پر سجدہ کرتے تھے۔ تو حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے متعلق یہ نہیں ہے بلکہ یہ ہے کہ جو تصور تم حضرت حسین رضی اللہ عنہ کا پیش کرتے ہو وہ درست نہیں ہے۔ حضرت حسینؓ کے متعلق میں نے بانی سلسلہ کا ایک اقتباس پڑھا تھا۔ بڑا زبردست ہے۔ بتاتا ہے کتنا پیار، کتنی محبت......

جناب یحییٰ بختیار: جی، وہ آپ نے...... یہ جو ریفرنس تھا کہ: ''مجھ میں اور تمہارے حسین میں بڑا فرق ہے۔'' میں نے عرض کیا تھا کہ ''تمہارے حسین''......

[429] مرزا ناصر احمد: ''تمہارے کی ضمیر بتائے گی ناں کہ اس کا کیا مطلب ہے: ''تمہارے سے کن لوگوں کو مخاطب کیا گیا ہے؟ وہ اسی نظم میں مختلف شعروں میں کرتا ہے اور میں بتلاتا ہوں، اسی نظم میں ہے۔ یعنی ''کم'' کی ضمیر کا ہمیں دیکھنا ہے کہ مرجع کیا ہے ضمیر کا:

(عربی اشعار) ...... (تم یہ گمان کرتے ہو کہ حسینؓ تمام مخلوق کا سردار ہے اور ہر ایک نبی اسی کی شفاعت سے نجات پائے گا اور بخشا جائے گا) تو یہ وہ لوگ ہیں جو اس نظم میں مخاطب ہیں۔ اس نظم میں وہ لوگ مخاطب نہیں جو حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے محبت اور پیار کرنے والے اور آپ کی زندگی کو اسوۂ سمجھنے والے ہیں اور آپ کی اقتداء کے ذریعے اللہ تعالیٰ کے پیار کو حاصل کرنا یہ ان کا مذہب ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ آگے کہتے ہیں جی۔ کیونکہ میں یہ **Clarification** چاہتا ہوں کہ: ''مجھ میں اور تمہارے حسین میں بڑا فرق ہے۔ کیونکہ مجھے ہر وقت خدائی......''

مرزا ناصر احمد: ''کیونکہ مجھے......''؟

جناب یحییٰ بختیار: ''......مجھے ہر وقت خدائی تائید اور مدد مل رہی ہے۔''

مرزا ناصر احمد: جی۔ ''کیونکہ مجھے'' میں اس کا تشریح کر دیتا ہوں، ساری نظم کو سامنے رکھ کر۔ کیونکہ مجھے امام حسینؓ کی طرح اللہ تعالیٰ کی تائید ہر وقت حاصل ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: کس طرح؟

مرزا ناصر احمد: ہاں، اصل حسین کی طرح۔

جناب یحییٰ بختیار: کیونکہ وہ جو حسینؓ......

مرزا ناصر احمد: وہ جس حسینؓ کا شرک کیا ہے۔

***Mr. Attorney General: We are Lawyers; we interpret words in their leteral, plain, simple meaning, and...***

(جناب اٹارنی جنرل: ہم وکیل لوگ ہیں۔ ہم الفاظ کو ان کے ظاہری معنی پہناتے ہی۔ سادہ سیدھے معنی اور......)

[430]***Mirza Nasir Ahmad: Then please read out the whole, all these verses.***

(مرزا ناصر احمد: تو پھر جناب یہ تمام اشعار پڑھئے)

***Mr. Yahya Bakhtiar: .... if those meanings are not clear, then, if some thing the author himself or the law itself says... Now here it is so clearly written:***

(جناب یحییٰ بختیار: اگر وہ معنی نہیں سمجھ میں آتے۔ اگر مصنف نے خود یا قانون خود کہتا ہے پھر اب یہاں یہ بالکل صاف لکھا ہوا ہے) ''مجھ میں اور تمہارے حسینؓ میں بڑا فرق ہے۔ کیونکہ مجھے ہر وقت خدائی تائید اور مدد مل رہی ہے۔'' اس کا مطلب ہے کہ حسینؓ کو خدائی تائید اور امداد نہیں مل رہی۔ اس لئے مجھ میں اور اس میں بڑا فرق ہے۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، کیا قانون جو ہے، وہ قانون دان کا دماغ اس طرح نہیں پھیرے گا کہ ''حسینکم'' میں ''کم'' کی ضمیر کس طرف جا رہی ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: یہ آپ *Definition* کر رہے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔ ''حسینکم'' وہی مخاطب ہے ناں۔ تو ہم نے دیکھنا ہے کہ کن کو مخاطب کر کے کہا گیا ہے کہ ''تمہارے حسین'' اور وہ اسی نظم میں ہے کہ وہ لوگ جو حسین کا شرک کرتے ہیں اور انہیں تمام انبیاء سے افضل سمجھتے ہیں اور ساری مخلوق کا سردار سمجھتے ہیں۔ صرف وہ لوگ مخاطب ہیں، باقی نہیں اور ان کے تصور کے اوپر اصلاحی ایک تنقید ہے۔ آخر ''کم'' کا مرجع تو معلوم ہونا چاہئے ناں۔

جناب یحییٰ بختیار: بار بار جہاں بھی آیا ہے۔ میں نے دیکھا ہے تین ریفرنسز آپ کو دیئے ہیں۔ تینوں میں ''تمہارا حسین''

مرزا ناصر احمد: ''جعلتم حسینا افضل الرسل کلھم''

''کم'' سے مراد...... وہ لوگ ہو تم جو حضرت حسینؓ کو تمام انبیاء سے افضل سمجھتے ہوں۔

''جعلتم''''کم'' یہ جو ضمیریں ہیں۔ یہ بتا رہی ہیں کہ مخاطب کون ہے۔

[431] جناب یحییٰ بختیار: یہ جو ترجمہ ہوا ہے اس کا...... میں نے سنایا ہے...... یہ بھی آپ کی کتابوں سے لیا گیا ہے۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، یہ لکھا ہے جو میں نے پڑھا ہے۔ اس کا ترجمہ بھی ہماری اسی کتاب سے ہے: ''تم نے حسینؓ کو تمام انبیاء سے افضل ٹھہرا دیا اور سچائی کی حدوں سے آگے گزر گئے'' یہ صرف وہ لوگ مخاطب ہیں۔ اب میں ترجمہ کر دیتا ہوں تا کہ آپ کے ذہن میں حاضر ہو جائیں......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں صرف اتنا مرزا صاحب! پوچھنا چاہتا ہوں کہ ٹھیک ہے، انہوں نے حسینؓ کے بارے میں یہ کہا ان لوگوں کو۔ اپنا جو بیچ میں ذکر لے آتے ہیں، وہ اپنا جو مقابلہ کرتے ہیں۔ وہ آپ کیسے *Explain* کرتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: مقابلہ حضرت حسینؓ سے نہیں کر رہے۔ مقابلہ حضرت حسینؓ کے اس تصور سے کر رہے ہیں۔ جو بعض لوگوں کے ذہن میں غلط طور پر پایا جاتا تھا۔

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Even then low is it relevant?***

(جناب یحییٰ بختیار: پھر بھی یہ غیر متعلق ہے۔ آپ سمجھائیں کس طرح)

مرزا ناصر احمد: جب ایک مصلح اپنی قوم سے خطاب کرتا ہے۔ جن کے عقائد میں اسے غلطی نظر آتی ہے اور وہ ان کو کہتا ہے کہ تم لوگوں کا یہ عقیدہ...... جو تمام کا نہیں...... شیعہ حضرات

کایااورلوگوں کا یہ عقیدہ جو ہے کہ حسینؓ تمام مخلوق کے سردار ہیں۔ تمام انبیاء سے افضل ہیں۔ آپ کی قبر پر سجدہ کر کے انسان اپنی ضروریات کو پورا کر سکتا ہے، یہ تصور جو ہے تمہارا......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی، درست آپ کہہ رہے ہیں۔

[432] مرزا ناصر احمد: میری بات ابھی ختم نہیں ہوئی۔

......یہ تصور جو ہے تمہارا یہ غلط ہے۔ کیونکہ دیکھو! وہ حسینؓ جس نے خدا تعالیٰ کی راہ میں انتہائی قربانی دی۔ آج تک اللہ کی نصرت اور مدد حاصل ہے اور مجھ پر بھی اللہ تعالیٰ کی مدد، مجھے بھی اللہ تعالیٰ کی مدد اور نصرت مل رہی ہے۔ اس صحیح تصور سے ہٹ کر یہ بتادیا کہ وہ گویا خدائی کی طاقتیں رکھتا ہے اور تمام مخلوقات کا سردار، سرور دوعالم جو ہے وہ تو خاتم الانبیاء ہے۔ تو جو یہ عقیدہ رکھتے ہیں۔ ان کو مخاطب کر کے کہا گیا ہے کہ تمہارا تصور حسین کا جو ہے۔ اس کے مقابلے میں اپنا تصور، جواب میری حقیقت ہے، وہ رکھتا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: اپنی **Personal observation** کررہا ہے؟

***Mirza Nasir Ahmad: Personal, personal.***

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، اپنا **Comparison** کررہا ہے؟

مرزا ناصر احمد: ......اپنی کررہے ہیں، بالواسطہ، حضرت حسینؓ......جیسا کہ دوسری جگہ آیا ہے۔ ایک لکھنے والا ساری لکھے گا کہ وہ خدا کا پیارا، تقویٰ کا، متقیوں کا سردار، ان کے اعمال ہمارے لئے اسوۂ حسنہ۔ یہ تو نہیں کہ ہر چیز چھوڑ کے اور ایک لفظ کو تھوڑا سا لے کے اس کے اوپر یہ کردیا جائے۔

جناب یحییٰ بختیار: اس کے بعد......نہیں جی، میں یہ صرف اس لئے آپ سے پوچھنا چاہتا تھا کہ آگے انہوں نے کہا، آگے کہتے ہیں: ’’اور میں خدا کا کشتہ ہوں تمہارا حسین دشمنوں کا کشتہ ہے۔ پس فرق کھلا کھلا اور ظاہر ہے۔‘‘ **Comparison again** کہ مجھے دیکھو انہیں دیکھو ***And the impression given is....***

[433] مرزا ناصر احمد: یہ آپ ذرا پھر پڑھیں۔

جناب یحییٰ بختیار: ’’اور میں خدا کا کشتہ ہوں تمہارا حسین دشمنوں کا کشتہ ہے۔ پس فرق کھلا کھلا اور ظاہر ہے۔‘‘ (اعجاز احمدی، ضمیمہ نزول مسیح ص ۸۱، خزائن ج ۱۹ ص ۱۹۳)

مرزا ناصر احمد: وہ جو مشرک یعنی مشرکین حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قبر کا شرک کرتے اور آپ کو خدائی طاقتیں دے رہے تھے اور سرور مخلوقات اور تمام انبیاء سے افضل قرار

دے رہے تھے۔ اسی تصور کے لئے یہ کہا گیا۔

جناب یحییٰ بختیار: پھر Compare اپنے آپ سے کیا ہے۔

مرزا ناصر احمد: اپنے آپ سے کیا ہے، یہ درست ہے۔ لیکن حضرت حسینؓ سے موازنہ نہیں کیا۔ بلکہ حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے ایک غلط تصور سے اپنا موازنہ کیا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ابھی میں آپ سے اسی قسم کی، جو آپ کہہ رہے ہیں، ایک اور جگہ وہ کہہ رہے ہیں کہ: ''اے شیعہ قوم! اس پر اسرار مت کرو کہ حسین تمہارا منجی ہے۔ میں سچ سچ کہتا ہوں کہ آج تم میں سے ایک (مرزا صاحب) ہے جو اس حسین سے بڑھ کر ہے۔''

(دافع البلاء ص۱۳، خزائن ج۱۸ ص۲۳۳)

مرزا ناصر احمد: یہ اسی میں ہے؟ یہ نظم میں ہے یا کہیں اور کا حوالہ ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: پھر وہی ''تمہارا حسین''، ''حسین تمہارا......''

## (مرزا قادیانی پوری امت میں سب سے افضل؟)

مرزا ناصر احمد: نہیں، وہ جہاں تک ''تمہارا حسین'' کا تعلق ہے، اس نظم کے اندر وہ بالکل واضح ہے۔ یہاں اگر کوئی عربی دان ہو، وہ ابھی ساری نظم پڑھ لے تو پھر معاملہ صاف ہو جائے گا اور [434] باقی رہا یہ مقام، آپ کا دعویٰ یہ ہے کہ نبی اکرم ﷺ کا ظل کامل ہوں۔ کوئی اس کو تسلیم کرے یا نہ کرے۔ تو جو ظل کامل ہے نبی اکرم ﷺ کا، وہ بہرحال امت میں سب سے افضل ہے[1]۔ یہ ہمارا عقیدہ ہے۔ اس میں کوئی اشتباہ نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: تو یہ یعنی نبی ﷺ کا خود کیوں نہیں کہتے۔ ان کا ڈائریکٹ ذکر کیوں نہیں کرتے؟ ظل کا ذکر کرتے ہیں۔

مرزا ناصر احمد: ہیں جی؟ میں سمجھا نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: اگر وہ یہ کہہ دیں کہ نبی آپ کے سامنے موجود ہے۔ ان کی مثل آپ کے سامنے ہے۔ وہ افضل ہے سب سے۔ ان کی ہدایت پر یہ ہے۔ ان کا سبق یہ ہے۔ ان میں اور حسینؓ میں فرق یہ ہے۔ تو پھر سمجھ سکتے ہیں مسلمان کہ وہ ایسا تو نہیں کہ آپ مقابلہ کریں مجھ سے اور ان سے......

---

[1] کفر ٹوٹا خدا خدا کر کے کہ مرزا ناصر نے تسلیم کر لیا کہ مرزا قادیانی پوری امت سے سیدنا صدیق اکبرؓ، سیدنا حسینؓ، سیدنا علیؓ، سیدہ فاطمہؓ سب سے افضل۔ (معاذ اللہ)

مرزا ناصر احمد: مسلمان مخاطب ہی نہیں اس میں......

جناب یحییٰ بختیار: ......جو مسلمانوں کا طبقہ ہے، جن سے آپ......

مرزا ناصر احمد: ......صرف وہ چھوٹا سا گروہ جو یہ عقائد رکھتا تھا......

جناب یحییٰ بختیار: جو بھی گروہ ہو، جسے بھی آپ کہیں۔

مرزا ناصر احمد: جس وقت یہ نظم لکھی گئی ایسا گروہ موجود تھا دنیا میں جو شرک کر رہا تھا اور جو ان کو تمام مخلوقات کا سردار قرار دے رہا تھا، ان کو مخاطب کر کے کہا اور جن کے وہ عقائد نہیں وہ ان سے مخاطب ہی نہیں ہیں اور یہاں جو تصور آپ کا ہے اپنا حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق، وہ میں نے پہلے ایک واقعہ سنایا تھا۔ ایک اور سنا دیتا ہوں کہ: ''[435]ایک دفعہ جب محرم کا مہینہ تھا حضرت مسیح موعود اپنے باغ میں ایک چارپائی پر لیٹے ہوئے تھے۔ آپ نے مبارکہ بیگم سلمہا اور مبارک احمد مرحوم کو جو سب بہن بھائیوں میں چھوٹے تھے۔ اپنے پاس بلایا اور فرمایا کہ آؤ میں تمہیں محرم کی کہانی سناؤں۔ پھر آپ نے بڑے دردناک انداز میں حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ، کی شہادت کے واقعات سنائے۔ آپ یہ واقعات سناتے جاتے تھے اور آپ کی آنکھوں سے آنسو رواں تھے۔''

ایک رکن: یہ کہاں سے پڑھ رہے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: یہ ''تاریخ احمدیت، ج۳، ص۵۸۱''

اور چونکہ یہ سوال دہرایا گیا ہے۔ اس لئے وہ حوالہ بھی دہرانا مجھے پڑتا ہے، ورنہ معاملہ صاف نہیں ہوگا۔ یہ ہے، یہ ہے آپ کا عقیدہ حضرت امام حسینؓ کے متعلق کہ: ''حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ، طاہر اور مطہر تھا اور بلاشبہ وہ ان برگزیدوں میں سے ہے۔ جن کو خدا تعالیٰ اپنے ہاتھ سے صاف کرتا ہے اور اپنی محبت سے معمور کر دیتا ہے اور بلاشبہ وہ سرداران بہشت میں سے ہے اور ایک ذرہ کینہ رکھنا اس سے موجب سلب ایمان ہے اور اس امام کا تقویٰ اور محبت الٰہی اور صبر اور استقامت اور زہد اور عبادت ہمارے لئے اسوۂ حسنہ ہے اور ہم اس معصوم کی ہدایت سے اقتداء کرنے والے ہیں جو ان کو ملی تھی۔ تباہ ہو گیا وہ دل جو اس کا دشمن ہے اور کامیاب ہو گیا وہ دل جو عملی رنگ میں اس کی محبت ظاہر کرتا ہے اور اس کے ایمان اور اخلاق اور شجاعت اور تقویٰ اور استقامت اور محبت الٰہی کے تمام نقوش انعکاسی طور پر کامل پیروی کے ساتھ اپنے اندر لیتا ہے۔ جیسا کہ ایک صاف آئینے ایک خوبصورت انسان کا نقش۔ یہ لوگ دنیا کی آنکھوں سے پوشیدہ ہیں۔ کون جانتا ہے ان کا قدر؟ مگر وہی جو ان میں سے ہیں۔ [436]دنیا کی آنکھ ان کو شناخت نہیں

کرسکتی۔ کیونکہ وہ دنیا سے بہت دور ہیں۔ یہی وجہ حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کی تھی۔ کیونکہ شناخت نہیں کیا گیا۔ دنیا نے کسی پاک اور برگزیدہ سے اس کے زمانے میں محبت کی تا حسین سے بھی محبت کی جاتی۔ غرض یہ امر نہایت درجے کی شقاوت اور بے ایمانی میں داخل ہے کہ حسین رضی اللہ عنہ، کی تحقیر کی جائے اور جو شخص حسین رضی اللہ عنہ، یا کسی اور بزرگ جو آئمہ مطہرین میں سے ہے، کی تحقیر کرتا ہے یا کوئی کلمہ استخفاف کا اس کی نسبت اپنی زبان پر لاتا ہے۔ تو وہ اپنے ایمان کو ضائع کرتا ہے۔ کیونکہ اللہ جل شانہ، اس شخص کا دشمن ہو جاتا ہے جو اس کے برگزیدوں اور پیاروں کا دشمن ہے۔" (تبلیغ رسالت جلد دہم ص ۱۰۳)

جناب یحییٰ بختیار: ٹھیک ہے......

مرزا ناصر احمد: تو ایک شخص کی تحریریں اس کی مختلف کتب میں پائی جاتی ہیں۔ جب تک ان سب کو سامنے نہ رکھا جائے کوئی ایک حصہ لے کے اس کے معنی کا پتہ نہیں لگ سکتا میرے نزدیک۔

جناب یحییٰ بختیار: میں آپ سے یہ ایک سوال پوچھنا چاہتا تھا کہ یہ امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ، کی تعریف بہت ہی زیادہ کرنے کے بعد کیا مرزا صاحب یہ نہیں کہتے کہ: "میں ان سب سے افضل ہوں۔"

مرزا ناصر احمد: یہ تعریف تو کی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: پھر وہ کہتے ہیں کہ: "میں ان سب سے افضل ہوں"

مرزا ناصر احمد: یہ کہتے ہیں کہ: "میں نبی اکرم ﷺ کا ظل کامل ہوں۔"

***Mr. Yahya Bakhtiar: Is it a fact or not that he says that "I am superior to Imam Hussain" inspite of all praises that he showered on him?***

(جناب یحییٰ بختیار: کیا یہ واقعہ نہیں کہ انہوں نے کہا کہ میں ان سے برتر ہوں۔ ان تمام تعریفوں کے باوجود انہوں نے کیں؟)

مرزا ناصر احمد: کہاں کہتے ہیں ***Superior***؟

جناب یحییٰ بختیار: آپ نے ابھی کہا ہے: "میں[437] چونکہ ظل ہوں، میں سب نبیوں سے بہتر ہوں۔"

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، آپ نے میری طرف بات نہیں منسوب کی، بانی سلسلہ کی طرف بات منسوب کی ہے۔ اس کا میں نے پوچھا ہے کہ کہاں کہا آپ نے؟

جناب یحییٰ بختیار: میں یہ کہہ رہا ہوں کہ وہ یہ نہیں کہتے: ''میں ان سے Superior (برتر) ہوں۔'' ان کی تعریف کرنے کے بعد؟

مرزا ناصر احمد: ان کی تعریف کرنے کے بعد، یہ بتانے کے بعد کہ آپ بھی ہمارے لئے اسوۂ حسنہ ہیں، آپ یہ فرماتے ہیں: ''میں وہ مہدی ہوں جس کی بشارت نبی اکرم ﷺ نے دی تھی اور جس کے متعلق کہا تھا کہ اسے سلام کرنا، جس کے متعلق کہا تھا، اس کی اطاعت کرنا اور جس کے متعلق کہا تھا اس کے ذریعے سے اسلام ساری دنیا میں غالب آئے گا......''

جناب یحییٰ بختیار: درست ہے......

مرزا ناصر احمد: ''......اور جس کو نبی کا نام دیا تھا آپؐ نے۔''

وہ ''صحیح مسلم'' کے اندر ہے......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، مطلب یہی ہوا ناں کہ جی Superior (برتر) ان سے؟

[438] مرزا ناصر احمد: ......اور شیعہ کتب میں...... یہ اپنی طرف سے نہیں کہہ رہا...... شیعہ کتب میں اس مہدی کا، جس مقام کا دعویٰ بانی سلسلہ کر رہے ہیں...... یہ علیحدہ بات ہے کہ آپ......

جناب یحییٰ بختیار: دیکھئے، مرزا صاحب! بہت تفصیل میں جاتے تو بہت زیادہ سوال ہیں۔ میں تو ایک Simple answer پوچھ رہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: میں شیعہ حضرات کا حوالہ دیتا ہوں، جو وہ سمجھتے ہیں وہی۔ آپ نے مہدی اپنے آپ کو جب کہا تو وہی سمجھا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں، وہ مہدی مرزا صاحب کو نہیں سمجھتے۔ میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ آپ یہ کہتے ہیں، مرزا صاحب خواہ مہدی ہونے کی وجہ سے، مسیح موعود ہونے کی وجہ سے، بہر حال کسی وجہ سے یہاں اپنے آپ کو امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے Superior سمجھتے ہیں......

مرزا ناصر احمد: میں یہ کہہ رہا ہوں اور ابھی حوالہ پڑھنا چاہتا ہوں کہ حضرات شیعہ صاحبان مہدی علیہ السلام کو ان سے افضل سمجھتے ہیں......

جناب یحییٰ بختیار: وہ سمجھتے ہوں جی، میں یہ پوچھتا ہوں کہ مرزا غلام احمد......

مرزا ناصر احمد: اگر یہ میں اپنی دلیل اگر دے دوں......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں آپ پہلے یہ Admit کریں کہ ''ہاں، یہ پوزیشن ہے۔'' پھر ''اس کی وجہ یہ ہے'' کہ میں اس واسطے کہہ رہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: میں یہ پڑھنے کے بعد بتاتا ہوں کہ کیا پوزیشن ہے: (عربی عبارت)

(''امام مہدی کہیں گے کہ اے لوگوں کے گروہ جو چاہتا ہو کہ وہ ابراہیم اور اسماعیل کو دیکھے۔ وہ مجھے دیکھ لے کہ میں ابراہیم اور اسماعیل ہوں اور جو شخص موسیٰ اور یوشع کو دیکھنا چاہے تو وہ موسیٰ اور یوشع میں ہوں اور جو چاہے عیسیٰ اور شمعون کو دیکھے، میں وہی عیسیٰ اور شمعون ہوں اور جو چاہے کہ حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ اور امیر المومنین صلوٰۃ اللہ علیہ کو دیکھے تو سنو وہ محمد ﷺ اور امیر المومنین میں ہوں۔'')[439] تو یہ ''بحار الانوار'' جو شیعہ حضرات کی کتاب ہے، ان کے نزدیک امام مہدی کا یہ مقام ہے اور بانی سلسلہ احمدیہ کا دعویٰ اس مقام کا ہے۔

## (مرزا قادیانی سب انبیاء، اولیاء، صحابہؓ واہل بیتؓ سے افضل ہے)

جناب یحییٰ بختیار: یہ ہوا ناں جی، جیسے آپ نے ابھی کہا کہ مرزا غلام احمد صاحب، ظل کامل حضرت محمد ﷺ کے ہیں اور اس لئے وہ سب انبیاء سے، مرزا غلام احمد سب انبیاء سے اور سب اولیاء سے، حضرت امام حسین سے، سب سے افضل ہیں۔ یہ آپ کا دعویٰ ہے؟

مرزا ناصر احمد: میرا یہ دعویٰ ہے؟ میرا یہ دعویٰ تو نہیں، میرا یہ عقیدہ ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: مرزا غلام احمد صاحب کا یہ دعویٰ ہے؟

مرزا ناصر احمد: میرا یہ عقیدہ ہے کہ مہدی علیہ السلام...... جس کی بشارت دی گئی تھی...... مہدی ہونے کا بانی سلسلہ نے دعویٰ کیا اور یہ مہدی تمام ان لوگوں کے نزدیک جنہوں نے مہدی کے مقام کو امت محمدیہ میں پہچانا امت محمدیہ میں آنحضرت ﷺ کے قریب تر، آپ کے پاؤں کے نیچے بیٹھنے والا شخص ہے اور اس لئے تمام سے افضل ہے۔ یہ درست ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: مرزا غلام احمد صاحب افضل ہیں، وجہ مسیح موعود کی ہو......

مرزا ناصر احمد: آپ نتیجہ پکڑتے ہیں اور وجوہات سے انکار کر دیتے ہیں یا غمازی کرنا چاہتے ہیں۔[1]

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ ان کا یہ دعویٰ ہے اور آپ کا عقیدہ ہے کہ سب انبیاء سے اور اولیاء سے بہتر ہیں، افضل ہیں۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، سب انبیاء نہیں۔ ہمارا...... ہم تو...... یہ ہے کہ حضرت خاتم الانبیاء ﷺ کے طفیل، آپ کا احقر الغلمان بننے کے نتیجے میں، آپ کے پاؤں میں آپ نے جگہ پائی۔

---

[1] ہائے قادیانیت کی ستم ظریفی، دعویٰ کرتے ہیں۔ دعویٰ کے نتیجہ کو قبول کرنے سے ہچکچاتے ہیں۔ اسی روح کے سرطان میں پوری قادیانیت گھائل ہو رہی ہے۔

## (مرزا قادیانی، محمد ﷺ قادیان میں، معاذ اللہ)

جناب یحییٰ بختیار: ٹھیک ہے جی، میں......ہاں، آپ نے فرمایا کہ وہ آنحضرت ﷺ کے قدموں میں بیٹھنے کے باوجود تمام انبیاء پر افضیلت رکھتے ہیں۔ کیونکہ ان کے مکمل ظل ہیں۔ مرزا صاحبؑ[440] کی موجودگی میں......ایک شاعر ہیں آپ کے اکمل صاحب...... انہوں نے ایک نظم پڑھی، اگر یہ درست ہے:

محمدؐ پھر اتر آئے ہیں ہم میں اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شان میں
محمدؐ دیکھنے ہوں جس نے اکمل غلام احمد کو دیکھے قادیان میں

(اخبار بدر ج ۲ نمبر ۴۳، مورخہ ۲۵ر اکتوبر ۱۹۰۶ء ص ۱۴)

مرزا ناصر احمد: اس کی تو تردید شائع ہو چکی ہے اور کہا گیا کہ اگر اس کا کوئی انہوں نے یہ مطلب لیا تو وہ کفر ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ آیا یہ ان کی موجودگی میں کہا گیا اور انہوں نے ''جزاک اللہ'' کہہ کر قبول کیا؟

مرزا ناصر احمد: یہ کہاں لکھا ہے موجودگی میں پڑھا؟

جناب یحییٰ بختیار: میرے پاس جو ہے ناں جی۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، آپ کے پاس تو سوال ہے ناں۔ اس کا حوالہ کیا ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: ''اکمل، غلام احمد کو دیکھے......''

مرزا ناصر احمد: ۱۹۲۹ء میں......۱۹۲۹ء کا یہ واقعہ ہے اور ۱۹۰۸ء میں......

(مداخلت) ہیں؟ اچھا، اچھا۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ دیکھیں جی، ۱۹۰۶ء کا یہ اخبار ''البدر''......

مرزا ناصر احمد: ٹھیک ہے، ۱۹۴۴ء میں اس کے متعلق تردید بڑی واضح تحریر میں آ گئی تھی۔

[441] جناب یحییٰ بختیار: ۲۵ر اکتوبر ۱۹۰۶ء کا ''البدر'' کا حوالہ ہے۔ اس میں کہا ہے کہ: ''مرزا صاحب نے قصیدہ سن کر مندرجہ ذیل اشعار کو اپنی شان میں بہت پسند کیا اور اس پر جزاک اللہ کہہ کر قبول کیا۔'' (روزنامہ الفضل قادیان ج ۳۲، نمبر ۱۹۶، ص ۴، مورخہ ۲۲ر اگست ۱۹۴۴ء)

مرزا ناصر احمد: اس کا حوالہ کیا ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: یہ ہے جی اخبار ''البدر'' قادیان، ۲۵ر اکتوبر ۱۹۰۶ء۔

مرزا ناصر احمد: بہرحال اس کی تردید آ گئی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ٹھیک ہے، میں نے اس کا پوچھنا تھا آپ سے۔

مرزا ناصر احمد: تردید اس کی یہ ہے: ''اگر اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ درجے میں بڑے ہیں تو یقیناً کفر ہے۔ لیکن اگر مراد یہ ہے کہ اس زمانے میں اشاعت دین زیادہ ہوئی تو یہ مطابق قرآن کریم کے ہے۔ مگر ایسے لفظ پھر بھی ناپسندیدہ اور بے ادبی کے ہیں[1]۔''

جناب یحییٰ بختیار: یہ تردید جو ہے یہ مرزا صاحب کی تو نہیں ہو سکتی۔ یہ تو مرزا بشیر الدین محمود کی ہوگی؟

مرزا ناصر احمد: یہ جو ہے ناں کہ آپ کی موجودگی میں پڑھا گیا ہے۔ اس کا تو یہاں وہ نہیں ہے[2]۔

جناب یحییٰ بختیار: اس کو *Deny* کیا گیا کہ ان کی موجودگی میں نہیں پڑھا گیا؟ یا انہوں نے اس کو *Approve* نہیں کیا؟

---

[1] پھر مرزا نے جزاک اللہ کیوں کہا۔ حضور علیہ السلام کی بے ادبی پر جزاک اللہ کیا کفر نہیں؟

[2]

محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے بڑھ کر ہیں اپنی شان میں
محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیان میں

(اخبار بدر قادیان ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۶ء)

ان اشعار پر سالہا سال بعد محمد علی لاہوری نے اعتراض کیا کہ یہ مرزا محمود کی تربیت کا نتیجہ ہے۔ اس کے جواب میں ان اشعار کے خالق قاضی اکمل قادیانی جو مرزا قادیانی کا صحابی اور مرزا محمود کا استاذ تھا۔ اس نے وضاحت کی جو اخبار الفضل قادیان ۲۲ اگست ۱۹۴۴ء میں شائع ہوئی کہ محمد علی لاہوری کا یہ غلط الزام ہے کہ مرزا محمود کی تربیت کے نتیجہ میں میں نے نظم لکھی۔ بلکہ یہ نظم میں نے مرزا قادیانی کی موجودگی میں پڑھی۔ اسے خوشخط لکھوا کر خوبصورت قطعہ کی شکل میں مرزا قادیانی کو پیش کیا۔ مرزا قادیانی، اس فریم کو گھر کے اندر لے گئے اور پھر مرزا کی زندگی میں اخبار بدر میں چھپی۔ کسی نے اس پر اعتراض نہ کیا۔ مرزا نے اس نظم کو سنا اور جزاک اللہ فرمایا۔ مؤلف نے یہ وضاحت ۱۹۴۴ء میں کی۔ اب مرزا ناصر احمد کہتا ہے کہ اس نظم کی تردید ہم نے کی ہے۔ مرزا قادیانی چیف گرو نظم کی تائید کرے، مرزا محمود جھنت، یا مرزا ناصر لاٹ پادری تردید کرے۔ ہم کیا سمجھیں؟ قادیانی غور کریں کہ دادا، باپ بیٹا میں کون بڑا جھوٹا ہے؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، یہ تو بڑا سخت نوٹ اس کے اوپر ہے اور انہوں نے آپ بھی...... کسی نے مجھے بتایا تھا کہ...... بہر حال وہ تو کوئی ہمارے لئے اتھارٹی نہیں ہے...... قاضی اکمل۔

[442] جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں قاضی اکمل کو اتھارٹی نہیں سمجھتا لیکن میں کہتا ہوں کہ اگر وہ مرزا صاحب کی موجودگی میں یہ نظم سناتے ہیں اور وہ پسند کر کے، قصیدے کو ''جزاک اللہ'' کہتے ہیں تو اس کے بعد......

مرزا ناصر احمد: بالکل غلط بات ہے اور ایسی ہے ہی نہیں۔ بغیر ''البدر'' دیکھے کے میں کہتا ہوں کہ غلط ہے۔ یہ ہے ہی نہیں[1]...... ساری ہماری کتابیں، ساری ہماری تربیت، سارے ہمارے اعمال اور ہماری جدوجہد جو ہے، اس کا انکار کر رہی ہے اور تردید کر رہی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: میں آپ سے...... حضرت امام حسینؓ کے بارے میں ایک اور قول مرزا صاحب کا۔ پھر وہ ایک اور حوالہ ہے ان کا جی ''اعجاز احمدیہ ص۸۲، خزائن ج۱۹ ص۱۹۴'' پر......

مرزا ناصر احمد: ص۸۲؟

جناب یحییٰ بختیار: ''تم نے خدا کے جلال اور مجد کو بھلا دیا اور تمہارا ورد صرف حسین ہے۔ کیا تو انکار کرتا ہے۔ پس یہ اسلام پر ایک مصیبت ہے۔ کستوری کی خوشبو کے ساتھ گوہ کا ڈھیر ہے۔''

مرزا ناصر احمد: شرک۔ یہ شرک کے متعلق ہے ناں۔ شرک جو ہے اس کی مثال دی ہے۔ کستوری اور اس کا مقابلہ۔

جناب یحییٰ بختیار: کستوری اپنے آپ سے مطلب......؟

مرزا ناصر احمد: نہیں نہیں، توحید باری تعالیٰ...... یہاں توحید باری تعالیٰ اور شرک، اس کی مثال ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب! آپ نے صبح کہا تھا کہ جو مسلمان اتمام حجت کے بعد غلام احمد صاحب پر بیعت نہیں لاتا یا ان کو نبی نہیں مانتا......

مرزا ناصر احمد: ان کے دعوے کو نہیں مانتا......

[443] جناب یحییٰ بختیار: ...... تو وہ آپ نے کہا کہ وہ کافر ہے۔ ایک **Limited sense** میں۔ اگر وہ آنحضرت ﷺ کو......

---

[1] اس دجال قادیانی ناصر کو دیکھو۔ اخبار الفضل ۲۲ راگست ۱۹۴۴ء ص۴ کی عبارت کو البدر کے نام ٹھونس کر لاف زنی کر رہا ہے۔ دجال قادیان کے دجال پوتے ایسے ہی معلم الملکوت القادیان ہونا چاہئے؟ جیسی روح ویسے فرشتے۔

مرزا ناصر احمد: میں نے یہ عرض کیا تھا کہ کوئی شخص جو کھڑے ہو کر یہ دعویٰ کرتا ہے کہ میں حضرت خاتم الانبیاء محمد ﷺ پر ایمان لایا۔ اس کو ہم کلی Sense جو ہے بڑی، اس معنی میں کافر نہیں کہہ سکتے۔

جناب یحییٰ بختیار: Limited sense میں آپ نے کہا کہ......

مرزا ناصر احمد: جس طرح سے حدیث میں آیا کہ جس نے نماز چھوڑی وہ کافر ہو گیا، جو ظالم کے ساتھ چند قدم چلا، وہ کافر ہو گیا۔

جناب یحییٰ بختیار: کیٹگریز پہ مجھے کچھ Confusion ہے کہ ایک شخص کو جو نبی کو نہیں مانتا۔ اللہ کے بھیجے ہوئے کسی نبی کو نہیں مانتا...... جیسا کہ میں نے آپ سے اس دن پوچھا کہ حضرت عیسیٰ کو نہیں مانتا، حضرت موسیٰ کو نہیں مانتا...... جن کا قرآن شریف میں ذکر آیا ہے کہ نبی ہیں...... ان کو بھی آپ مسلمان پھر بھی سمجھتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: جو شخص یہ اعلان کرتا ہے کہ میں خاتم الانبیاء کے ان حکموں کو بطور بغاوت کے نہیں مانتا۔ ان کو نہیں میں مسلمان سمجھتا۔

جناب یحییٰ بختیار: بالکل ہی کافر ہو جاتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: بالکل کافر......

جناب یحییٰ بختیار: وہ کہیں کہ بغیر......

مرزا ناصر احمد: ......اور اگر اتمام حجت نہیں ہوئی ناسمجھ ہے۔ مثلاً ہمارے عوام ہیں جن کو پتہ ہی نہیں قرآن کریم کا، ناظرہ بھی نہیں آتا۔ اگر کسی کے ذہن میں ایسا خیال آئے تو وہ تو اس کو کافر نہیں بنا دیتا۔

[444] جناب یحییٰ بختیار: جو شخص مرزا غلام احمد کو اتمام حجت کے بعد نہیں مانتا۔ وہ بھی اس کیٹگری میں ہوگا؟

مرزا ناصر احمد: وہ بھی اس کیٹگری میں ہوگا۔ اس وجہ سے کہ ''اتمام حجت'' کا جو لفظ ہے، Context میں اس کے یہ معنی ہوں گے کہ خدا اور محمد ﷺ کا حکم ہے مہدی کو ماننا اور یہ وہی مہدی ہے جو مدعی ہے، اس کے باوجود میں نہیں مانتا۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ ایسے آپ نے کیسے Conclude کیا کہ ان کی سمجھ میں آ گئی اور وہ Convince ہو گیا؟ ہو گیا؟ آپ ابھی کہتے ہیں جی کہ ''اس وقت شام ہے'' اور آپ وجوہات اس کی دیتے ہیں......

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، میں دو کیٹگریز کی بات کر رہا ہوں۔ اگر تو وہ اتمام حجت کے بعد نہیں مانتا......

جناب یحییٰ بختیار: اگر After explanation نہیں مانتا تو پھر؟

مرزا ناصر احمد: ''اتمام حجت'' کا مطلب ہی یہ ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی، یہی میں کہہ رہا تھا کہ اس کو یہ یقین آجائے یا وہ سمجھے کہ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے......

مرزا ناصر احمد: تو پھر وہ آں ﷺ کا کافر ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: یہاں Clarification کی ضرورت ہے۔ ایک آدمی کہتا ہے کہ ''میں غلام احمد صاحب کو نبی مانتا ہوں۔ مجھے یقین ہو گیا ہے۔'' اور پھر اس کے بعد کہتا ہے کہ ''میں نہیں مانتا'' وہ تو آپ سمجھ لیں کہ یقین کرنے کے باوجود باغی ہو گیا۔ ایک کہتا ہے کہ ''میں نہیں مانتا'' وہ تو آپ سمجھ لیں کہ یقین کرنے کے باوجود باغی ہو گیا۔ ایک کہتا ہے کہ ''آپ نے Explain مجھے کیا مگر میرا دل نہیں مانتا......''

[445] مرزا ناصر احمد: ''میرا دل نہیں مانتا؟''

جناب یحییٰ بختیار: ''میں Convinced نہیں ہوں۔'' تو پھر وہ......

مرزا ناصر احمد: اگر واقع میں اتمام حجت نہیں تو پھر وہ اس کیٹگری میں......

جناب یحییٰ بختیار: اتمام حجت تو ہو گیا۔ جہاں تک کہ آپ کے Explain کرنے کا تعلق ہے۔

مرزا ناصر احمد: اتمام حجت صرف میری دلیل نہیں کرتی۔ بلکہ میری دلیل کو اس کا قبول کر لینا یہ اتمام حجت کرتا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ ڈکشنری کا مطلب تو نہیں۔

مرزا ناصر احمد: واستیقنت انفسھم قرآن کریم کہتا ہے......

جناب یحییٰ بختیار: کہ سارے دلائل Complete کرنے کے بعد......

مرزا ناصر احمد: ''وجاھدوا بھا واستیقنت انفسھم'' (وہ انکار کرتے ہیں اور ان کے دل یقین سے پر ہیں) قرآن کریم میں ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ...... یہ اتمام حجت نہیں ہوتا؟ میں اس واسطے Clarification چاہتا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: میرے نزدیک یہی اتمام حجت ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ڈکشنری کا مطلب تمام Arguments، تمام Resoning کو Explain کرنے کے بعد اگر پھر بھی کوئی شخص نہیں مانتا، Convince نہیں ہوتا......

مرزا ناصر احمد: اگر وہ ''واستیقنت انفسھم'' والا معاملہ نہیں تو شبہ کا (فائدہ) اس کو دیا جائے گا۔ فائدہ پہنچے گا اور اس کے اوپر وہ حکم نہیں لگے گا جنرل۔

[446] جناب یحییٰ بختیار: کیا ابوجہل پر اتمام حجت ہو گیا تھا؟

مرزا ناصر احمد: میں تو اس وقت نہیں تھا، بتا نہیں سکتا۔

جناب یحییٰ بختیار: جب مرزا غلام احمد زندہ تھے تو اس وقت آپ پیدا نہیں ہوئے تھے؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، لیکن میں خدا کی قسم کھا کے کہتا ہوں میں نے بڑی دیانتداری سے آپ کے دعاویٰ کا خود مطالعہ کیا اور جو کچھ میں نے سمجھا اور پایا اس کے نتیجہ پر میں نے......

جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب! دیکھیں، آپ کی نیت کا سوال نہیں ہے اور نہ اس پر میں شک کر رہا ہوں......

مرزا ناصر احمد: جو آپ کا سوال ہے وہ میری نیت کا ہے۔ آپ ابوجہل کے متعلق پوچھ رہے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: میں کہتا ہوں کہ آپ اوروں کی نیت پر شک کر رہے ہیں۔

مرزا ناصر احمد: نہیں میں نہیں...... دیکھیں، سوال آپ نے کیا ابوجہل کا......

جناب یحییٰ بختیار: سوال میں آ جاتا ہے۔ آپ Sincerely believe کرتے ہیں۔ میں اس کو Doubt نہیں کرتا۔ مگر آپ یہ کہتے ہیں کہ کیونکہ میں مرزا غلام احمد کو نبی نہیں مانتا اس لئے میں اتمام حجت کے باوجود...... مطلب یہ ہے کہ میں......

مرزا ناصر احمد: میں نے کب کہا یہ؟

جناب یحییٰ بختیار: یعنی میرے سے مطلب......

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، میں نے یہ کہا ہی نہیں۔ آپ میرا مطلب نہیں سمجھے۔ ابھی جو میں نے کہا اس سے الٹ بات کی۔ میں نے یہ کہا ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ کے علم میں......

---

ل ابوجہل کی صفائی اور وکالت مرزا ناصر کی زبانی، پوری قادیانیت کو مبارک ہو کہ مرزا قادیانی کی صفائی کا وکیل، ابوجہل کی بھی صفائی کا وکیل ہے۔ طابق النعل بالنعل!

انسان کا تو کام ہی نہیں دل کو دیکھنا...... اگر اللہ تعالیٰ کے علم میں ایک ایسا شخص ہے جس کو یقین ہوگیا ہے کہ مدعی سچا ہے اور پھر وہ نہیں مانتا تو خدا تعالیٰ کی نگاہ میں وہ مسلمان نہیں......

[447] جناب یحییٰ بختیار: اس وقت......

مرزا ناصر احمد: لیکن...... ابھی میری بات ختم نہیں ہوئی۔ میری بات تو ختم ہونے دیں۔ لیکن اگر کوئی ایسا شخص ہے جو سب سننے کے بعد کہتا ہے ''مجھے سمجھ نہیں آئی'' تو اس کو شبہ کا طلے گا فائدہ اور اس کو ہم کافر نہیں کہیں گے۔

جناب یحییٰ بختیار: میں یہ کہتا ہوں کہ مجھے مرزا غلام احمد کی *Arguments* سمجھ میں آگئیں۔ *What does he mean*......

مرزا ناصر احمد: نہیں نہیں، وہ تو فلاسفر بھی سمجھ لیتا ہے۔ ہم مذہبی بات کر رہے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں بھی مذہبی بات کر رہا ہوں۔ وہ یہ کہتے ہیں کہ ''خاتم الانبیاء کا کیا مطلب ہے کہ ایک کھڑکی کھلی ہوئی ہے اور اس کے بعد بھی نبی آسکتے ہیں۔''

***This is the first step. Secondly, he comes to the conclusion. "I am that Nabi" and gives reasons for that....***

(یہ پہلا قدم ہے۔ میرا مطلب یہ نہیں کہ کوئی شخص، وہ اس کے لئے وجوہات تلاش کرتا ہے)

مرزا ناصر احمد: میں جو آپ کا فقرہ ہے ناں، اس پر اعتراض کرتا ہوں۔ میرا اعتراض یہ ہے کہ آپ میرے اور ہمارے جذبات کا خیال نہیں رکھ رہے۔

***Mr. Yahya Bakhtiar: I am sorry, I do not want to hurt your feelings.***

(جناب یحییٰ بختیار: میں آپ کے احساسات کو گزند نہیں پہنچانا چاہتا) مگر میں یہ کہتا ہوں کہ وہ اس نتیجے پر پہنچتے ہیں۔ وہ پہلے یہ کہتے ہیں کہ ''کھڑکی کھلی ہوئی ہے۔ نبی آسکتے ہیں۔'' اس کے بعد کہتے ہیں کہ ''وہ نبی میں ہوں'' اگر ایک شخص یہ کہہ دے آپ سے......

مرزا ناصر احمد: یہ جی، دراصل عدم واقفیت کا نتیجہ ہے۔ اس طرح نہیں ہوا۔ بلکہ آپ نے اپنا مقام مہدی اور مسیح کا بیان کیا ہے اور نبی اکرم ﷺ نے آنے والے مسیح کو ''صحیح مسلم'' میں چار [448] دفعہ نبی کہہ کر پکارا۔ دوسری جگہ بھی مہدی اور مسیح ہونے کی وجہ سے آپ نے کہا کہ مجھے اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کے مطابق جو محمد ﷺ نے فرمایا تھا، نبی کہا گیا ہے۔ اس لئے میں نبی ہوں، امتی نبی۔

جناب یحییٰ بختیار: میرے سوال کا جواب Clear نہیں ہوا۔ مرزا صاحب میں نے یہ کہا ہے کہ ایک شخص جو مرزا صاحب کا پیغام سنا اس نے، لیکن Convince نہیں ہوا، اس کو آپ کس کیٹگری میں رکھتے ہیں؟ کہ یہ کافر ہے؟

مرزا ناصر احمد: کس Sense میں؟

جناب یحییٰ بختیار: کہ یہ ایک نبی کو نہیں مانتا۔ مگر وہ محمد ﷺ کا امتی ہے اور کہتا ہے کہ میرا پورا ایمان ہے۔ اس کو آپ کہتے ہیں کہ یہ امت اسلامیہ سے باہر نہیں۔ یہ آپ کہہ رہے ہیں۔ مگر یہ کہ وہ کافر ہے۔ ایک Limited sense میں دائرہ اسلام سے...... جو کل آپ نے کہا......

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں، وہ آج میں نے اس کو کر دیا۔ جس میں میں نے حدیثوں کے حوالے دیئے۔

جناب یحییٰ بختیار: جنہوں نے کبھی مرزا غلام احمد کا نام ہی نہیں سنا اور نہیں مانتے اس وجہ سے کہ نام ہی نہیں سنا، وہ کس کیٹگری میں کافر ہیں؟ یا نہیں ہیں؟

مرزا ناصر احمد: ایک شخص نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا نام ہی نہیں سنا، وہ نہیں مانتا۔ کس کیٹگری میں آئے گا؟

جناب یحییٰ بختیار: نہیں مانتا، نام ہی نہیں سنا......

## (عیسیٰؑ، موسیٰؑ کے نہ ماننے والوں کی طرح، مرزا کے نہ ماننے والے بھی کافر)

مرزا ناصر احمد: نام ہی نہیں سنا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا، حضرت موسیٰ علیہ السلام کا نام ہی نہیں سنا، وہ کس کیٹگری میں آئے گا؟

جناب یحییٰ بختیار: میں آپ سے پوچھ رہا ہوں؟

[449] مرزا ناصر احمد: جو وہ جس کیٹگری میں آئے گا، وہ اسی کیٹگری میں آئے گا۔

جناب یحییٰ بختیار: اتمام حجت والے کی اور اس کی کیٹگری ایک ہی ہو گئی؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، میں کب کہتا ہوں وہ ایک جیسی ہو گئی؟ ہم نے ظاہر کے اوپر ویسے حکم کرنا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: چونکہ مرزا بشیر الدین صاحب کا ایک......

مرزا ناصر احمد: عدالت میں ایک سوال ہوا تھا......

جناب یحییٰ بختیار: میں نے پوچھا تھا۔ پھر یہاں بھی پوچھا تھا۔ کل پڑھا تھا۔ ''خواہ انہوں نے مرزا کا نام تک نہ سنا ہو، وہ بھی کافر؟'' (آئینہ صداقت ص ۱۳۵ از مرزا بشیر محمود)

## (مرزا کا منکر کافر)

مرزا ناصر احمد: ایک ظاہری ہے وہ بھی Limited کفر کا۔ تو وہ محدود معنی میں کافر ہی ہم اسے کہیں گے۔ جو شخص[1]......

جناب یحییٰ بختیار: نام تک نہیں سنا۔

مرزا ناصر احمد: ایک شخص نے جو آج سے سات سال پہلے ماسکو میں پیدا ہوا۔ اس نے محمد ﷺ کا نام ہی نہیں سنا۔ اس نے موسیٰ علیہ السلام کا نام ہی نہیں سنا۔ اس نے بنی اسرائیل کے کسی نبی کا نام نہیں سنا۔ اس کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کا یا حضرت داؤد علیہ السلام کا یا حضرت نوح علیہ السلام کا نام نہ سننے کی وجہ سے وہ اس کا ایمان ہی کوئی نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: یہی میں کہہ رہا ہوں جی۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، ان کے اوپر۔ باقی کے فرقہ ہائے مسلمہ کا فتویٰ دیتے ہیں؟

جناب یحییٰ بختیار: کافر۔

مرزا ناصر احمد: ان کو وہ کافر کا فتویٰ دیتے ہیں......

جناب یحییٰ بختیار: جو ایمان نہ لائے وہ کافر۔ کافر ہے جب تک کہ ایمان نہ لائے۔

[450] مرزا ناصر احمد: جب تک ایمان نہ لائے ان کے اوپر Internationally انکار کا فتویٰ لگایا۔

جناب یحییٰ بختیار: Internationally میں نہیں کہہ رہا۔

مرزا ناصر احمد: نہیں کفر کا معنی ہی Intention ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: کہ وہ کافر ہو گئے کیونکہ وہ مسلمان نہیں ہیں۔

مرزا ناصر احمد: نہیں مسلمان نہ ہونا اور چیز ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: دیکھئے ناں جی، میں یہ کہتا ہوں کہ یہ ایک Conscious process ہے۔ میں مسلمان ہوں۔ کلمہ پڑھتا ہوں اور اعلان کرتا ہوں کہ میں محمد ﷺ کی امت میں ہوں۔ ان پر ایمان رکھتا ہوں۔ میرا بچہ پیدا ہوتا ہے۔ اس کے لئے یہ Presumption ہے، آپ کے مرزا بشیر الدین صاحب کہہ رہے ہیں کہ جو باپ کا مذہب ہے، دین ہے، وہی اس کا سمجھا جائے گا۔

---

[1] پہلے کہا تھا، مرزا کا منکر کافر نہیں۔ آج کہا مرزا کا منکر کافر ہے۔ آسمان بدلتا ہے رنگ کیسے کیسے!

مرزا ناصر احمد: یہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا ہے، مرزا بشیر الدین محمود احمد نے نہیں فرمایا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں نے ان کا ایک حوالہ دیا ہے۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، انہوں نے ترجمہ کیا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ان کا جنازہ کیوں نہیں پڑھتے؟ کیونکہ باپ کے مذہب سے تھا۔

مرزا ناصر احمد: وہ جواب آپ نے ابھی فقرے کہے ہیں۔ وہ آنحضرت ﷺ کی طرف منسوب ہوتے ہیں، حدیثوں میں۔ میں تو صرف یہ بتا رہا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی، میں آپ سے یہ پوچھ رہا ہوں کہ وہ جو کیٹگریز جنہوں نے نام ہی نہیں سنا۔ وہ بھی کافر۔ جس نے اتمام حجت کیا وہ بھی کافر...... دونوں کس کیٹگری میں؟ آپ کہتے ہیں یہ دونوں اس کیٹگری میں آتے ہیں جو کہ ملت سے باہر نہیں۔

[451] مرزا ناصر احمد: دونوں کی ایک کیٹگری نہیں بنتی۔ ایک قابل مواخذہ ہے اللہ تعالیٰ کے نزدیک، ایک نہیں ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: جہاں تک کفر کا تعلق ہے، دونوں کافر؟

مرزا ناصر احمد: کبھی آپ خالی کفر لیتے ہیں اور کبھی کفر اور اسلام دونوں اکٹھے لے لیتے ہیں۔ اگر آپ اس طرح چلیں کہ وہ ایمان نہیں لایا باوجود عدم علم کے، تو جو ایمان نہیں لایا اس کو ایمان لانے والا آپ کیسے کہیں گے؟ جو عملاً ایمان نہیں لایا اس کے متعلق آپ یہ کہہ سکتے ہیں کہ وہ ایمان لے آیا۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ تو گنہگار *Definition* ہو گئی۔

مرزا ناصر احمد: میں گنہگار کی بات نہیں کر رہا۔ پہلے یہ بات صاف ہو جائے۔ جو ایمان نہیں لایا، اسے ایمان لانے والا آپ کیسے کہہ سکتے ہیں؟ نہیں کہہ سکتے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں۔

مرزا ناصر احمد: آگے فرق آ جاتا ہے گناہ کا۔ یہ دوسرا اسٹیج ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ابھی دیکھیں ناں کہ جو مرزا صاحب پر ایمان نہیں لائے......

مرزا ناصر احمد: بچہ پانچ سال کا جو ایمان نہیں لائے اس کو ہمیں احمدی نہیں نا کہنا چاہئے؟

جناب یحییٰ بختیار: نہیں کہیں گے آپ، یہ میں کہہ رہا ہوں۔ تو وہ کافر ہوگا؟

مرزا ناصر احمد: احمدی نہیں ہوا۔

جناب یحییٰ بختیار: یعنی مسلمان نہیں ہوا۔ کیا ہوا وہ؟

مرزا ناصر احمد: جو اس کے ماں باپ کا مذہب ہے وہی اس کا ہے۔ اگر ماں باپ اس کے نبی اکرم ﷺ پر ایمان رکھتے ہیں تو یہ مسلمان ہوگیا۔

[452] جناب یحییٰ بختیار: اور وہ اسی کیٹگری کے کفار میں شمار ہوں گے۔ جو اس کے ماں باپ ہیں......

مرزا ناصر احمد: ہاں، وہ ظاہر میں یہی ہے......

جناب یحییٰ بختیار: ......کیونکہ آپ کے مطابق وہ ایک نبی کو نہیں مانتے، کافر ہیں وہ۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، ماں باپ کے جو ہیں، وہ نبی اکرم ﷺ پر ایمان لانے کی وجہ سے مسلمان ہیں۔ ملت اسلامیہ کے افراد ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ مسلمان ہیں ان کے پوائنٹ آف ویو سے۔ میں آپ کے پوائنٹ آف ویو سے پوچھ رہا ہوں؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، میں اپنا پوائنٹ آف ویو بتا رہا ہوں۔ میرا پوائنٹ آف ویو ہے کہ وہ مسلمان ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: باوجود اس کے کہ وہ مرزا غلام احمد کو نبی نہیں مانتے؟

مرزا ناصر احمد: باوجود اس کے کہ نبی نہیں مانتے۔ لیکن گناہ گار ہیں وہ......

جناب یحییٰ بختیار: پھر جب آپ......

مرزا ناصر احمد: ......اور *Limited* کفر جو مختلف معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ وہ آتا ہے، ان کو غیر مسلم نہیں کہا جاسکتا۔

جناب یحییٰ بختیار: جب آپ ان کو کافر کہتے ہیں تو گناہ گار کس *Sence* میں کہتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: غیر مسلم نہیں وہ؟ یہ فیصلہ ہوگیا ناں کہ غیر مسلم نہیں؟ میرا مطلب فیصلے کا یہ ہے کہ میری بات واضح ہوگئی؟

جناب یحییٰ بختیار: یہی جو ہے نا جی میں نے اس پر......ابھی یہ کل میں نے آپ سے ذکر کیا تھا کہ: ''کل مسلمان جو مسیح موعود کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے۔'' یہ یہاں تک *Sentence* ختم کرتے ہیں آپ۔ پھر اس کے بعد: ''خواہ انہوں نے مسیح موعود کا نام بھی نہیں سنا۔''

(آئینہ صداقت ص۳۵)

[453] ''کل مسلمان جو حضرت مسیح موعود کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے۔'' دو قسم کے

ہو سکتے ہیں...... جنہوں نے نام سنا اور جنہوں نے نام نہیں سنا اور شامل نہیں ہوئے...... خواہ انہوں نے مسیح موعود کا نام بھی نہیں سنا، وہ بھی کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں؟

مرزا ناصر احمد: اس کا جواب میں نے کل دے دیا تھا۔

جناب یحییٰ بختیار: کل آپ نے دیا۔ آج پھر آپ کیونکہ Clarify کر رہے تھے اس کو کہ ''دائرہ اسلام'' سے آپ کا مطلب......

مرزا ناصر احمد: میں نے تو آج یہ بتایا تھا کہ اس ''دائرہ اسلام'' کا لفظ استعمال کر کے Confusion پیدا ہوا ہے۔ اس واسطے ہم ایک Continuity جو ہے، اصل حقیقت، وہ لے لیتے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، کیونکہ آپ کی Writing میں ''دائرہ اسلام سے خارج'' بار بار آتا ہے۔

مرزا ناصر احمد: وہ، تو اس واسطے کہ سارے مسلمانوں میں تھا دائرہ اسلام۔ دائرہ اسلام وہ ہم نے بھی لے لیا۔ لیکن جو دائرہ اسلام کی حقیقت ہمارے ذہنوں میں ہے اس کو آپ قبول کرنے کے لئے کیوں تیار نہیں؟

جناب یحییٰ بختیار: اور مرزا صاحب! اگر آنحضرت محمد ﷺ......

مرزا ناصر احمد: یہ جواب جو ہے کل بھی غالباً میں نے پڑھ کے سنایا تھا۔

جناب یحییٰ بختیار: چونکہ آج صبح آپ نے ''دائرہ اسلام'' کو پھر Re-define کیا......

[454] مرزا ناصر احمد: Re-define نہیں کیا۔

جناب یحییٰ بختیار: Clarify کیا؟

مرزا ناصر احمد: وضاحت کی اس کی۔

جناب یحییٰ بختیار: یہی تو میں کہہ رہا ہوں۔ اس کی ذرا ضرورت پڑ گئی مجھے تاکہ پوزیشن Clear ہو جائے۔

مرزا ناصر احمد: یہ جواب بھی دوبارہ سن لیجئے۔ شاید ضرورت نہ پڑے۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ جواب تو آچکا ہے جی ریکارڈ پر، وہ تو آچکا۔

مرزا ناصر احمد: ''یہ بات خود اسی بیان سے ظاہر ہے کہ میں ان لوگوں کو جو میرے ذہن میں ہیں مسلمان سمجھتا ہوں۔ پس جب میں ''کافر'' کا لفظ استعمال کرتا ہوں تو میرے ذہن

میں دوسرے قسم کے کافر ہوتے ہیں۔ یعنی گناہ گار، جن کی میں پہلے ہی وضاحت کر چکا ہوں۔ یعنی وہ جو ملت سے خارج نہیں ہیں۔ جب میں کہتا ہوں کہ ''دائرہ اسلام سے خارج'' تو میرے ذہن میں وہ نظریہ ہوتا ہے جس کا اظہار کتاب ''مفردات راغب'' کے صفحہ ۲۴ پر کیا گیا ہے۔ جہاں اسلام کی دو قسمیں بیان کی گئی ہیں۔

یہ پہلے اس کی تفصیل میں ہم گئے ہیں: ''ایک دون الایمان اور دوسرے فوق الایمان اور دون الایمان میں وہ مسلمان شامل ہیں جن کے اسلام کا درجہ ایمان سے کم ہے۔ ''فوق الایمان'' ایسے مسلمانوں کا ذکر ہے جو ایمان میں اس درجہ ممتاز ہوتے ہیں۔ اس درجہ ممتاز ہوتے ہیں کہ وہ معمولی ایمان سے بلند تر ہوتے ہیں۔ اس لئے جب میں نے یہ کہا تھا کہ ''بعض لوگ دائرہ[455] اسلام سے خارج ہیں'' تو میرے ذہن میں وہ مسلمان تھے جو ''فوق الایمان'' کی تعریف کے ماتحت آتے ہیں۔ یعنی اس گروہ سے خارج ہیں۔ وہ نہیں شامل۔ مشکوٰۃ میں بھی ایک روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص کسی ظالم کی مدد کرتا ہے۔ اس کی حمایت کرتا ہے۔ وہ اسلام سے خارج ہے۔''

جناب یحییٰ بختیار: یہ صبح آپ نے یہ کیا......

مرزا ناصر احمد: ''...... ہر گناہ گار جو ہے اس کے اوپر حدیث نے ''کفر'' کا لفظ استعمال کیا ہے......''

جناب یحییٰ بختیار: صبح آپ نے کہا تھا کہ یہ مخلص ہیں اور دوسرے اتنے مخلص نہیں۔

مرزا ناصر احمد: ہاں اور ان کا اور اسلام سے نکلنے کے درمیان بڑا لمبا فاصلہ ہے۔ کوئی تھوڑا گناہ گار ہے، کوئی زیادہ گناہ گار ہے۔ اللہ تعالیٰ سب کے گناہ معاف کرے۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ دائرہ اسلام کے اندر دونوں رہتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: ہاں، دونوں رہتے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: اب یہ جو آپ نے کہا ہے...... مخلص کم ہو یا زیادہ ہو...... یہ تو آپ ہی جو فیصلہ کریں گے آپ کا جو ذہن کہے گا وہی ہوگا؟

مرزا ناصر احمد: نہ، بالکل نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: کیا Criterion ہے اس کا؟

مرزا ناصر احمد: اللہ تعالیٰ کا علم۔

جناب یحییٰ بختیار: جو آپ کے......

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔ اللہ کا علم۔

جناب یحییٰ بختیار: اللہ تعالیٰ نے جو علم آپ کو دیا ہے اس کے مطابق؟

[456] مرزا ناصر احمد: اللہ تعالیٰ کا علم۔

جناب یحییٰ بختیار: اللہ تعالیٰ کے علم کو کون جج Judge کرے گا؟ دیکھئے ناں، میں آپ سے Clarification مانگ رہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں، میں Clarification ہی دے رہا ہوں۔ صرف اللہ Judge کرے گا۔ اس کا مطلب واضح ہے کہ ان کو سزا دینا یا نہ دینا اس دنیا کی زندگی سے تعلق نہیں رکھتا۔

جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب! آپ نے فرمایا کہ:

***"When I say I am a musalman, it is not for Mufti Mahmood or Maulana Moududi to say that I am not."***

(جب میں کہتا ہوں کہ میں مسلمان ہوں۔ تو یہ مفتی محمود یا مولانا مودودی صاحب کے لئے نہیں ہے کہ وہ کہیں کہ میں نہیں ہوں)

مرزا ناصر احمد: یہی اب میں کہہ رہا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: تو میں کہتا ہوں کہ اگر اللہ تعالیٰ نے فیصلہ کرنا ہے تو پھر چھوڑ دیجئے آپ، اللہ تعالیٰ کیا فیصلہ کرتے ہیں کہ آپ ہیں یا نہیں۔

مرزا ناصر احمد: یہی ہم نے......

جناب یحییٰ بختیار: پھر آپ نے یہ کیوں لے لیا کہ:

***If I decide then nobody has to interfere?***

(اگر میں طے کرتا ہوں تو کسی کو مداخلت کا حق......؟)

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، اپنے متعلق میں نے ہی Decide کرنا ہے۔ لیکن دوسرے کے متعلق میں نے Decide نہیں کرنا۔

جناب یحییٰ بختیار: پوائنٹ یہ ہے ناجی کہ آپ دوسرے کے متعلق تو Decide کر رہے ہیں......

مرزا ناصر احمد: نہیں، میں دوسرے......

جناب یحییٰ بختیار: ......کہ اس کیٹگری کے کافر ہیں۔ اس کیٹگری کے کافر ہیں۔ کیا

آپ ان کو یہ Right نہیں دیتے کہ آپ کس کیٹگری کے کافر ہیں؟ یہ سوال آتا ہے۔

[457] مرزا ناصر احمد: بات یہ ہے کہ آپ میری طرف وہ بات منسوب کر رہے ہیں جو میں نے نہیں کہی۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں ایک Principle کی بات کر رہا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، جو میں نے بات نہیں کی وہ میری طرف منسوب نہ کریں۔

جناب یحییٰ بختیار: میں نے کل آپ سے عرض کیا تھا کہ:

***If you claim a right, we concede the same right to someone else.***

(اگر اپنے لئے ایک حق کا دعویٰ کرتے ہیں تو کیا یہی حق آپ دوسروں کو دینے کو تیار ہیں)

مرزا ناصر احمد: بالکل۔ میں اپنے آپ کو...... میں کوئی ***Superior race*** نہیں ہوں۔ میں بڑا عاجز انسان ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: پھر اگر آپ یہ ***Right*** اپنے آپ کو دیتے ہیں کہ ''اگر میں کہوں کہ میں مسلمان ہوں تو کسی کو یہ حق نہیں کہ وہ یہ کہے کہ آپ مسلمان نہیں''

مرزا ناصر احمد: ٹھیک ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ...... میں نے کہا یہی ***Right*** آپ دوسرے کو بھی دیتے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: ہاں دیتے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: اگر مفتی محمود صاحب کہیں کہ میں مسلمان ہوں......

مرزا ناصر احمد: تو وہ مسلمان ہیں۔ میں بھی مسلمان کہتا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: ...... آپ کو یہ حق نہیں کہ آپ کہیں کہ وہ مسلمان نہیں ہے۔

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں۔

جناب یحییٰ بختیار: پھر اس کے بعد سوال یہ ہے کہ آیا آپ کی ***Writing teaching*** عقیدہ کے مطابق مفتی محمود کس کیٹگری میں ہیں؟ آپ کہتے ہیں اس کیٹگری کے کفار میں ہیں۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں......

[458] جناب یحییٰ بختیار: دیکھیئے جی، میں بات کر رہا ہوں۔ **Let me explain**

مرزا ناصر احمد: نہیں، میں نے یہ نہیں کہا۔ اس ***Context*** میں میں نے یہ کہا کہ

یہ اس کیٹگری کے مسلمان ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: کافر ہیں؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، اس کیٹگری کے مسلمان ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: ان کو بھی یہ حق ہے کہ وہ کہیں کہ آپ کس کیٹگری کے مسلمان ہیں یا نہیں ہیں؟

مرزا ناصر احمد: ہاں، بالکل۔

جناب یحییٰ بختیار: یا نہیں ہیں؟

مرزا ناصر احمد: ''نہیں ہیں'' کا نہیں ان کو حق۔

جناب یحییٰ بختیار: دیکھئے نا کہ یہاں......

مرزا ناصر احمد: ......لیکن یہ کہ میں کس کیٹگری کا مسلمان ہوں یہ ان کو حق نہیں۔ جب میں یہ حق خود تسلیم نہیں کرتا کہ میں یہ فیصلہ کروں کہ وہ مسلمان ہیں یا نہیں، ان کا بھی حق نہیں......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں دیکھیں، آپ نے کیٹگریز تین بنائیں۔ ایک کیٹگری وہ جن کو آپ کہتے ہیں کہ بالکل دائرہ اسلام سے، امت سے باہر، خارج ہیں۔ اس میں کوئی آ سکتا ہے میں نہیں کہتا کہ کون ہے کہ کون نہیں ہے......

مرزا ناصر احمد: ہاں، ابوجہل آ گیا۔

جناب یحییٰ بختیار: ابوجہل آ سکتا ہے، اور کئی آ سکتے ہیں۔ دوسری کیٹگری یہ ہے کہ آپ سمجھتے ہیں کہ دائرہ اسلام کے اندر ہے وہ، مگر وہ مخلص نہیں۔ اس لئے ان کو زیادہ سزا ملے گی، مگر وہ بھی کافر ہیں۔

[459] مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، اوہو، اوہو میری طرف وہ بات منسوب نہ کریں جو میں نے نہیں کہی۔ میں نے یہ کہا ہی نہیں کہ ان کو زیادہ سزا ملے گی۔ میں تو کل سے یہ عاجزانہ عرض کر رہا ہوں کہ سزا دینا انسان کا کام نہیں۔ یہ اللہ تعالیٰ کا کام ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: اللہ تعالیٰ کا کام ہے، میرا بھی یہی مطلب ہے۔

مرزا ناصر احمد: وہ جو مرضی کرے۔ کم اور زیادہ کا فیصلہ کرنا میرا کام نہیں ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ''گناہ گار ہیں''، ''جہنمی ہیں'' یہ جو الفاظ استعمال ہوئے ہیں۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، جہنمی ہیں، محمد بن عبدالوہاب رحمت اللہ علیہ کے مطابق، اور انہوں نے کہا ہے کہ یہ حدیث کے ہیں۔ میری طرف کیوں وہ بات منسوب کرتے ہیں جس کا

میں اہل ہی نہیں ہوں کہنے کا؟

جناب یحییٰ بختیار: میں صرف یہ پوچھ رہا تھا کہ آپ اگر کسی کو کسی کیٹگری کا مسلمان سمجھتے ہیں۔ کسی کیٹگری کا کافر سمجھتے ہیں۔ باقیوں کو بھی آپ یہ **Right** دیں گے؟

مرزا ناصر احمد: میں نے جو کہا، میں نے...... خدا کے لئے میری طرف وہ بات منسوب نہ کریں جو میں نے نہیں کہی۔

میں نے آپ کے سامنے یہ بات رکھی ہے کہ پہلی کتب میں، کتب سلف صالحین میں، ''مفردات راغب'' میں اور ابن تیمیہ کا حوالہ تھا۔ ان حوالوں سے یہ پتہ لگتا ہے کہ ایمان، ایمان میں بھی فرق ہے اور کفر، کفر میں بھی فرق ہے اور ایک اسلام فوق الایمان ہے اور دوسرا ایمان جو ہے وہ دون الایمان ہے۔ لیکن میں نے ان کے حوالے سے جو بات کی......

جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب! میں **Clarification** کر رہا ہوں تا کہ پوزیشن واضح **Clear** ہو۔

[460] مرزا ناصر احمد: آپ میری طرف سے کیسے **Clarification** کرتے ہیں؟ مجھے تو وقت نہیں دیتے **Clarification** کرنے کا۔

جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب! آپ کو جتنے وقت کی ضرورت ہے، کوئی میں اس کی بات نہیں کرتا......

مرزا ناصر احمد: ٹھیک ہے، آپ بات کرلیں۔ پھر مجھے بعد میں وقت دے دیں۔

جناب یحییٰ بختیار: میں صرف آپ کا حوالہ پیش کر رہا ہوں۔

***Mr. Chairman:*** *I think It would be better the witness should reply when the question is finished.*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *I wanted to sum up the position. For two days, I have been citing authorities from your religious literature, Mirza Sahib....*

***Mirza Nasir Ahmad:*** *And I have been trying to explain them.*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *When you say, according to these writings, a particular person is Kafir,* دائرے مسلمان نہیں ہے،

پکا کافر ہے۔ you have been trying to explain that سے خارج ہے

مرزا ناصر احمد: آپ میرا پھر Explanation نوٹ کرلیں۔ ختم ہو گیا معاملہ۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ تو نوٹ ہو رہا ہے۔ میں تو Sum up کے لئے کہہ رہا ہوں۔ یہ تو آپ کا آ گیا...... فتویٰ سمجھئے، Belief سمجھئے، opinion سمجھئے۔ یعنی کسی کے بارے میں تو آپ نے کہا کہ آپ کیا Interpretation کر رہے ہیں۔

مرزا ناصر احمد: مجھے جب وقت دیں گے۔ میں اس وقت بولوں گا۔ آپ بتائیں۔

[461] جناب یحییٰ بختیار: ابھی میں صرف یہ پوچھ رہا ہوں کہ اگر آپ کو یہ حق ہے کہ کسی پر opinion express کریں کہ کافر ہیں اور کافر کا یہ مطلب ہے آپ کا، تو ان کو بھی یہ حق ہے کہ کہیں کہ فلانا کافر ہے، کس حد تک کافر ہے، کس حد تک کافر نہیں، مسلمان ہے کہ مسلمان نہیں۔ آپ کہتے ہیں کہ نہیں؟

مرزا ناصر احمد: جی، میں بالکل نہیں کہتا کہ نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں Explain کر رہا ہوں۔ آپ کہتے ہیں کہ ان کو یہ حق نہیں کہ کہیں کہ کافر ہیں، یا ہر حالت میں کہیں کہ مسلمان ہیں، مسلمان ہیں اس حد تک، مسلمان ہیں یا نہیں؟

مرزا ناصر احمد: جو میں نے کہا وہ یہ ہے کہ جیسا کہ احادیث کی کتب سے اور بڑے بزرگ جو ہمارے سلف صالحین تھے۔ ان کی کتب سے جو ہمیں پتہ چلتا ہے کہ ہر ایک مسلمان ایک جیسا مسلمان نہیں ہوتا اور قرآن کریم کی آیات بھی اسی طرف اشارہ کرتی ہیں، اور دو آیات میں نے یہاں پیش بھی کی ہیں۔ جب ایک جیسا مسلمان نہیں ہوتا اور ہوتا مسلمان ہے، تو ہمیں یہ پتہ لگتا ہے کہ بعض بہت بلند پایہ مسلمان اور بعض درمیانے درجے کے مسلمان، بعض کمزور مسلمان اور جو کمزوریاں ہیں، مسلمانوں کی ان کو نبی اکرم ﷺ اور دوسرے بزرگوں اور سلف صالحین نے بعض کمزوریوں کے متعلق ''کفر'' کے الفاظ استعمال کر دیئے گناہ کے معنی میں یا ناشکری کے معنی میں۔ تو ظاہری جو ان کا حکم ہے گناہ کا، اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ وہ کوئی پروانہ دے رہے ہیں۔ وارنٹ Issue کر رہے ہیں سزا کا، بلکہ ہر صاحب فراست، ہمارے بزرگ نے اللہ تعالیٰ کے نور سے یہ کہا کہ سزا دینا انسان کا کام ہی نہیں، اور یہ اللہ تعالیٰ کا کام ہے، وہ جس کو چاہے......

جناب یحییٰ بختیار: ایک فٹ پر، آپ پھر Explain کر دیں، ایک معنی پھر بتا دیں۔ جب انہوں نے کہا کہ بعض جو گناہ گار ہیں ان کے بارے ''کافر'' کا لفظ آپ کہتے ہیں کہ

استعمال ہوا ہے۔ کیا ان کے ساتھ یہ بھی استعمال ہوا ہے: ’’اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں؟‘‘

***Road them together.***

[462] مرزا ناصر احمد: ’’خرج من الاسلام‘‘ یہ ہوا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: اگر ہوا ہے، اس کے باوجود بھی آپ مسلمان سمجھتے ہیں ان کو؟

مرزا ناصر احمد: وہ جو کہنے والے تھے، وہ بھی مسلمان کہتے ہیں ان کو۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، یہی میں کہتا ہوں، آپ وہ حوالے دیں جو یہ کہتے ہیں کہ ’’اسلام سے خارج ہیں، پھر بھی وہ مسلمان ہیں۔‘‘

مرزا ناصر احمد: ’’خرج من الاسلام‘‘ والا حوالہ ہے۔

ایک رکن: نماز کا وقت ہو گیا، جناب!

جناب یحییٰ بختیار: جی، وہ آپ Verify کریں۔

مرزا ناصر احمد: یہ مشکوٰۃ کی حدیث ہے۔ نبی اکرم ﷺ سے روایت کی گئی ہے کہ: یعنی ظالم کے ساتھ مشابہت کے متعلق یہ لفظ نبی اکرم ﷺ کے بقول مشکوٰۃ کے ’’خرج من الاسلام‘‘ استعمال کر لئے اور دوسرے جو آپ کے اقوال ہیں، ان سے ہمیں پتہ لگتا ہے کہ یہ مطلب نہیں ہے کہ وہ یہودی بن گیا یا......

جناب یحییٰ بختیار: اس سے یہ مطلب ہے کہ وہ مسلمان بھی ہے جبکہ خارج از اسلام بھی ہے؟

مرزا ناصر احمد: ہاں جی۔

جناب یحییٰ بختیار: یہاں سے تو اس لئے پتہ نہیں لگتا کسی اور ریفرنس سے آپ کہیں گے؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، اس سے بھی پتہ......

جناب یحییٰ بختیار: کیونکہ یہاں تو نہیں لکھا ہے کہ مسلمان بھی ہے اور خارج بھی وہ ہے۔

مرزا ناصر احمد: بات یہ ہے کہ قرآن کریم کا گہرا مطالعہ اور احادیث کا جب تک نہ ہو۔ اس وقت تک صحیح معنی پتہ نہیں لگ سکتے۔

[463] جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی، میں یہاں سے کہہ رہا ہوں کہ مرزا صاحب کہہ رہے ہیں کہ ’’تو دائرہ اسلام سے خارج ہے اور کافر ہے‘‘ اس کے بعد......

مرزا ناصر احمد: ......اور یہ دونوں......دیکھیں ناں آپ کہتے ہیں کہ مرزا صاحب یہ کہتے ہیں، اور میں کہتا ہوں کہ نبی اکرم ﷺ نے یہ فرمایا ہے کہ جو ظالم کے ساتھ چلتا ہے ’’خرج من الاسلام‘‘ اور کسی نے بھی اور خود آنحضرت ﷺ نے بھی اس کے وہ معنی نہیں لئے۔

جناب یحییٰ بختیار: ''کافر'' نہیں کہا یہاں۔''خارج از اسلام'' کہا اس کو۔

مرزا ناصر احمد: پھر وہی بات۔ جب میں نے کہا ''کفر''......''ز'' استعمال کیا تو آپ نے کہا نہیں، ''خرج من الاسلام'' کا لفظ دکھاؤ۔

جناب یحییٰ بختیار: دونوں اکٹھے استعمال جو کرنے کا بھی کوئی مطلب ہوتا ہے۔ مرزا صاحب بھی سوچ کے الفاظ استعمال کر رہے ہیں۔ یہ نہیں کہ Superfluous الفاظ استعمال کر رہے ہیں۔

مرزا ناصر احمد: نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ سوچ کر کہہ رہے ہیں۔ وہ ایک طرف تو کہتے ہیں کہ ''کافر'' ہے، دائرہ اسلام سے خارج ہے۔''

مرزا ناصر احمد: کون کہتا ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: مرزا بشیر الدین محمود صاحب۔

مرزا ناصر احمد: دونوں ایک ہی معنی میں استعمال ہوئے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: ایک Superfluous ہو گیا پھر۔

***Mirza Nasir Ahmad: All right, take it as superfluous.***[1] (مرزا ناصر احمد: اچھا سمجھئے! چلئے کہ یہ لفظ زائد ہے)

[464] ***Mr. Yahya Bakhtiar: I would not take it because, I think, he is very carefully using these words; he would not use a superfluous word.***

(جناب یحییٰ بختیار: نہیں میں ایسے نہیں مانوں گا میں خیال کرتا ہوں وہ یہ الفاظ سوچ بچار سے استعمال کر رہے ہیں۔ وہ زائد فالتو لفظ استعمال نہیں کریں گے)

مرزا ناصر احمد: اگر آپ کے دوسرے اظہار اعتقاد کے خلاف ہو یہ بات؟

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں، میں اس پر جی الفاظ کی Interpretation سے آپ کی Clarification لے رہا ہوں۔ اعتقاد کی بات نہیں ہے۔

مرزا ناصر احمد: میں تو اعتقاد کی بات کر رہا ہوں۔

---

[1] جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے۔ لیجئے! مرزا محمود کے حوالہ سے منکر ہو گئے۔ اپنے ابا حضور کے بھی نہ رہے۔ گویا نہ گھر کے نا گھاٹ کے۔

جناب یحییٰ بختیار: آپ تو اعتقاد کی بات کر رہے ہیں۔ میں آپ کے اعتقاد کے بارے میں Explanation لے رہا ہوں کہ جب غیر احمدیوں کے بارے میں وہ کہتے ہیں کہ ''وہ کافر اور دائرہ اسلام سے خارج ہیں'' آپ کہتے ہیں کہ اس کے باوجود وہ مسلمان ہیں۔

مرزا ناصر احمد: بالکل میں کہتا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: میری Understanding یہ ہے کہ وہ صاف کہہ رہے ہیں کہ کافر ہیں، مسلمان نہیں ہیں۔

مرزا ناصر احمد: میں کبھی بھی نہیں سمجھا۔ ہاں میں اس گھر کا پلا ہوا ہوں۔ مجھے پتہ ہے کہ انہوں نے کبھی یہ معنی نہیں لئے آپ نے۔

جناب یحییٰ بختیار: ٹھیک ہے، وہ Explanation آپ دے رہے ہیں۔ باقی Authorities آپ دے رہے ہیں۔

مرزا ناصر احمد: میں نے حدیث کے حوالے دیئے ہیں اور بیسیوں احادیث کے حوالے کہیں تو آپ کے حوالے کر دیں گے۔

جناب یحییٰ بختیار: انہوں نے کافر نہیں کہا؟

***Mr. Chairman:*** ***Now we are to break for Maghreb Prayers.***

[465] ***The question of the Attorney- General remains unanswered. The witness may reply to that question. The question is: if the witness dubs anybody non- muslims, whether that person has a right to ask them or not?***

(جناب چیئرمین: اب نماز مغرب کے لئے وقفہ کرنا ہے۔ اٹارنی جنرل کے سوال کا ابھی جواب باقی ہے۔ گواہ انہیں سوال کا جواب دیں گے کہ کیا ایک شخص کو حق پہنچتا ہے؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Yes. To that I am coming back because that has remained unanswered.***

(جناب یحییٰ بختیار: میں اس پر آرہا ہوں۔ یہ سوال جواب کے بغیر رہ گیا ہے)

***Mr. Chairman:*** ***Because that was main question and that remained unanswered.***

---

*(The Delegation left the Chamber)*

---

***Mr. Chairman:*** ***The honourable members may keep sitting. (Pause)***

***(The Committee of the House is adjourned to meet at 8:00 p.m. after Maghreb Prayers)***

---

***(The Special Committee re- assembled after Maghreb prayers Mr. Chairman (Sahibzada Farooq Ali) in the Chair)***

---

***Mr. Chairman:*** ***Should we call them? (Pause)***

جناب چیئرمین: سید عباس حسین گردیزی صاحب نظر نہیں آرہے۔ وہ تو تیار کر رہے ہیں کیس۔

[466] ***(The Delegation entered the Chamber)***

***Mr. Chairman:*** ***Yes, the Attorney- General.***

جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب! میں کچھ اور حوالوں کا ذکر کر دیتا ہوں تا کہ ڈھونڈنے میں ٹائم نہ لگے۔

مرزا ناصر احمد: کل کہا تو تھا ناں، توہین عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت فاطمہؓ کے متعلق تھا، تو وہ ہمارا جواب تیار ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: ٹھیک ہے، آپ نے ان کو **Admit** کرنے کے بعد **Explain** کرنا ہے۔ پڑھ لیجئے۔ اگر فائل کرنا چاہتے ہیں تو فائل کرنے میں۔

مرزا ناصر احمد: پڑھ دینا اچھا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: اگر ***Brief*** ہو تو۔

مرزا ناصر احمد: لکھے ہوئے حوالے ہیں۔ یہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق جو آپ نے حوالے پڑھے تھے۔ اس سلسلے میں ہمیں اس زمانے کے حالات کا جاننا ضروری ہے۔

۱۸۵۰،۶۰ اور ۱۸۸۰ء کے درمیان حکومت برطانیہ اپنے ساتھ ایک زبردست فوج پادریوں کی بھی لے کر آئی تھی اور ۱۸۷۰ء کے قریب ایک پادری عماد الدین صاحب نے ایک مضمون لکھ کر امریکہ بھیجا جس میں انہوں نے دعویٰ کیا کہ عنقریب وہ وقت آنے والا ہے کہ سارا ہندوستان عیسائی ہو جائے گا اور ہندوستان کے مسلمان بھی عیسائی ہو جائیں گے اور اگر کسی شخص کے دل میں یہ خواہش پیدا ہوئی کہ وہ کسی مسلمان کو دیکھے تو اس کی خواہش پوری نہیں ہوگی اور اس وقت اتنی جرأت پیدا ہوئی بعض پادریوں میں کہ انہوں نے یہ اعلان کر دیا کہ عنقریب نعوذ باللہ خداوند یسوع مسیح کا جھنڈا مکہ معظمہ پر لہرایا جائے گا۔

[467] اس وقت دین متین کے دفاع کے لئے اور اسلام کے جوابی حملوں کے لئے اللہ تعالیٰ نے متعدد علماء کو پیدا کیا جن میں سے میں تین نام لوں گا۔ نواب صدیق حسن خان صاحب، مولوی آل حسن صاحب اور مولوی رحمت علی صاحب مہاجر مکی۔ ان کے علاوہ احمد رضا صاحب وغیرہ کے بھی حوالے ہیں اور بھی تھے اور حضرت مسیح موعود بانی سلسلہ بھی تھے اور اتنی زبردست جنگ شروع ہوئی کہ اس کا اندازہ لگانا اس زمانے کے لوگوں کے لئے مشکل ہے۔ اس وقت پادریوں نے حکومت برطانیہ کے بل بوتے پر اس قدر گندی گالیاں دیں ہمارے محبوب حضرت خاتم الانبیاء محمد ﷺ کو کہ جن کو سوچ کر بھی رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ ان سب نے جن کا میں نے نام لیا ہے...... اور کچھ اور جو ہیں انہوں نے پادریوں کی گندہ ذہنی کا جواب انہی کی کتاب انجیل سے نکال کر، جو انجیل نے ایک خاکہ کھینچا تھا، وہ الزامی جواب جیسے کہتے ہیں، وہ دیا اور اعلان کیا۔

بڑا ذہن رکھتے تھے یہ سب علماء اللہ تعالیٰ نے فراست دی تھی۔ اسلام کا پیار دیا تھا ان کو ایک طرف ان کے لئے یہ مشکل تھی کہ حضرت مسیح علیہ السلام، اللہ تعالیٰ کے نبی اور بزرگ بندے اور دوسری طرف یہ تھی کہ ان کے نام پر حضرت محمد ﷺ حضرت خاتم الانبیاء جو انبیا کے اول بھی ہیں اور آخر بھی ہیں۔ ان کی طرف اور ان کی عظمت اور جلال کو ظاہر کرنا تھا۔ اس لئے اللہ تعالیٰ کی عطاء کردہ فراست کے نتیجے میں ان بزرگوں نے دو مختلف شخصیتیں بنا دیں۔ ایک یسوع کی شخصیت ایک مسیح علیہ السلام کی شخصیت۔ ایک وہ شخصیت جسے انجیل پیش کر رہی ہے اور ایک وہ شخصیت جسے قرآن عظیم پیش کر رہا ہے اور انہوں نے یہ بات واضح کرنے کے بعد کہ حضرت مسیح علیہ السلام خدا کے برگزیدہ نبی اور عزت واحترام ان کا کرنا ضروری ہے۔ لیکن جو حملہ ہم کر رہے ہیں وہ مسیح علیہ السلام پر نہیں، وہ اس یسوع پر ہے جس نے تمہارے نزدیک خدائی کا دعویٰ کیا تھا۔ تو دو ***Personalities*** بالکل علیحدہ علیحدہ کر کے اس طرح اللہ تعالیٰ کی اس دی ہوئی فراست کے

نتیجے میں وہ اس قابل ہوئے کہ اس دجل کو پاش پاش کریں جو اسلام کے خلاف کھڑا کیا گیا تھا۔

"اس میں پہلے دوسرے بزرگوں کے...... اللہ تعالیٰ ان کو جزا دے...... ان کے کچھ[468] حوالے پڑھتا ہوں، بعد میں بانی سلسلہ احمدیہ کے حوالے پڑھوں گا۔

جناب مولوی آل حسن صاحب اپنی کتاب "استفسار" میں لکھتے ہیں: "حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کونسا مرتبہ درشت گوئی کا اظہار کھا جو یہودیوں کے خطاب میں ان کی کفریات پر نہیں کیا۔" (استفسار ۴۱۷) پھر وہ لکھتے ہیں: "حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا معجزہ احیائے میت کا بعضے بھان متی کرتے پھرتے ہیں کہ ایک آدمی کا سر کاٹ ڈالا۔ اس کے بعد سب کے سامنے دھڑ سے ملا کر کہا: "اٹھ کھڑا ہو" وہ اٹھ کھڑا ہوا۔ اشیاع اور ارمیہ اور عیسیٰ علیہ السلام کی سی غائب گوئیاں قواعد نجوم اور رمل سے بخوبی نکل سکتی ہیں۔ بلکہ اس سے بہتر۔"

یہ بھی "استفسار" کا حوالہ ہے۔ دوسرا حوالہ ۳۳۶ کا، تیسرا بھی صفحہ ۳۳۶ "کلیۃ" یہ بات ہے کہ اگر پیش گوئیاں انبیاء بنی اسرائیل اور حواریوں کی ایسی ہی ہیں جیسے خواب اور مجذوبوں کی بات۔

اسی کتاب کے صفحہ ۱۴۳ پر یسوع نے کہا تھا: "لومڑیوں کے لئے گھر ہیں اور پرندوں کے لئے بسیرے ہیں پر میرے لئے کہیں سر رکھنے کی جگہ نہیں۔"

"دیکھو یہ شاعرانہ مبالغہ ہے اور صریح دنیا کی تنگی سے شکایت کرنا کہ اقبح ترین ہے۔" (۳۳۹)

اسی کتاب کے صفحہ ۳۷۰ پر فرماتے ہیں: "حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے درخت پر صرف اس جہت سے کہ اس میں پھل نہ تھا، خفا ہوئے، پر جمادات پر خفا ہونا عقلاً کمال جہالت کی بات ہے۔"

پھر صفحہ ۴۱۹ پر فرماتے ہیں: "حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے یہودیوں کو حد سے زیادہ جو گالیاں دیں تو ظلم کیا۔" اسی کتاب کے صفحہ ۱۰۷ پر فرماتے ہیں: "تربیت[469] حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی از روئے حکمت کے بہت ہی ناقص ٹھہری۔" پھر صفحہ ۳۷۰ پر فرماتے ہیں: "ان کے علاوہ ایک بزرگ مولوی رحمت اللہ صاحب مہاجر مکی...... اچھا یہاں یہ دوسرا حوالہ شروع ہے۔"

ان کے علاوہ میں نے بتایا، مولوی رحمت ہیں۔ ان کی کتاب کا حوالہ صفحہ ۳۷۰ "ازالۃ الاوہام" ہے۔ ان کی کتاب کا نام مولوی رحمت اللہ صاحب مہاجر مکی جن کی کتاب کا نام ازالۃ الاوہام ہے، وہ اپنی اس کتاب میں جو فارسی میں ہے، لکھتے ہیں: "جناب مسیح کے ہمراہ بہت سی عورتیں چلتی تھیں اور اپنا مال انہیں کھلاتی تھیں اور فاحشہ عورتیں آنجناب کے پاؤں چومتی تھیں اور آنجناب مرتا مریم کو دوست رکھتے تھے اور خود دوسرے لوگوں کو پینے کے لئے شراب عطا کرتے تھے۔"

اسی طرح "رود کوثر" از شیخ محمد اکرم، ایم۔اے، لکھتے ہیں کہ..... حضرت شاہ عبدالعزیز

رحمۃ اللہ علیہ کی نسبت لکھا ہے کہ: ’’ایک دفعہ ایک پادری شاہ صاحب کی خدمت میں آئے اورسوال کیا کہ کیا آپ کے پیغمبر حبیب اللہ ہیں؟ (پادری نے یہ سوال کیا) آپ نے فرمایا: ہاں۔ وہ کہنے لگا: تو پھر انہوں نے بوقت قتل امام حسین فریاد نہ کی یا یہ فریادسنی نہ گئی؟ شاہ صاحب نے کہا کہ نبی صاحب نے فریاد تو کی، لیکن انہیں جواب آیا کہ تمہارے نواسے کو قوم نے ظلم سے شہید کیا ہے۔ لیکن ہمیں اس وقت اپنے بیٹے عیسیٰ علیہ السلام کا صلیب پر چڑھنا یاد آرہا ہے۔‘‘

’’العطایا النبویہ فی الفتاویٰ‘‘

یہ مولانا احمد رضا خان بڑے صاحب، بڑے مشہور ہمارے مذہبی لیڈر ہیں، بریلویوں کے امام ہیں، وہ کہتے ہیں: ’’نصاریٰ[470] ایسے کو خدا کہتے ہیں (یسوع کو) جو یقیناً دغاباز ہے۔ پچھتاتا بھی ہے۔ تھک جاتا بھی ہے۔ ایسے کو جس کی دو جوروئیں ہیں۔ دونوں پکی زناء کار، حد بھر کی فاحشہ، ایسے کو جس کے لئے زنا کی کمائی فاحشہ کی خرچی کمال مقدس پاک کمائی ہے۔ ایسے کو جس نے باندی غلام بنانا جائز رکھ کر نصاریٰ کے دھرم میں حد درجہ کی ناپاک ظالمانہ وحشیانہ حرکت کی اور پھر خالی کام خدمت ہی کے لئے نہیں، بلکہ موسیٰ کو حکم دیا کہ مخالفوں کی عورتیں پکڑ کر حرم بناؤ۔ ان سے ہم بستری کرو۔ ایسے کو جس کی شریعت محض باطل ہے۔ اسے راست بازی نہیں آتی۔ اسے ایمان سے کچھ علاقہ نہیں۔ جو اس کی شریعت پر عمل کرے ملعون ہے۔ بلکہ اسی کا اکلوتا بیٹا خود ہی ملعون ہے۔ پھر بھی ایسی لعنتی شریعت پر عمل کا حکم دیتا، بندوں سے اس کا التزام مانگنا، اس کے ترک پر عذاب کرتا ہے۔ ایسے کو جو اتنا جاہل کہ نہایت سیدھا سادا حساب نہ کرسکا۔ بیٹے کو باپ سے عمر میں بڑا بنایا۔ ایسے کو جو اتنا بجگڑ کہ اپنے اکلوتوں کے باپوں کی صحیح گنتی نہ کرسکا۔ کہیں داؤد تک اس کے ۲۷ باپ، کہیں ۱۵ بڑھا کر ۴۲ باپ......‘‘ وغیرہ وغیرہ۔ خرافات ملعونہ۔ یہ مولانا احمد رضا خان صاحب کا حوالہ ہے۔ ’’العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ‘‘ پھر فتاویٰ عزیزیہ صفحہ ۲۰۴ موجود ہے یہ کتاب۔ پھر ’’اہل حدیث‘‘ امرتسر ۳۱؍مارچ ۱۹۳۹ء لکھتے ہیں: ’’مسیح خود اپنے اقرار کے مطابق کوئی نیک انسان نہ تھے۔‘‘

پھر اہل حدیث میں آیا ہے کہ: ’’جب کسر نفسی کا عذر باطل ہوا تو نکوئی کی نفی کرنے سے مسیح کا اور انسانوں کی طرح غیر معصوم ہونا بظاہر تا ثابت ہوا۔ اسی طرح انجیل کے مطالعے سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ مسیح نے اجنبی عورتوں سے اپنے سر پر عطر ڈلوایا۔‘‘

’’اہل حدیث‘‘[471] ۳۱؍مارچ ۱۹۳۹ء: ’’ظاہر ہے کہ اجنبی عورت بلکہ فاحشہ اور بدچلن عورت سے سر کو اور پاؤں کو ملوانا اور وہ بھی اسی کے بالوں سے ملا جانا کس قدر احتیاط کے خلاف ہے۔ اس قسم کے کام شریعت الٰہیہ کے صریح خلاف ہیں۔‘‘

اور حضرت مولانا ابوالاعلیٰ مودودی فرماتے ہیں ''تفہیم القرآن جلد ا صفحہ ۴۹۱ پر:
''حقیقت یہ ہے کہ یہ لوگ اس تاریخی مسیح کے قائل ہی نہیں۔(یسوع کا میں نے کہا تھا ناں۔فرق ہے یہ)''حقیقت یہ ہے کہ یہ لوگ اس تاریخی مسیح کے قائل ہی نہیں جو عالم واقعہ میں ظاہر تھے۔ بلکہ انہوں نے خود اپنے وہم وگمان سے ایک خیالی مسیح تصنیف کر کے اسے خدا بنالیا۔''

اس پس منظر میں اب میں لیتا ہوں ''تقویۃ الایمان'' نواب صدیق حسن......نہیں یہ تو شاہ اسماعیل شہید صاحب تشریح فرماتے ہیں کہ:''اس شہنشاہ کی تو یہ شان ہے کہ ایک آن میں ایک حکم ''کن'' سے تو کروڑوں نبی اور ولی اور جن و فرشتہ جبرائیل اور محمد ﷺ کے برابر پیدا کر ڈالے۔''

بانی سلسلہ احمدیہ کے......جو آپ نے بعض حوالے یہاں پڑھے تھے......اس سلسلے میں بتاتا ہوں، آپ لکھتے ہیں کہ:''اس زمانے میں جو کچھ دین اسلام اور رسول اکرم ﷺ کی توہین کی گئی اور جس قدر شریعت ربانی پر حملے ہوئے اور جس طور سے ارتداد اور الحاد کا دروازہ کھلا۔کیا اس کی نظیر کسی دوسرے زمانے میں مل سکتی ہے؟ کیا یہ سچ نہیں کہ تھوڑے عرصے میں اس ملک ہند[472] میں ایک لاکھ کے قریب لوگوں نے عیسائی مذہب اختیار کر لیا اور چھ کروڑ اور کسی قدر زیادہ اسلام کے مخالف کتابیں تالیف ہوئیں[۱]۔ بڑے بڑے شریف خاندانوں کے لوگ اپنے پاک مذہب کو کھو بیٹھے۔ یہاں تک کہ وہ جو آل رسول کہلاتے تھے۔وہ عیسائیت کا جامہ پہن کر دشمن رسول بن گئے......''

---

۱ مرزا قادیانی کا یہ لکھنا کہ ملک ہند میں چھ کروڑ کتابیں اسلام کے خلاف لکھی گئیں۔زمین وآسمان کے درمیانی خلاء سے بھی بڑا جھوٹ ہے۔ہم قادیانی نوجوانوں سے استدعا کرتے ہیں کہ مرزا مسرور سے کہو کہ وہ چھ کروڑ نہیں، چھ لاکھ بھی نہیں صرف ایک لاکھ کتابیں جو اسلام کے خلاف تالیف ملک ہند میں ہوئیں ان کتب کی فہرست نام بمع مصنف ومطبع کے شائع کر کے مرزا قادیانی کے چہرہ سے کذب کے سیاہ داغ کو مٹا کر اس کے منحوس چہرہ کو بندروں اور سوروں کی طرح ہونے سے بچائیں۔(ضمیمہ انجام آتھم ص۵۳، خزائن ج۱۱ ص۳۳۷) مرزا قادیانی تو ہے نہیں ورنہ ہم اس سے یہ مطالبہ کرتے۔کیونکہ مرزا تو بقول خود ''خدا کی لعنت کا مارا بہت سا جھوٹ بول کر بھی آخر موت سے نہ بچ سکا۔'' (انجام آتھم ص۱۴، خزائن ج۱۱ ص۱۴) مرزا قادیانی نے یہ جھوٹ بول کر جھوٹوں کے امام ابلیس سے بھی جھوٹ بولنے کا مقابلہ جیت لیا ہے۔پنجابی کی ایک کہاوت ہے کہ بعض جھوٹے لوگ جھوٹ بولتے ہیں اور بعض مہا جھوٹے جھوٹ کی...... ہیں۔لگتا ہے کہ اتنا بڑا جھوٹ بول کر مرزا قادیانی نے جھوٹ کے ساتھ ''طاقت رجولیت کا اظہار کیا ہے''تفصیل قادیانی کتاب اسلامی قربانی کے ص۱۲ پر ملاحظہ ہو۔ورنہ سمجھا جائے کہ انہوں نے ''کتوں کی طرح جھوٹ کا مردا کھایا ہے۔''(فرمان مرزا قادیانی مندرجہ ضمیمہ انجام آتھم ص۲۵ حاشیہ خزائن ج۱۱ ص۳۰۹)

ہم نے تو ''عطائے تو بلقائے تو'' پر عمل کیا ہے۔

اس کا ذکر پادری عماد الدین صاحب کی کتاب میں پوری فہرست، نام، قومیت اور جگہ ہے، جس کی طرف یہاں حوالہ ہے: ''......وہ عیسائیت کا جامہ پہن کر دشمن رسول بن گئے۔ اس قدر بدگوئی اور اہانت اور دشنام دہی کی کتابیں نبی کریم ﷺ کے حق میں چھاپی گئیں اور شائع کی گئیں کہ جن کے سننے سے بدن لرز پڑتا اور دل رو رو کر گواہی دیتا ہے کہ اگر یہ لوگ ہمارے بچوں کو ہماری آنکھوں کے سامنے قتل کرتے اور ہمارے جانی و دلی عزیزوں کو، جو دنیا کے عزیز ہیں، ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالتے اور ہمیں بڑی ذلت سے جان سے مارتے اور ہمارے تمام اموال پر قبضہ کر لیتے تو واللہ ثم واللہ ہمیں یہ رنج نہ ہوتا اور اس قدر کبھی دل نہ دکھتا جو ان گالیوں اور اس توہین سے جو ہمارے رسول ﷺ کی گئی، دکھا۔''

یہ ''روحانی خزائن'' جلد پانچ، یا ''آئینہ کمالات اسلام ص۵۱،۵۲، خزائن ج۵ ص ایضاً'' کا حوالہ ہے اور اس کی تاریخ اشاعت ۱۸۷۲ء، بڑی پرانی کتاب ہے، بانی سلسلہ احمدیہ کی لکھی ہوئی ہے۔

''انجام آتھم ص۱۳، خزائن ج۱۱ ص ایضاً'' میں آپ تحریر کرتے ہیں: ''اور یاد رہے کہ یہ ہماری رائے (جو ہم لکھ رہے ہیں) اس یسوع کی نسبت ہے جس نے خدائی کا دعویٰ کیا اور پہلے نبیوں کو چور اور بٹ مار کہا اور خاتم الانبیاء ﷺ کی نسبت بجز اس کے کچھ نہیں کہا کہ میرے بعد جھوٹے نبی آئیں گے۔ ایسے یسوع کا قرآن میں کہیں ذکر نہیں۔''

[473] پھر آپ (انجام آتھم ص۱۳) پر فرماتے ہیں: ''اس بات کو ناظرین یاد رکھیں کہ عیسائی مذہب کے ذکر میں ہم نے اسی طرز سے کلام کرنا ضروری تھا۔ جیسا کہ وہ ہمارے مقابل پر کرتے ہیں۔ عیسائی لوگ درحقیقت ہمارے اس عیسیٰ علیہ السلام کو نہیں مانتے جو اپنے تئیں صرف بندہ اور نبی کہتے تھے اور پہلے نبیوں کو راست باز جانتے تھے اور آنے والے نبی محمد ﷺ پر سچے دل سے ایمان رکھتے تھے اور آنحضرت ﷺ کے بارے میں پیش گوئی کی تھی۔ بلکہ ایک شخص یسوع نام کو مانتے تھے۔ جس کا قرآن میں ذکر نہیں اور کہتے ہیں کہ اس شخص نے خدائی کا دعویٰ کیا بلکہ نبیوں کو بٹ مار کے ناموں سے یاد کرتے تھے۔ یہ بھی کہتے ہیں کہ یہ شخص ہمارے نبی کا سخت مکذب تھا اور اس نے یہ بھی پیشین گوئی کی تھی کہ میرے بعد سب جھوٹے ہی آئیں گے۔ سو آپ لوگ خوب جانتے ہیں کہ قرآن شریف نے ایسے شخص پر ایمان لانے کے لئے ہمیں تعلیم نہیں دی......''

(آریہ دھرم آخری ٹائٹل)

پھر آپ لکھتے ہیں: ''ہمیں پادریوں کے یسوع اور اس کے چال چلن سے کچھ غرض نہ تھی۔انہوں نے ناحق ہمارے نبی ﷺ کو گالیاں دے کر ہمیں آمادہ کیا کہ ان کے یسوع کا کچھ تھوڑا سا حال ان پر ظاہر کریں...... چنانچہ اس پلید، نالائق، فتح مسیح (پادری ہے) اس نے اپنے خط جو میرے نام بھیجا آنحضرت ﷺ کو بہت گندی گالیاں دیں...... (پڑھنے کی ضرورت نہیں اور اس کے علاوہ اور بھی بہت سی گالیاں دیں) پس اس طرح اس[474] مردار اور خبیث فرقے نے، جو مردہ پرست ہے۔ہمیں اس بات کے لئے مجبور کردیا کہ ہم بھی ان کے یسوع کے کسی قدر حالات لکھیں۔''

پھر آپ (ترغیب المؤمنین ص۱۹ حاشیہ) میں لکھتے ہیں: ''ھذا ما کتبنا من الاناجیل علیٰ سبیل الزام و انا نکرم مسیحا و تعلم وانه کان تقیا و من الانبیاء الکرام''

(ہم نے یہ سب باتیں از روئے اناجیل بطور الزام خصم لکھی ہیں۔ورنہ ہم تو مسیح کی عزت کرتے ہیں اور یقین رکھتے ہیں کہ وہ پارسا اور برگزیدہ نبیوں میں سے تھا) یعنی جو کچھ لکھا گیا وہ یسوع کے متعلق ہے۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق نہیں۔

پھر ''ست بچن'' میں لکھتے ہیں: ''عجیب تر یہ کفارہ، یسوع کی دادیوں اور نانیوں کو بھی بدکاری سے نہ بچا سکا۔حالانکہ ان کی بدکاریوں سے یسوع کے گوہر فطرت پر داغ لگتا تھا اور یہ دادیاں اور نانیاں صرف ایک دو نہیں بلکہ تین ہیں۔چنانچہ یسوع کی ایک بزرگ نانی جو ایک طور سے دادی بھی تھی۔یعنی راحاب کسبی یعنی کنجری تھی۔(دیکھو یشوع:۲) (آگے حوالہ دیا ہے) اور دوسری نانی، جو ایک طور سے دادی بھی تھی، اس کا نام تمر ہے۔یہ خانگی، بدکار عورتوں کی طرح حرام کار تھی۔دیکھو پیدائش، ۳۸، ۱۶ سے ۳۰ اور ایک نانی یسوع صاحب کی، جو ایک رشتے سے دادی بھی تھی بنت سبع کے نام سے موسوم ہے۔یہ وہی پاک دامن تھی جس نے داؤد کے ساتھ زنا کیا تھا۔(نعوذ باللہ) دیکھو ۲ سموئل، ۱۱:۲'' اسی طرح یہ بیچ میں آ گیا ہے۔

[475] یہ نواب صدیق حسن کاں صاحب کا حوالہ: ''ایک بار ایلچی روم پاس بادشاہ انگلستان کے گیا...... اس مجلس میں ایک عیسائی نے اسے مسلمان دیکھ کر یہ طعن کیا کہ تم کو کچھ خبر ہے۔تمہارے پیغمبر کی بی بی کو لوگوں نے کیا کہا تھا۔اس نے جواب دیا۔ہاں! مجھ کو یہ خبر ہے۔اسی طرح کی دو بیبیاں تھیں۔جن پر تہمت زناء کی لگائی گئی۔مگر اتنا فرق ہوا کہ ایک بی بی پر فقط اتہام ہوا اور دوسری بی بی ایک بچہ بھی جن لائیں۔وہ عیسائی مبہوت ہوکر رہ گیا۔یہ جواب بطور موازنہ کے دیا گیا تھا۔واسطے الزام خصم کے، نہ کہ مطابق نفس الامر کے۔چنانچہ حقیقت میں تو عائشہ و مریم دونوں اسی عیب سے پاک تھیں۔''

توالزامی جواب جو ہے وہ اس کی فہرست میں ہی آتا ہے۔

اسی طرح بانی سلسلہ احمدیہ نے ''ایام الصلح'' میں لکھا ہے: ''ہم اس بات کے لئے بھی خدا تعالیٰ کی طرف سے معمور ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو خدا تعالیٰ کا سچا اور پاک اور راست باز نبی مانیں اور ان کی نبوت پر ایمان لاویں۔ سو ہماری کسی کتاب میں کوئی ایسا لفظ بھی نہیں ہے جو ان کی شان بزرگ کے خلاف ہو اور اگر کوئی ایسا خیال کرے تو وہ دھوکا کھانے والا اور جھوٹا ہے۔''

(کتاب البریہ ص ۹۳) پر آپ لکھتے ہیں: ''ہم لوگ جن حالات میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو خدا تعالیٰ کا سچا نبی اور نیک اور راست باز مانتے ہیں تو پھر کیوں کر ہماری قلم سے ان کی شان میں سخت الفاظ نکل سکتے ہیں؟''

پھر آپ فرماتے ہیں: ''حضرت مسیح علیہ السلام اپنے اقوال کے ذریعے اور اپنے افعال کے ذریعے سے اپنے تئیں عاجز ٹھہراتے ہیں اور خدا تعالیٰ کی کوئی بھی صفت ان میں نہیں ایک عاجز انسان[476] ہیں۔ نبی اللہ بے شک ہیں۔ خدا کے سچے رسول ہیں۔ اس میں کوئی شک نہیں۔''

پھر آپ فرماتے ہیں کہ: ''اگر یہ اعتراض ہے کہ کوئی نبی کی توہین کی ہے اور وہ کلمہ کفر ہے، اس کا جواب بھی یہی ہے کہ لعنت اللہ علیٰ الکاذبین! اور ہم سب نبیوں پر ایمان لاتے ہیں اور تعظیم سے دیکھتے ہیں۔ بعض عبارات جو اپنے محل پر چسپاں ہیں وہ بہ نیت توہین نہیں بلکہ بہ تائید توحید ہیں۔ انما الاعمال بالنیات!

اور تمہارے جیسے عقل والوں نے صاحب ''تقویۃ الایمان'' (جن کا میں نے ابھی حوالہ پڑھا ہے) کو بھی اسی خیال سے کافر کہا تھا۔ بعض کلمات ان کے اس کتاب میں ایسے معلوم ہوئے کہ گویا وہ انبیاء کی توہین کرتا ہے اور چوہڑوں اور چماروں کو ان کے برابر جانتا ہے۔ ہماری طرح ان کا بھی یہی جواب تھا۔''

پھر آپ ''تذکرۃ الشہادتین'' میں فرماتے ہیں کہ: ''حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ساتھ تائیدات الٰہیہ بھی شامل تھیں اور فراست صحیحہ کے لئے کافی ذخیرہ تھا کہ یہود ان کو شناخت کر لیتے اور ان پر ایمان لاتے۔ مگر وہ دن بدن شرارت میں بڑھتے گئے اور وہ نور جو صادق میں ہوتا ہے وہ ضرور انہوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام میں مشاہدہ کر لیا تھا۔''

پھر آپ فرماتے ہیں اعجاز احمدی میں: ''میں یقین رکھتا ہوں کہ کوئی انسان حسینؓ جیسے یا حضرت عیسیٰ علیہ السلام جیسے راست باز پر بدزبانی کر کے ایک رات بھی زندہ نہیں رہ سکتا اور وعید

من عادلی ولیا.....''

[477]''دست بدستن اس کو پکڑ لیتا ہے۔'' ان حوالوں سے ثابت ہے کہ جس وقت عیسائیت اپنے پورے غلبے کے ساتھ...... جوان کی دینوی طاقت کے ساتھ ملا تھا...... اسلام پر حملہ آور ہوئی اور جب یہ ان کی یلغار ہندوستان میں پہنچی تو ہندوستان میں اس یلغار کا مقابلہ کرنے کے لئے وہ پاک مقدس انسان بھی پیدا ہوئے جن کا اس جماعت سے کوئی تعلق نہیں۔ بانی سلسلہ احمدیہ بھی کھڑے ہوئے اور ہر دو نے ایک ہی راستہ اختیار کیا۔ یعنی یسوع کو ایک علیحدہ شخصیت قرار دے کر اور بائبل کے اور انجیل کے حوالوں سے ان کے اوپر یہ لگایا الزام۔ تو یہ جواب ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، وہ ریکارڈ پر آچکا ہے جی! آپ نے سنا دیا ہے۔

مرزا ناصر احمد: اچھا جی! سنا دیا۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ وہی ہے۔

مرزا ناصر احمد: ٹھیک ہے۔ دوسرا تھا حضرت فاطمہؓ......

جناب یحییٰ بختیار: میں...... اس سے پہلے ذرا Verify کر لینے دیجئے۔

پہلے مرزا صاحب! آپ نے کہا کہ دو شخصیتیں ہیں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی۔ ایک عیسائیوں کے مطابق یسوع کی، دوسری قرآن کریم کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔ حقیقت میں کیا دو شخصیتیں گزری ہیں یا ایک؟

مرزا ناصر احمد: حقیقت میں یسوع ہے ہی نہیں۔ وہ یسوع جس کو خدا بنایا گیا۔ وہ Exist ہی نہیں کرتا، صرف اس کی تصویر ملتی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: یعنی آپ کی نظر میں صرف ایک ہی ہے؟

مرزا ناصر احمد: اصل تو......

[478]جناب یحییٰ بختیار: اسلام کی نظر میں یا آپ کی نظر میں؟

مرزا ناصر احمد: اسلام کی نظر میں ہمارے نزدیک وہ شخصیت ہے جو قرآن کریم نے بیان کی۔

جناب یحییٰ بختیار: اس قرآن کریم میں جو شخصیت ہے، ان کی دادیاں تھیں[1]......؟

مرزا ناصر احمد: وہ شخصیت......

---

[1] دادیاں اس کی ہوں گی جس کا دادا ہو، دادا اس کا ہوگا جس کا باپ ہو۔ مسیح بن مریم علیہ السلام تو بغیر باپ کے پیدا ہوئے۔ خوب سوال کیا، اٹارنی جنرل صاحب نے۔

جناب یحییٰ بختیار: ......ان کی نانیاں تھیں؟

مرزا ناصر احمد: دادیاں، نانیاں تھیں۔ لیکن یہ جو دادیوں، نانیوں پر الزام لگایا گیا ہے۔ یسوع کے ماننے والوں نے لگایا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: میں یہ سمجھ گیا۔ آپ نے جو تفصیل بتائی، یہ جو خیالی انہوں نے ان پر لگایا گیا ہے۔ مرزا صاحب نے اس کو *Condemn* کیا یا *Justify* کیا ہے؟

مرزا ناصر احمد: بڑا سخت مقابلہ کیا عیسائیوں سے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی! پہلی بات تو یہ دیکھیں۔ جو دو شخصیتیں ہیں آپ نے کہا کہ ان کی جو شخصیت ہے وہ آپ کی نظر میں نہیں *Exist* کرتی۔

مرزا ناصر احمد: نہیں! بات یہ ہے کہ اس وقت خداوند یسوع مسیح کا نعرہ لگا کے اسلام پر حملہ آور ہوئے تھے۔ جو جوابی حملہ ہوا وہ خداوند یسوع مسیح پر ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: دراصل جب آپ کہتے ہیں: ''خداوند یسوع مسیح پر ہے۔'' آپ کے دماغ میں تو یہ ٹھیک ہے۔ عیسائیوں کا ایک *Concept* ہے *Jesus Christ* کا۔ مگر ریفرنس تو اسی ایک شخصیت اسی کی دادیوں کی طرف ہے۔ جس کا ذکر قرآن شریف میں آیا ہے۔ وہ غلط اس کو سمجھے۔ انہوں نے ان کی تعلیمات کو غلط سمجھا۔ وہ اس کو غلط سمجھے۔

[479] مرزا ناصر احمد: اور ان کی دادیوں پر الزام لگایا ان کی نانیوں پر الزام لگایا۔ خداوند یسوع جو ہے ان کے تعلقات عورتوں کے...... جیسا کہ میں نے تین چار مختلف علماء کی کتب سے میں نے یہاں حوالے دیئے......

جناب یحییٰ بختیار: پھر میں آگے آپ سے پوچھتا ہوں کہ اگر کوئی شخص مجھے گالی دے تو کیا میں گالی دوں، تو یہ صحیح بات ہوگی؟

مرزا ناصر احمد: اگر کوئی شخص مجھے گالی دے اور میں گالی دوں تو یہ صحیح بات نہیں ہوگی۔ مگر ابھی میرا جواب نہیں ہوا پورا۔ لیکن اگر کوئی شخص کسی کے متعلق وہ گالیاں کتاب میں لکھ دے جو ان کی اپنی کتابوں میں ہیں۔ تو وہ گالیاں اس نے نہیں دیں؟[1]

---

[1] خوب، مرزا ناصر احمد صاحب۔ تاریخ محمودیت، ربوہ کا پوپ، ربوہ کا مذہبی آمر، شہر سدوم وغیرہ کتابوں میں آپ کے والد کے متعلق جو کچھ لکھا گیا۔ اب ہم کو وہ دھرانے کی اجازت ہے؟ کیا فرماتے ہیں۔ موجودہ قادیانی حضرات! لیجئے! تو پھر یہ کتابیں آپ کے قادیانیوں کی لکھی ہوئیں۔ آئی ہی آئیں۔ انتظار فرمایئے اور یقین بھی، کہ چور کو اس کے گھر تک پہنچا کر دم لیں گے۔ چور نہیں چور کی نانی کی بھی......

جناب یحییٰ بختیار: اگر کوئی شخص آپ کے بزرگوں کو، انبیاء کو...... یعنی میرا مطلب مسلمانوں کے...... برا کہے، ہماری تو تعلیم یہ ہے کہ آپ ان کے جھوٹے بھی انبیاء کو، خداؤں کو، دیوتاؤں کو برا نہ کہیں۔ یہ ہماری تعلیم ہے کہ نہیں؟

مرزا ناصر احمد: ''ہم'' میں سے، میری یہاں مراد احمد رضا صاحب اور تمام علماء اور بانی سلسلہ ہیں۔ کسی کو گالی نہیں دی۔ ان کو یہ بتایا ہے کہ تمہاری کتابیں اس شخص کے متعلق، جس کو تم کہتے ہو کہ وہ خدا تھا، تمہاری کتابیں اس کے متعلق یہ لکھتی ہیں۔ اپنی طرف سے تو کچھ کہا ہی نہیں، گالی کیسے دی؟

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں آپ کو بتاتا ہوں ناں کہ اپنی طرف سے بھی لکھا۔ ان کی کتابوں سے بھی، آپ کہہ رہے ہیں۔ میں ابھی پھر یہ حوالے پڑھ کر سناتا ہوں۔ ذرا پھر غور کریں......

مرزا ناصر احمد: یسوع اور مسیح دو مختلف شخصیتیں ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ جی! آپ کا (ضمیمہ انجام آتھم حاشیہ ص ۷)

[480] ''آپ کا......'' اس کے بعد بریکٹ آتی ہے: ''......(عیسیٰ علیہ السلام کا)'' *Isa-aleh- is Salam is nobody existing in Anjeel or Bible; It is only in Quran Shareef.*

مرزا ناصر احمد: یہ تو ہم نے چیک نہیں کیا حوالہ۔

جناب یحییٰ بختیار: اب چیک کر لیجئے۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، یہ بریکٹ میں کس نے لکھا (عیسیٰ علیہ السلام)؟

جناب یحییٰ بختیار: یہ میرے پاس جو ہے نا: ''آپ کا خاندان نہایت پاک مطہر ہے۔ تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زنا کار اور کسبی عورتیں تھیں۔ جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا۔''

مرزا ناصر احمد: بات سنیں جی! یہ غلط ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: بریکٹ میں نہیں ہے؟

مرزا ناصر احمد: ہاں، بالکل ہے ہی نہیں بریکٹ۔

جناب یحییٰ بختیار: صرف ''آپ'' لکھا ہوا ہے؟

مرزا ناصر احمد: صرف ''آپ'' لکھا ہوا ہے۔ بریکٹ ہے ہی نہیں۔ اسی وجہ سے تو یہ

کہتا ہوں کہ آپ دیکھ لیا کریں کہ اصل ہے کیا...... یسوع کے متعلق......

جناب یحییٰ بختیار: یہ میں نے پھر Next پوائنٹ پوچھا آپ سے۔ یہ دادیاں جو ہیں، کن کی دادیوں کی طرف ریفرنس ہے یہ؟

مرزا ناصر احمد: یسوع کی۔

جناب یحییٰ بختیار: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی دادیاں نہیں تھیں؟ یہ کوئی اور دادیاں تھیں؟

مرزا ناصر احمد: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی دادیاں بدکار نہیں تھیں، نیکوکار تھیں۔

[481] جناب یحییٰ بختیار: مطلب دو شخصیتیں ہوگئیں Physically؟

مرزا ناصر احمد: بالکل دو شخصیتیں ہوگئیں۔

جناب یحییٰ بختیار: Physically بھی مختلف؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں......

جناب یحییٰ بختیار: خیالی، شخص کی تو دادیاں نہیں ہیں؟

مرزا ناصر احمد: جو خیالی شخص ہے اس کی خیالی دادیاں بھی ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: وہ بھی خیالی ہیں؟

مرزا ناصر احمد: اور کیا؟ یہی تو میں کہہ رہا ہوں کہ جو اصل تھے حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہیں، ان کی دادیاں پاک اور نیکوکار تھیں۔

جناب یحییٰ بختیار: جب وہ یسوع کہتے ہیں جی! وہ تو آپ کہتے ہیں وہ ایک اور شخصیت ہے۔

مرزا ناصر احمد: لیکن بعض جگہ، مثلاً جو میں نے دوسروں کے حوالے پڑھے، انہوں نے فرق کیا ہے اور اپنی تحریر میں وہ عیسیٰ علیہ السلام بھی لکھ گئے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، مرزا غلام احمد کہتے ہیں......

مرزا ناصر احمد: نہیں میں...... دونوں کی باتیں میں نے اکٹھی......

جناب یحییٰ بختیار: ''مسیح علیہ السلام'' جب وہ کہتے ہیں......

مرزا ناصر احمد: مسیح علیہ السلام بعض جگہ اگر لکھ دیا تو مراد یسوع ہے وہاں بھی، کیونکہ اک فرق نمایاں کر کے جب کر دیا مؤلف نے......

جناب یحییٰ بختیار: دیکھو جی! ایک جگہ وہ کہتے ہیں۔ ''یسوع'' وہ کہتے ہیں......

مرزا ناصر احمد: جب آپ نے یہ کہہ دیا......

[482] جناب یحییٰ بختیار: یہ دیکھ لیں جی کہ انہوں نے الفاظ استعمال کئے ہیں۔ایک جگہ آپ نے کہا کہ بریکٹ، میں نے کہا ٹھیک ہے، بریکٹ تو نہیں ہوسکے گی، ***Author*** نے لکھا ہے یا کہ نہیں؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، نہیں۔الزام ہے ہمارے پر۔ ہے ہی کوئی نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، وہ ٹھیک ہے نا۔میں کہہ جو رہا ہوں۔آپ نے کہہ دیا۔

مرزا ناصر احمد: اس شخص نے لکھا جس نے یہ آپ کو دیا ہے سوال بنا کر۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، وہ ***Clear*** کرنے کے لئے یہ اشارہ ہے۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرف۔

تو پھر آپ یہ کہتے ہیں کہ ''مسیح علیہ السلام'' تو مسیح علیہ السلام......

مرزا ناصر احمد: کون سا حوالہ ہے؟

جناب یحییٰ بختیار: یہ ہے (مکتوبات احمدیہ ج ۳ ص ۲۳،۲۴)

مرزا ناصر احمد: یہ چیک کرنے والا ہے جی! یہاں نہیں ہے ہمارے پاس۔

جناب یحییٰ بختیار: میں پڑھ کر پہلے سنا چکا ہوں۔

''مسیح علیہ السلام کا چال چلن کیا تھا کہ کھاؤ پیو، نہ زاہد نہ عابد......''

آپ نے کل کہا تھا کہ چیک کریں گے۔

''......نہ حق کا پرستار۔متکبر خود بین، خدائی کا دعویٰ کرنے والا۔''

(مکتوبات احمدیہ ج ۳ ص ۲۳،۲۴)

مرزا ناصر احمد: جو خدائی کا دعویٰ کرتا ہے، وہ متکبر بد دین تو ہو گیا خود بخود۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، یہاں جو آپ ریفرنس کر رہے ہیں مسیح علیہ السلام......

[483] مرزا ناصر احمد: ''مسیح علیہ السلام'' کہہ کے ہی ہمارے دوسرے بزرگوں نے بھی اسی طرح حملہ کیا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں۔یہ میں جی، ***That may explain, will not justify that is what I am trying to explain.***

***Mirza Nasir Ahmad: That, that....***

***Mr. Yahya Bakhtiar:** You may say that....*

***Mirza Nasir Ahmad:** No, no, no....*

***Mr. Yahya Bakhtiar:** I will ask you a simple thing....*

مرزا ناصر احمد: میرا جواب سن لیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، آپ کے جواب کو میں...... میرا سوال آپ سمجھ گئے نا؟

مرزا ناصر احمد: ہاں، ہاں! سوال سمجھا دیں نا۔

جناب یحییٰ بختیار: مجھ پر ایک جرم عائد ہوتا ہے عدالت میں مجھے لے جاتے ہیں۔ مجھے کہتے ہیں کہ ''تم نے یہ جرم کیا ہے۔'' میں کہتا ہوں ''آپ اوروں کو نہیں پکڑتے، انہوں نے بھی یہی جرم کیا ہے۔'' *Is this a defence?* (کیا صفائی پیش ہو سکتی ہے؟)

***Mirza Nasir Ahmad:** No, it is not. I am not a fool to say that it is a defence.*

(مرزا ناصر احمد: نہیں ہے۔ مجھے افسوس ہے)

جناب یحییٰ بختیار: یہ چھوڑ دیں کہ انہوں نے کوئی جرم کیا یا نہیں کیا۔ دیکھئے نا......

مرزا ناصر احمد: میری بات نہیں سمجھے یا میں نہیں سمجھا سکا۔ *I am sorry* مجھے یہ کہنا ہی نہیں چاہئے کہ آپ نہیں سمجھے۔ میں آپ کو بات نہیں سمجھا سکا۔

[484] میرے کہنے کا مطلب یہ ہے کہ ایک شخص کھول کھول کے اپنی کتابوں میں یہ لکھ دیتا ہے۔ ایک دفعہ کہ جو بھی میرا حملہ ہے۔ وہ یسوع، خداوند، یسوع مسیح پر ہے اور میں یہ حملہ بھی الزامی جواب کے طور پر کر رہا ہوں۔ اتنی کھلی وضاحت کے بعد اگر کسی جگہ ''مسیح علیہ السلام'' لکھا گیا ہے تو اس کو قابل گرفت سمجھنا میرے نزدیک درست نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: ابھی دیکھئے نا جی! میں ایک ریفرنس پوچھتا ہوں۔ چونکہ یہ فور ریفرنسز جو ہیں اسے آپ یہ کہتے ہیں کہ انہی کی کتابوں سے نکالی گئیں۔ مگر ایک ریفرنس جو ہے اس کے بارے میں میں آپ سے پوچھوں گا...... کہ یہ ریفرنس جو ہے یہ آتا ہے جی!

(انجام آتھم ص۲۷۴)

مرزا ناصر احمد: (انجام آتھم ص۲۷۴) (اپنے وفد کے ایک رکن سے) نکالیں۔

جناب یحییٰ بختیار: ابھی دیکھیں جی کہ انہوں نے جو کہا، ان کے پادریوں نے جو کتابوں میں لکھا وہ چھوڑ دیجئے۔ یہاں کہتے ہیں کہ: ''آپ کو گالیاں دینے اور بدزبانی کی اکثر عادت تھی۔'' (ضمیمہ انجام آتھم ص۵ حاشیہ، خزائن ج۱۱ص۲۸۹)

یہ مرزا صاحب! یہ اگر ایک منٹ آپ......

مرزا ناصر احمد: نہیں، میں وہ حوالہ ہی دیکھ رہا تھا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، پہلے میں یہ پڑھ لوں۔ پھر آپ......

مرزا ناصر احمد: اچھا۔

جناب یحییٰ بختیار: ......وہی الفاظ تا کہ آپ دیکھ سکیں: ''آپ کو گالیاں دینے اور بدزبانی کی اکثر عادت تھی۔'' (ایضاً)

یہ تو خیر آپ کہتے ہیں کہ انہوں نے خود بھی کہا ہے کہ ان لوگوں نے لکھا ہے ان کے بارے میں کہ جھوٹ بولتے تھے: ''آپ کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی بھی عادت تھی۔'' (ایضاً)

[485] *May be this is from their books.*

***Mirza Nasir Ahmad:*** *It is from their book.*

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** *I know, I just say.*

(جناب یحییٰ بختیار: ممکن یہ ان کی کتب سے ہو)

اب آگے اس کا میں پوچھتا ہوں کہ یہ کس کا خیال ہے: ''اور نہایت شرم کی بات یہ ہے کہ آپ نے پہاڑی کے وعظ کو، جو انجیل کا مغز کہلاتی ہے۔ یہودیوں کی کتاب ''طالمود'' سے چرا کر لکھا ہے۔'' (ضمیمہ انجام آتھم ص۶ حاشیہ، خزائن ج۱۱ص۲۹۰)

مرزا ناصر احمد: اگر ''طالمود'' میں سے چرا کر لکھا ہے تو انہی کی ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: یعنی یہ جو ہے، یہ مرزا صاحب کا اپنا ہے؟

مرزا ناصر احمد: ''اگر'' پر آ گیا ناں۔

جناب یحییٰ بختیار: یہ تو مرزا صاحب کا اپنا Conclusion ہے ناں؟ کسی اور نے نہیں کہا؟ کسی انجیل میں نہیں لکھا ہوا؟ (وقفہ) پتہ نہیں، یہی ہے جی۔

مرزا ناصر احمد: نہیں جی! ٹھیک، پھر آپ سارا سن لیں۔ جواب وہی......

جناب یحییٰ بختیار: پھر آپ کو......

مرزا ناصر احمد: نہیں، یہ میرے پاس وہی ہے۔ میں پڑھ کر سنا دیتا ہوں: ''یہ بھی یاد رہے کہ آپ کو کسی قدر جھوٹ بولنے کی بھی عادت تھی۔''

یہ یسوع کے لئے ہے، مسیح کے لئے نہیں: ''جن جن پیشین گوئیوں کا اپنی ذات کی نسبت توراۃ میں پایا جانا آپ نے فرمایا ہے۔ ان کتابوں میں ان کا نام ونشان نہیں پایا جاتا، بلکہ وہ اوروں کے حق میں تھیں جو آپ کے تولد سے پہلے پوری ہو گئیں اور نہایت شرم کی بات یہ ہے کہ آپ نے پہاڑی کی تعلیم کو جو انجیل کا مغز کہلاتی ہے.....''

[486] یہ جو آپ نے.....'' اور نہایت شرم کی بات یہ ہے کہ آپ نے پہاڑی تعلیم کو جو انجیل کا مغز کہلاتی ہے یہودیوں کی کتاب ''طالمود'' سے چرا کر لکھا ہے اور پھر ایسا ظاہر کیا ہے کہ گویا یہ میری تعلیم ہے۔''

لیکن آگے سنیں جواب: ''جب سے یہ چوری پکڑی گئی عیسائی بہت شرمندہ ہیں۔ آپ نے یہ حرکت شاید اس لئے کی ہو گی کیونکہ کسی عمدہ تعلیم کا نمونہ دکھلا کر رسوخ حاصل کریں۔''

''جب سے یہ چوری پکڑی گئی عیسائی بہت شرمندہ ہیں۔'' یہ جواب ہے اس کا۔

جناب یحییٰ بختیار: مرزا صاحب! میں آپ سے ایک *Simple* بات یہ پوچھنا چاہتا ہوں، پہلے آپ نے کہا کہ انہی کی کتابوں میں یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ یسوع جو تھے جھوٹ بولتے تھے۔ بدزبانی کرتے تھے، بداخلاق تھے۔ یہ انہی کی کتابوں سے۔ یہ جو ایک *Conclusion* ہے کہ وہ چور تھے......

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔ یہ *Conclusion* نہیں، *This is the historical fact proved by their books.*

(یہ اخذ شدہ نتیجہ نہیں۔ بلکہ تاریخی حقیقت ہے جو ان کی کتابوں سے ثابت ہے)

**Mr. Yahya Bakhtiar: Historical fact proved from whose books?** (جناب یحییٰ بختیار: کن کی کتابوں سے ثابت شدہ ہے؟)

**Mirza Nasir Ahmad: Proved from Talmud.**

جب ''طالمود'' میں وہ لفظ بہ لفظ پائی گئی......

جناب یحییٰ بختیار: کریسچن نے یہ کہا ہے کسی جگہ کہ انہوں نے یہ چرایا ہے؟

[487] مرزا ناصر احمد: انہوں نے یہ کہا، وہ یہ ماننے پر مجبور ہوئے ایک شخص کہتا ہے کہ

’’یہ میرا مضمون ہے۔‘‘ اور ایک دوسرا آتا ہے، وہ کہتا ہے ’’تم نے تو یہ فلاں کتاب میں سے یہ سارا لیا اور لفظ بہ لفظ وہ ہے اور اس کے اندر کوئی فرق نہیں ہے۔‘‘ تو وہ شرمندہ ہو جاتا ہے اور یہ ثبوت ہے اور یہ انہی کی کتاب میں ہے......

جناب یحییٰ بختیار: یعنی آپ نے یہ ثابت کیا؟

مرزا ناصر احمد: ہم نے یہ ثابت کیا۔

جناب یحییٰ بختیار: کہ وہ چور تھا؟ اور انہوں نے یہ مان لیا؟

مرزا ناصر احمد: ہم نے یہ ثابت کیا کہ وہ پہاڑی کا وعظ لفظ بہ لفظ ’’طالمود‘‘ سے لیا گیا اور جب یہ بات عیسائیوں کے سامنے پیش کی گئی تو انہوں نے اعتراض نہیں کئے بلکہ شرمندہ ہو گئے۔

جناب یحییٰ بختیار: میں آپ سے یہ کہتا ہوں کہ دیکھئے جی کہ ایک Allegation (الزام) ہے کہ ’’طالمود‘‘ سے ایک Sermon جو ہے، یا جو "Sermon of the Mount" ہے جو مشہور ہے۔ وہ عیسیٰ علیہ السلام لیتے ہیں اور وہ سناتے ہیں اپنی قوم کو، اپنی امت کو۔ اس کا یہ تو نتیجہ ضروری نہیں ہے کہ چوری کیا ہو؟

مرزا ناصر احمد: اگر انہوں نے یہ کہا ’’کہ میں نے ’’طالمود‘‘ سے یہ مضمون لیا‘‘ تو یقیناً چوری نہیں کی۔ اگر انہوں نے یہ کہا کہ ’’میں یہ اپنی طرف سے پیش کرتا ہوں تمہارے سامنے‘‘ اور ’’طالمود‘‘ میں سے وہ نکل آیا تو ’’طالمود‘‘ میں اس مضمون کا ہونا ان کی کتابوں میں سے ثابت کرنا ہے، اپنی طرف سے نہیں کہنا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: دیکھیں جی! وہ کہتے ہیں کہ ’’اللہ کا پیغام تھا، میں سناتا ہوں۔‘‘ ان کے مطابق تو اللہ کے پیغام ہیں جتنے بھی ہیں۔

مرزا ناصر احمد: یہ تو انجیل بتائے گی نا ہمیں۔

[488] جناب یحییٰ بختیار: مگر یہ چوری کا جو ہے......

مرزا ناصر احمد: یہ دیکھیں ناں! اسی کتاب میں، یہ اس ایڈیشن میں ۲۹۰ پر تھا: ’’اور یہودیوں کی کتاب ’’طالمود‘‘ سے چرا کر لکھا ہے۔‘‘

جناب یحییٰ بختیار: ہاں جی!

مرزا ناصر احمد: اور اس کے بعد...... ہاں، ہاں! میں کچھ اور بتانے لگا ہوں۔ آخر میں لکھتے ہیں: ’’بالآخر ہم لکھتے ہیں کہ ہمیں پادریوں کے یسوع اور اس کے چال چلن سے کچھ غرض

نہ تھی۔انہوں نے ناحق ہمارے نبی ﷺ کو گالیاں دے کر ہمیں آمادہ کیا کہ ان کے یسوع کا کچھ تھوڑا سا حال ان پر ظاہر کریں۔"

تو یہ ان پر ظاہر کیا اور وہ شرمندہ ہو گئے۔اب پادری شرمندہ ہو گئے اور ہم اس بحث میں پڑ گئے کہ یہ کس طرح پتہ لگا کہ یہ "طالمود" میں سے لیا تھا اور چوری کیا تھا۔

جناب یحییٰ بختیار: میں آپ سے پہلے یہ پوچھ رہا تھا جی کہ اگر پادریوں نے غلط کام کیا ہے تو ہم کہتے ہیں کہ Justify کریں گے، ہم ان کے......

مرزا ناصر احمد: ان کے، ہمارے نہیں ہیں۔ہمارے تو مسیح موعود......

جناب یحییٰ بختیار: وہ ہمارے بزرگوں کو برا کہیں گے ہم ان کے بزرگوں کو برا کہیں گے، وہ ہمارے انبیاء کو برا کہیں گے۔ہم ان کے انبیاء کو برا کہیں گے۔یہ آپ پہلے یہ Justify کر رہے ہیں؟

مرزا ناصر احمد: یہ Justify نہیں کر رہا۔ہم یہ Justify کر رہے ہیں کہ اگر وہ ہم پر ظالمانہ طریقے سے نبی اکرم ﷺ پر اتہام لگائیں گے تو ان کی زبانوں کو بند کرنے کے لئے ہم اپنی[489] طرف سے کچھ نہیں کہیں گے۔حالانکہ وہ اپنی طرف سے کہہ رہے ہیں۔ہم انہی کی کتابوں میں سے ایسی چیزیں نکال کر ان کے سامنے رکھیں گے کہ ان کو شرمندہ ہونا پڑے گا۔

جناب یحییٰ بختیار: یہاں تو میں آپ کو چوری کے لئے...... یہ تو آپ کا اپنا Conclusion......

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔بالکل اپنا نہیں ہے۔یہ اپنا ہے ہی نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: یعنی وہ کہتے تھے کہ ہمارے یسوع نے یہ چوری کیا تھا؟

مرزا ناصر احمد: ان کا الزام یہ تھا کہ قرآن کریم نے نعوذ باللہ اپنی تعلیم کے بعض حصے بائبل سے چرائے تھے اور ان کو ثابت کر کے دکھا دیا۔یہ الزامی جواب ہے کہ "طالمود" سے لے کے اپنی طرف منسوب کر کے خداوند یسوع مسیح نے یہ تعلیم پیش کر دی۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی! ایک چیز آپ ثابت کریں۔ایک چیز آپ Explain کریں۔وہ تو ٹھیک ہے۔مگر وہ اگر غلط کام کریں، گالی دے گا تو ہم بھی گالی دیں گے؟ آپ......

مرزا ناصر احمد: یہ تو یہاں سوال نہیں تھا۔جو تھا اس کا میں نے جواب دے دیا۔جو میری سمجھ میں آیا بس ختم ہو گیا وہ۔

جناب یحییٰ بختیار: کہ پادریوں نے گالیاں دیں۔ہم نے جواباً ان کے یسوع کو گالیاں دیں؟

مرزا ناصر احمد: انہوں نے جو گالیاں دی ہیں۔آنحضرت ﷺ کو،اگر میں یہاں سنانا شروع کردوں تو سارے رو پڑیں گے یہاں۔

جناب یحییٰ بختیار: ضرورت نہیں ہے۔

مرزا ناصر احمد: اتنا ظلم جو ہے آپ اس کو سمجھتے ہی نہیں کہ کیا ظلم......

جناب یحییٰ بختیار: رونا تو اس بات پر آتا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں......

[490] مرزا ناصر احمد: امت مسلمہ کے دلوں کو انہوں نے اپنی گالیوں سے چیر کر رکھ دیا تھا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں،میں یہ کہہ رہا ہوں جی کہ یہاں تو ریفرنس وہ یہ دے رہے ہیں کہ انہوں نے گالیاں دیں تو اس واسطے ہم مجبور ہوگئے کہ ان کو گالیاں دیں۔

مرزا ناصر احمد: بالکل میں نے یہ نہیں کہا۔خدا کے لئے میری طرف وہ بات منسوب نہ کریں جو میں نے نہیں کہی۔

جناب یحییٰ بختیار: آپ Explain کریں کہ پادریوں کے ذکر کی ضرورت کیا تھی؟

مرزا ناصر احمد: میں نے یہ کہا ہے کہ جب انہوں نے گالیاں دیں محمد ﷺ کو،جب محمد ﷺ کو گالیاں دیں تو حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام (مرزا قادیانی) نے اور دوسرے بزرگوں نے،اس زمانے کے،ان کو خاموش کرنے کے لئے گالی نہیں دی۔بلکہ ان کو یہ کہا کہ تم کس منہ سے ایسی باتیں کرتے ہو جب کہ تمہاری انجیل میں یہ باتیں لکھی ہوئی ہیں۔یہ گالی تو نہیں ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: آپ یہ کہتے ہیں کہ عیسیٰ علیہ السلام دو شخصیتیں ہیں۔مگر Physically ایک؟

مرزا ناصر احمد: میں کچھ نہیں کہتا میں تو یہ کہتا ہوں کہ ایک مسیح علیہ السلام ہے اور ایک یسوع ہے اور یسوع کی جو تصویر خود بائبل نے بیان کی ہے وہ ان کے سامنے رکھ دی۔اپنی طرف سے ایک گالی نہیں دی۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں،میں نے آپ سے شروع میں پوچھا کہ ایک شخصیت ہے؟آپ کہتے ہیں دو ہیں۔

مرزا ناصر احمد: نہیں،ایک وہ ہے جو خداوند یسوع مسیح ہے،جس کا ذکر انجیل میں آتا ہے اور ایک مسیح علیہ السلام جن کا بیان قرآن کریم میں آتا ہے۔

[491] جناب یحییٰ بختیار: اور وہ ایک ہی شخصیت ہیں؟

مرزا ناصر احمد: کوئی ایک شخصیت کیسے رہ گئے؟

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں یہ پوچھتا ہوں۔

مرزا ناصر احمد: یعنی ایک چور اور ایک بزرگ...... دو ایک شخصیت کیسے بن گئے؟

جناب یحییٰ بختیار: دیکھئے نا، مرزا صاحب! ایک شخص ہے جس کے بارے میں ایک شخص کی ایک رائے ہے۔ ایک کی دوسری رائے ہے۔ وہ دو شخصیتیں نہیں بن جاتے؟

مرزا ناصر احمد: ایک شخص ہے جو خدائی کا دعویٰ کر رہا ہے......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں۔ خدائی کا بھی دعویٰ کرے

مرزا ناصر احمد: نہیں......

جناب یحییٰ بختیار: آپ کہتے ہیں دعویٰ غلط ہے اس کا؟

مرزا ناصر احمد: میں بالکل نہیں کہتا دعویٰ غلط ہے اس کا۔ میں یہ کہتا ہوں کہ غلط دعویٰ اس بے چارے کی طرف منسوب کیا جا رہا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: مگر شخص تو وہی ہے جس کے متعلق یہ منسوب کیا گیا ہے؟

مرزا ناصر احمد: پھر سوال کیا ہے؟ مجھے سوال کی سمجھ نہیں آئی۔

جناب یحییٰ بختیار: میں یہ کہتا ہوں کہ جب آپ کہتے ہیں کہ دو شخصیتیں ہیں...... ایک وہ یسوع جس کا عیسائی ذکر کرتے ہیں۔ جس کا بائبل میں ذکر آتا ہے۔ دوسرے وہ عیسیٰ علیہ السلام جن کا قرآن میں ذکر ہے میں نے کہا یہ شخصیتیں جو ہیں۔ بالکل مختلف گزری ہیں یا ایک ہی شخصیت جس کے متعلق ہماری ایک رائے ہے۔ ہم ان کو نبی سمجھتے ہیں۔ سچا سمجھتے ہیں۔ پاک سمجھتے ہیں اور وہی شخص عیسائی اس کو خدا سمجھتے ہیں۔ یسوع سمجھتے ہیں۔ یہ الزامات جو لگائے گئے ہیں وہی شخص ہے یا مختلف جس کے بارے میں مختلف Conceptions ہیں دو؟

[492] مرزا ناصر احمد: اگر قرآن کریم کا بیان درست ہے...... اور یقیناً یہ درست ہے...... تو پھر یسوع جو ہے وہ ایک خیالی وجود ہے اور اس سے کوئی نہیں۔ جو شخصیت ہے کسی ایک فرد کی اس......

جناب یحییٰ بختیار: دیکھئے ناں جی! دادیاں تو خیالی نہیں ہوتیں کہ خیالی دادیاں ہیں، اور خیالی زناکاری کر رہی تھیں؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں، نہیں جی! پھر وہی بات اگر آپ یہ کہتے ہیں کہ جس

وقت عیسائیوں نے اپنے دجل کے ساتھ اتنی شدید، گندی، ناقابل برداشت گالیاں نبی اکرم ﷺ کو دیں تو جو الفاظ اور جو فقرے خود انجیل میں لکھے تھے، وہ ان کے سامنے پیش نہ کئے جاتے؟

جناب یحییٰ بختیار: مطلب یہ ہے کہ انہوں نے برا کہا تو ہم بھی برا کہتے؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، بالکل نہیں، ہم نہیں برا کہتے، ہم ان کی انجیل ان کے سامنے رکھتے ہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: پھر، مرزا صاحب! میں کہتا ہوں جو شخصیت سامنے ہے، جو دادیاں ہیں۔ یہی میں نے آپ سے پہلے عرض کیا کہ یہ جو دادیاں ہیں عیسیٰ علیہ السلام کی بھی دادیاں تھیں کہ نہیں؟

مرزا ناصر احمد: نہیں، یہ دادیاں بالکل نہیں تھیں۔ حرام کار کوئی دادی نہیں تھی ان کی۔

جناب یحییٰ بختیار: یعنی وہ نیک تھیں؟

مرزا ناصر احمد: وہ نیک، پاکباز تھیں۔

جناب یحییٰ بختیار: پاکباز تھیں۔ مگر تھیں، وہ بھی تین نانیاں اور تین دادیاں؟

## (مرزا ناصر کا اقرار جہالت)

مرزا ناصر احمد: میں بالکل اپنی جہالت کا اقرار کرتا ہوں، میں آپ کا سوال نہیں سمجھ رہا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، یعنی یہاں جو ذکر آتا ہے کہ ''ان کی تین دادیاں اور تین نانیاں تھیں۔'' میں کہتا ہوں کہ یہ وہی شخصیت ہے یا کوئی اور ہے جس کے متعلق وہ یہ غلط بات کہتے ہیں؟ آپ کہتے ہیں کہ وہ پاکباز تھیں۔

[493] ***Mirza Nasir Ahmad:*** ***Let you have your opinion and let me have my own.***

(مرزا ناصر احمد: آپ اپنی رائے رکھیں مجھے اپنی رائے رکھنے دیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***No, you are entitled to have your opinion; but here is a question of interpretation***

(جناب یحییٰ بختیار: بالکل! آپ کو اپنی رائے رکھنے کا حق ہے لیکن یہاں سوال سمجھنے کا ہے) کہ یسوع یا عیسیٰ علیہ السلام کی تین دادیاں اور تین نانیاں۔ میں نے پوچھا کہ جو عیسیٰ علیہ السلام ہیں وہی شخصیت ہیں جن کے بارے میں عیسائی کہتے ہیں کہ وہ یسوع تھے؟

مرزا ناصر احمد: دو تصویریں آپ کے سامنے آئیں ایک نہایت وجیہہ، خوبصورت ...... دو تصویریں...... میری بات تو ختم ہو لینے دیں۔ بیچ میں آپ ٹوک دیتے ہیں مجھے۔ پھر میں چپ کر جاتا ہوں۔ اگر آپ کا حکم ہے تو میں نہیں بولوں گا۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں جی! مجھے تو دس پرسنٹ ٹائم نہیں ملا بولنے کا۔ جتنا آپ بول رہے ہیں۔ ٹیپ چیک کر کے دیکھ لیجئے آپ۔

مرزا ناصر احمد: یہ بھی بحث کی بات نہیں ہے......

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، نہیں......

مرزا ناصر احمد: نہیں، نہیں۔ میرا مطلب یہ ہے کہ آپ کہیں گے کہ "نہ بولو" میں نہیں بولوں گا[1]۔

جناب یحییٰ بختیار: آپ ضرور بولیئے۔

مرزا ناصر احمد: میں تو صرف اتنا حق مانگتا ہوں کہ جب تک میری بات ابھی ختم نہ ہوئی ہو تو آپ بیچ میں نہ بات شروع کر دیں۔ بڑی عاجزی کے ساتھ عرض کرتا ہوں آپ کی خدمت میں۔

***Mr. Chairman:** So far as the discussion between the question is concerned. I may abserve my precious observation again. I may repeat: Let Attorney- General complete the question. Let the answer from the witness come, and then the witness can add an explanations. If we adopt this procedure, we will cut short many of the discussion which take place between the Attorney- General and the witness and which are totally not relevant to the subject.*

(جناب چیئرمین: جہاں تک دوران سوالات بحث کا تعلق ہے میں اپنی اوّل بات کو دہراتا ہوں۔ میں کہتا ہوں کہ اٹارنی جنرل کو سوال مکمل کرنے دیں۔ پھر گواہ سے اس کا جواب آ جائے۔ اس کے بعد پھر گواہ اپنی مزید وضاحت پیش کریں۔ اگر ہم یہ طریقہ کار استعمال کریں تو

1. سیخ پا ہو گئے مرزا ناصر صاحب کیوں جی؟

بحث کا بہت سا وقت کم ہو جائے گا۔ کیونکہ اٹارنی جنرل اور گواہ میں جو بات ہوتی ہے وہ نفس مضمون سے بے تعلق ہے)

[494] جناب یحییٰ بختیار: میں نے یہ عرض کیا ہے، میں یہ Repeat کرتا ہوں کہ عیسیٰ علیہ السلام ایک نبی گزرے ہیں۔ جن پہ ہمارا ایمان ہے، جن کا ذکر قرآن شریف میں ہے۔ عیسائیوں کے مطابق یسوع مسیح ان کے نبی ہیں۔ کیا یہ دو مختلف شخصیتیں ہیں؟ جب عیسائی کہتے ہیں ''یسوع مسیح'' اور ہم کہتے ہیں ''عیسیٰ علیہ السلام'' پھر میں آگے کہتا ہوں کہ اگر وہ ایک ہی شخصیت ہے ان کے متعلق عیسائیوں کا یہ Conception ہے کہ خدائی کا دعویٰ انہوں نے کیا، یا خدا کے بیٹے تھے اور ہم کہتے ہیں غلط کیا۔ یہ اسی شخص کا ذکر ہو رہا ہے۔ اس کے بعد جب آپ کہتے ہیں کہ ''ان کی تین دادیاں، تین نانیاں'' یہ صرف یسوع کی طرف ہے۔ عیسیٰ علیہ السلام کی طرف نہیں؟ کیا یہ مختلف شخصیتیں ہو گئیں یا وہی شخص ہے؟

مرزا ناصر احمد: میں سوال نہیں سمجھا۔

***Mr. Chairman: Again this question may be repeated, yes. The witness has not followed the question.***

(جناب چیئرمین: سوال کو پھر دہرایا جائے گواہ سوال کو سمجھے نہیں ہیں)

***Mr. Yahya Bakhtiar: I will repeat.***

(جناب یحییٰ بختیار: میں دہراتا ہوں)

ایک پیغمبر عیسیٰ علیہ السلام ہیں جن پر ہمارا ایمان ہے۔ جن کا ذکر قرآن شریف میں آیا ہوا ہے اور عیسائی یسوع مسیح کو......

مرزا ناصر احمد: خداوند یسوع مسیح۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، یعنی یسوع مسیح۔

مرزا ناصر احمد: نہیں، ان کا محاورہ ہے۔ ''خداوند یسوع مسیح۔''

جناب یحییٰ بختیار: ایک پیغمبر ان کے ہیں......

***Mr. Chairman: Let the question be put.***

(جناب چیئرمین: سوال بولنے دیں)

جناب یحییٰ بختیار: یسوع مسیح ان کے پیغمبر ہیں جن کو وہ خدا سمجھتے ہیں یا انہوں نے خدائی کا دعویٰ کیا۔ کیا مختلف شخصیتیں ہیں یا ایک ہی شخصیت ہے؟

[495] مرزا ناصر احمد: خداوند یسوع مسیح کا کوئی وجود ہی نہیں اور مسیح ناصری علیہ السلام کا وجود بھی ہے اور خداتعالیٰ نے پیار اور محبت سے ان کا ذکر بھی قرآن عظیم میں کیا ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں نے مرزا صاحب...... میں پھر **Repeat** کرتا ہوں۔ ہم کہتے ہیں ''عیسیٰ علیہ السلام'' اور وہ یہ کہتے ہیں ''یسوع مسیح'' کیا وہ ایک ہی شخصیت کی طرف اشارہ ہے۔ ایک ہی نبی، ان کا **Concept** اور ہے یا کہ مختلف شخصیت ہے۔ ***Physically not theoretically?***

مرزا ناصر احمد: جب عیسائی ''خداوند یسوع مسیح'' کہتے ہیں تو ان کا اشارہ مسیح علیہ السلام کی طرف ہرگز نہیں ہوتا۔ جن کا ذکر قرآن کریم میں ہے۔

جناب یحییٰ بختیار: یعنی وہ کوئی مختلف شخصیت ہے؟

مرزا ناصر احمد: وہ بتائیں گے میں نہیں بتا سکتا۔[1]

جناب یحییٰ بختیار: اچھا! جب آپ یہ کہتے ہیں کہ ''یسوع مسیح کی دادیاں اور نانیاں'' تو وہ عیسیٰ علیہ السلام کی بھی دادیاں اور نانیاں تھیں؟

مرزا ناصر احمد: جن دادیوں، نانیوں کا جس اخلاق کے ساتھ انجیل میں ذکر ہے وہ مسیح علیہ السلام کی دادیاں نانیاں نہیں تھیں۔

جناب یحییٰ بختیار: مسیح علیہ السلام اور عیسیٰ علیہ السلام کی دادیاں اور نانیاں جو تھیں وہ مختلف عورتیں تھیں کہ وہی تھیں؟

مرزا ناصر احمد: جن عورتوں کا ذکر تورات میں آیا ہے۔ وہ ان اخلاق کے ساتھ مسیح علیہ السلام کی دادیاں نانیاں نہیں تھیں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، میں **Physically** پوچھ رہا ہوں، اخلاق کی بات بعد میں آتی ہے۔ کیا وہ عورتیں جو عیسیٰ علیہ السلام کی دادیاں نانیاں تھیں۔ وہی عورتیں یسوع مسیح کی دادیاں نانیاں تھیں یا کہ نہیں؟

[496] مرزا ناصر احمد: جو مسیح علیہ السلام ہیں جن کا ذکر قرآن عظیم میں آیا ہے۔ ان کی دادیوں کا ذکر قرآن کریم میں نہیں آیا۔

جناب یحییٰ بختیار: ان کی کوئی دادیاں وغیرہ ہمارے قرآن شریف میں نہیں؟

---

[1] دن دہاڑے مرزا ناصر کو تارے نظر آنے لگے۔

مرزا ناصر احمد: قرآن کریم میں ان کا ذکر نہیں آیا۔

جناب یحییٰ بختیار: اور ان کی کوئی دادیوں نانیوں کا اگر ذکر نہیں آیا تو اس کا مطلب ہے کہ دادیاں نانیاں تھیں مگر ذکر نہیں آیا یا تھیں ہی نہیں؟

مرزا ناصر احمد: قرآن عظیم نے حضرت مسیح علیہ السلام کا ذکر کیا، ان کی دادیوں نانیوں کا ذکر نہیں کیا اور میں تو صرف قرآن کریم نے جس مسیح علیہ السلام کو پیش کیا، صرف اسی کو......

جناب یحییٰ بختیار: یا تو ہم یہ کہیں گے کہ ان کی دادیوں، نانیوں کا ہمیں کوئی علم نہیں ہے اور اگر علم ہے تو وہ انجیل سے ہے یا کسی اور کتاب سے ہے، قرآن شریف سے نہیں۔

مرزا ناصر احمد: تو جس مسیح علیہ السلام کو قرآن عظیم نے پیش کیا، ان کی دادیوں، نانیوں کا کوئی ذکر قرآن کریم میں نہیں اور ہمیں اس جستجو میں پڑنے کی ضرورت بھی نہیں۔ بہرحال انسان عورت کے پیٹ سے پیدا ہوتا ہے ہمیشہ۔

جناب یحییٰ بختیار: جب یہاں یہ کہا جاتا ہے کہ: ’’ان کی تین نانیاں اور دادیاں کسبی عورتیں تھیں جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا......‘‘

مرزا ناصر احمد: یہ اس مسیح علیہ السلام کے لئے نہیں کہا جاتا جن کی دادیاں نانیاں کا قرآن کریم میں ذکر ہی نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: یعنی یہ وہ شخصیت ہی نہیں ہے ***Physically*** میں یہ بات کر رہا ہوں......جس کا قرآن شریف میں ذکر ہے ***Physically***؟

مرزا ناصر احمد: مجھے نہیں پتہ[1]۔ میں نے تو صرف قرآن کریم......

[497] جناب یحییٰ بختیار: جسمانی طور پر؟

مرزا ناصر احمد: نہ، مجھے پتہ ہی نہیں وہ ایک ہے یا نہیں۔

جناب یحییٰ بختیار: ٹھیک ہے۔

***This is a good answer.*** (یہ اچھا جواب ہے کیا خوب)

***Ch. Jahangir Ali: Mr. Chairman a point of explanation.*** (چوہدری جہانگیر علی: نکتہ وضاحت)

عیسائیوں کے نزدیک یسوع علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے بیٹے تھے۔

---

[1] کیا ہو گیا صاحب اتنا غصہ اور ضد تو بچے بھی نہیں کرتے۔

***Mr. Chairman:* No, no, this is no point of explanation, Chaudhry Sahib, this you can talk to the Attorney- General privately.**

(جناب چیئرمین: یہ نکتہ وضاحت نہیں ہے۔اٹارنی جنرل سے علیحدہ بات کرلیں)

چوہدری جہانگیر علی: جی اچھا!

جناب یحییٰ بختیار: اچھا جی!یہ آپ ابھی حضرت فاطمہؓ کے بارے میں جو......

مرزا ناصر احمد: وقت ہے یا فارغ کردیں گے؟ میں کچھ تھکا ہوا محسوس کرتا ہوں[1]۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں،میرے خیال میں تھوڑی دیر میں یہ ختم ہو جائے گا۔اگر آپ تھکے ہوئے ہی تو پھر ہمیں......

مرزا ناصر احمد: ہاں تھکا ہوا ہوں۔میں تو صرف درخواست کرسکتا ہوں۔

جناب یحییٰ بختیار: نہیں،نہیں جی! ***if you are tired.*** ....

***Mr. Chairman:* The Delegation is permitted to leave: to report tomorrow at 10:00 a.m.**

(جناب چیئرمین: کل صبح دس بجے تک کے لئے اجلاس ملتوی)

***The honourable members may keep sitting.***

(ممبران تشریف رکھیں)

***(The Delegation left the Chamber)***

(وفد چلا گیا)

## [498] *REVIEW OF PROCEDURE AND PROGRESS OF CROSS- EXAMINATION*

***Mr. Chairman:* Now we can discuss for a few minutes.** (جناب چیئرمین: چند منٹ کے لئے تشریف رکھیں)

مولانا غلام غوث ہزاروی صاحب ایک منٹ ذرا تشریف رکھیں۔ایک سیکنڈ ذرا بیٹھیں۔میرا،خیال ہے کہ اب تھوڑا سا ہم ڈسکشن کرسکتے ہیں،تین دن کی کارروائی کے بعد کہ اب ہمیں کسی طریقے سے ***Proceed*** کرنا ہے۔

---

[1] آج تو بولو رام ہوگئی۔

*The Attorney- General, if he likes can continue with the same procedure of question answer and the explanation or, if he likes, the Steering Committee can meet, whatever he likes. I would like it as he says, because I had made a promise that, after three days, we will review the situation. I would like to hear the Attorney- General.*

(اٹارنی جنرل اگر وہ چاہیں تو ہم اسی طریقہ کار سے چلتے رہیں یا سوال/ جواب اور توضیحات جاری رہیں یا اگر وہ چاہیں تو اسٹیئرنگ کمیٹی بیٹھ سکتی ہے جو بھی صورتحال ہو میں نے وعدہ کیا ہے کہ تین دن کے بعد صورتحال پہ نظر ثانی کی جائے گی)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *I will try to explain because there is some difficulty. I cannot say in advance where I am proceeding because much depends on answers...*

(جناب یحییٰ بختیار: میں سمجھانے کی کوشش کروں گا۔ کیونکہ کچھ مشکلات درپیش ہیں۔ میں نہیں کہہ سکتا کہ میں کس طرف چل رہا ہوں۔ سوالات کے جوابات پر یہ منحصر ہے)

**Mr. Chairman:** *You should not tell your strategy you need not disclose the strategy.*

(جناب چیئرمین: ٹھیک ہے آپ اپنی حکمت عملی نہ ظاہر کریں۔ اگر آپ نہیں بتانا چاہتے)

**Mr. Yahya Bakhtiar:** *.... but I am halfway through it; and I would need some more time before we can come to the conclusion.*

(جناب یحییٰ بختیار: ...... میں تقریباً آدھا کر چکا ہوں۔ نتیجہ پر پہنچنے سے قبل مجھے کچھ اور وقت درکار ہے)

**Mr. Chairman:** *Yes. Then, tomorrow evening, we shall again review the situation. There is no need of the Steering Committee meeting tomorrow.*

(جناب چیئرمین: کل پھر ہم صورتحال کا جائزہ لیں گے اور ابھی اسٹیئرنگ کمیٹی کی نشست کی ضرورت نہیں)

نہیں، کوئی بات نہیں۔ ان کو کل کہہ دیں گے۔ ان کو Inform کر دیں That Tomorrow you are not کہ کر دیں Inform ان کو we will discuss needed.

مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی: جناب چیئرمین صاحب، اجازت ہے۔ میرے خیال میں اگر آنریبل اٹارنی جنرل مطمئن ہیں تو جیسے وہ مناسب سمجھیں اس طرح سے ٹھیک ہے۔

جناب چیئرمین: ٹھیک ہے، .... I only wanted just

جناب یحییٰ بختیار: میں، میں کچھ عرض کروں گا اسپیشل کمیٹی سے کہ مجھے تھوڑا Latitude دے دیجئے۔ اگر ایک دن زیادہ لگتا ہے تو اس پر فکر آپ نہ کریں۔[499]

جناب چیئرمین: ٹھیک ہے۔

جناب محمود اعظم فاروقی: جناب چیئرمین! ایک بات میں یہ عرض کروں گا......

جناب چیئرمین: آپ آ جائیں نا! اس وقت آپ عرض ضرور کریں گے جی فرمایئے۔

جناب محمود اعظم فاروقی: میں یہ عرض کروں گا کہ کاروائی اس کو یہ لمبی کریں، دیر تک ہم بیٹھ سکتے ہیں، وہ سن سکیں ذرا اور کشتہ وشتہ کھا کر آئیں۔

**Mr. Chairman: This is uncalled for; these remarks are uncalled for.**

یہ آپ پرائیویٹ مشورہ دے لیں ان کو۔ آپ ان کو Privately مشورہ دے سکتے ہیں۔

جناب محمود اعظم فاروقی: آپ بارہ بجے تک بٹھائیں، نو بجے تک بہت سویرا ہے۔

جناب چیئرمین: یہ آج آئے ہیں ناں! میں نے پہلے ہی کہا ہے کہ کارروائی ڈالنی ہے انہوں نے۔

جناب محمود اعظم فاروقی: ان کو آپ کم از کم دس بجے تک......(مداخلت)

جناب یحییٰ بختیار: اگر مولانا وہ کہہ رہے ہیں کہ وہ تھک گئے ہیں......

جناب چیئرمین: یہ تو کورٹ میں بھی *Entitled* ہے *Witness*۔

مولانا عبدالمصطفیٰ الازہری: وہ تو پہلے دن کہہ چکے ہیں کہ ان کا دماغ جو ہے وہ کبھی ماؤف نہیں ہوتا۔

جناب چیئرمین: یہ تو......ایک سیکنڈ......

[500] مولانا عبدالمصطفیٰ الازہری: جناب چیئرمین! وہ تو پہلے دن کہہ چکے ہیں کہ میرا دماغ جو ہے، کبھی نہیں تھکے گا، کبھی خراب نہیں ہوگا......تو اس کے دماغ کو تو پختگی حاصل ہے۔

جناب چیئرمین: میں عرض کروں جی، لاء کے تحت میاں صاحب گواہی دیں گے کہ

***A witness is entitled to certain consideration if he says that he is not feeling well. One thing more I want to say. So far as the stretegy is concerned, the House has complete faith in the Attorney General.***

(گواہ کو چند مراعات کا استحقاق حاصل ہے۔ مثلاً اگر وہ کہیں کہ ان کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے ایک بات اور کہہ دوں کہ جہاں تک حکمت عملی کا تعلق ہے ہاؤس کو اٹارنی جنرل پر مکمل اعتماد ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar: I am very grateful, Sir. The thing is this: there are two difficulties- One is that many honourable members have asked many questions. I am trying to fit in those in various subjects.***

(جناب یحییٰ بختیار: میں بہت شکر گذار ہوں۔ لیکن بات یہ ہے کہ دو دشواریاں درپیش ہیں اور میں ان میں مختلف مضامین لانا چاہتا ہوں)

***Mr. Chairman: Yes.***

(جو تمہیں کہنے کا حق ہے وہ دوسرے کو کہنے کا کیوں حق حاصل نہیں؟)

***Mr. Yahya Bakhtiar: Now, there is a subject of "Kufr" There is the subject of his claim and right that "If I***

*am a Musalman, nobody has a right to call me that I am not a Musalman" and I am saying "Whether you conced the same right to others? If you call others that they are "Kafir", then they have a right to call you Kafir." That is very obvious. Now we are in the grip of that subject.*

*Apart from that, Now comes the question of "Jihad". That is a different subject because if somebody devices essentials of Islam then he is "Munkir". That will come in a different way.*

(جناب یحییٰ بختیار: مثلاً اب ایک مضمون کفر کا ہے۔ پھر ان کے دعویٰ کا یہ حق کہ میں مسلمان ہوں اور کسی کو استحقاق نہیں پہنچتا کہ وہ کہے کہ میں مسلمان نہیں ہوں۔ میں اس پر ان سے یہ کہہ رہا ہوں کہ یہی حق جو اپنے لئے آپ مانگ رہے ہیں دوسروں کو بھی دیں۔ اگر تم دوسروں کو کافر کہتے ہو تو ان کا بھی حق ہے کہ وہ تمہیں کافر کہیں۔ صاف بات ہے اور ہم اس بحث میں لگے ہوئے ہیں۔ اس کے علاوہ دوسرا سوال ہے جہاد کا۔ یہ ایک علیحدہ مضمون ہے۔ کیونکہ اگر کوئی شخص ارکان اسلام سے انکار کرتا ہے تو وہ منکر ہے۔ یہ بات دوسری طرح پر آئے گی)

*Similaryly, what he did about the British....*

***Mr. Chairman:*** *No, no. You know better how to put questions. We want only one thing. What the desire of the House is that when a definite question is put. Now, we are confirming them: the witness they should first answer the Attorney General.*

(جناب چیئرمین: بہرحال آپ بہتر سمجھتے ہیں کہ سوالات کس طرح پر کئے جائیں۔ صرف ایک بات ہے کہ دیکھنا یہ ہے کہ ہاؤس کیا چاہتا ہے۔ جب مستقل نوعیت کے سوالات کئے جارہے ہیں۔ اب ہم گواہ کو اس حد میں رکھ رہے ہیں کہ پہلے وہ اٹارنی جنرل کے سوال کا جواب دے)

(بے خبری میں وہ پکڑا جائے گا)

[501] ***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***My own view- point is that if he does not answer at that. I will leave the subject; then come back.***

(جناب یحییٰ بختیار: میرا یہ طریقہ ہوتا ہے کہ اگر وہ کسی وقت جواب نہیں دیتا ہے تو وہ سوال چھوڑ کر میں دوسرا سوال شروع کر دیتا ہوں اور پھر پہلے پر واپس آ جاتا ہوں)

***Mr. Chairman:*** ***Yes, then again come back; and then to be taken unaweres. One thing I want to ask one more question that, tomorrow, we will not be able to finish it.***

(جناب چیئرمین: اس طرح پر وہ بے خبری میں پکڑا جائے گا۔ ایک بات اور دریافت کروں گا کیا کل سوالات ختم ہو جائیں گے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***I do not think so.***

(جناب یحییٰ بختیار: ایسا ممکن نہ ہوگا)

***Mr. Chairman:*** ***I do not think so; we do not think so. So, the Lahore Party, which we had called for tomorrow.....***

(جناب چیئرمین: ہمارا بھی یہی خیال ہے تو لاہوری پارٹی کو جو کل کے لئے بلایا تھا)

***(Interruption)***

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***No, not even Friday.***

(جناب یحییٰ بختیار: کل کیا جمعہ کو بھی ممکن نہیں ہوگا)

***Mr. Chairman:*** ***Not even Friday, so, they may be informed that....*** (جناب چیئرمین: تو پھر ان کو مطلع کرنا چاہئے......)

***Mr. Yahya Bakhtiar:*** ***Saturday or Monday.***

(جناب یحییٰ بختیار: ہفتہ کے دن یا پیر کے دن)

***Mr. Chairman:** Saturday or on 20th, according to... or not even on Saturday. So, it will not be tomorrow.*

جناب یحییٰ بختیار: نہیں، وہ بھی ٹھیک ہے۔ کیونکہ......

***Then we can formulate and study all the aspects.***

(تب ہم رپورٹ بھی بنا سکیں گے اور ان کو پڑھ بھی سکیں گے)

***Mr. Chairman:** Yes. We must have some break.*

(جناب چیئرمین: لیکن وقفہ ہونا ضروری ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** Sir, my own view is that.... I do not know if our witness is coming from Lahore.... Now a Lot of things that we have on record, we will have to get out of Lahori Party.*

(جناب یحییٰ بختیار: میرا اپنا خیال یہ ہے کہ لاہوری پارٹی سے ہم کو بہت کچھ حاصل ہوگا)

***Mr. Chairman:** Yes. So, tomorrow, I will announce....* (جناب چیئرمین: جی ہاں! کل میں بیان کردوں گا)

***Mr. Yahya Bakhtirar:** So, we can fully prepare after we have read then evidence; then I will ask the questions. We should not do it in a hurry.*

(جناب یحییٰ بختیار: پھر ہمیں شہادت کے لئے پوری طور پر تیار ہونا ہوگا۔ شہادتیں پڑھنے کے بعد اور سوالات کرنے کے بعد۔ تو ہمیں کوئی جلدی نہیں ہے)

[502]***Mr. Chairman:** Yes, we are not in a hurry.*

(جناب چیئرمین: ہمیں کوئی جلدی نہیں ہے)

***Mr. Yahya Bakhtiar:** We can have a break for ten days in between.*

***Mr. Chairman:** Yes.*

***Mr. Yahya Bakhtiar:** It makes no difference. We*

*can examine them later; and that will take a day or so.*

(جناب یحییٰ بختیار: ہم ان پر بعد میں غور کر سکتے ہیں۔ اس میں ایک اور روز لگ جائے گا تو کوئی فرق نہیں پڑے گا)

***Mr. Chairman:*** *Tomorrow I will be able to tell the honourable Members the tentative programme also; and then we will discuss it. In the meantime, the Lahori Party may be stopped form coming tomorrow, yes. Now I want to....*

(جناب چیئرمین: کل ہم معزز ممبران کو بتادیں گے کہ حتمی پروگرام کیا ہے اور پھر گفتگو کریں گے۔ اسی دوران لاہوری پارٹی کو کل آنے سے روک دیا جائے)

***Sardar Maula Bakhsh Soomro:*** *Sir a minute.*

(سردار مولا بخش سومرو: سر! ایک منٹ)

*(Mian Muhammad Attaullah stood up)*

(میاں عطاء اللہ کھڑے ہوئے)

***Mr. Chairman:*** *Mian Attaullah.*

(جناب چیئرمین: جی! میاں محمد عطاء اللہ)

***Sardar Maula Bakhsh Soomro:*** *My submission, Sir....*

***Mr. Chairman:*** *I have given the floor to Mian Attaulah. Then afterward....*

میاں عطاء اللہ: جناب والا! جو *Stratigy* (حکمت عملی) اب اختیار کی گئی ہے۔ جیسا کہ آپ نے پہلے فرمادیا ہے کہ سارے ہاؤس کو اس سے اتفاق ہے۔ میں اس میں صرف اتنا *Add* کرنا چاہتا تھا کہ آج *Afternoon* کے سیشن میں مرزا صاحب نے یہ کوشش کی ہے کہ...... پہلے وہ یہ کوشش کرتے رہے ہیں کہ جوابات کی تشریحات میں اپنے آپ کو بچانے کی کوشش کرتے رہے ہیں۔ مگر اب انہوں نے بڑی کامیابی اور بڑے اچھے طریقے سے ان کو ان

